


إن أولى الناس بي يوم القيامة أكثرهم علي صلاة

# فضائلِ دُرود

تالیف: احمد حسن قادری

محبتِ رسول

حقیقتِ دُرود

فضائلِ دُرود

غافلانِ دُرود کے لیے وعید

ترغیبِ دُرود

آدابِ دُرود

فوائدِ دُرود

برکاتِ دُرود

عجائبِ دُرود

افضل دُرود

جملہ حقوق بحق مؤلف محفوظ ہیں

نام کتاب : فضائل درود

مؤلف : احمد حسن قادری

بار اوّل : ستمبر ۲۰۱۶ء

تعداد : ایک ہزار

کمپوزنگ : فرخ بشیر قادری

قیمت : سو روپے

نوٹ : یہ تالیف چھپوا کر مفت تقسیم کرنے کی اجازت ہے۔

ملنے کا پتہ : B-622، بلاک 13، فیڈرل 'بی' ایریا، کراچی۔

فون نمبر: 0302-8580975 | 0333-2193515

ای میل syedahmedhasan@engro.com

A-PDF Page Cut DEMO: Purchase from www.A-PDF.com to remove the watermark

# انتساب

محبوبِ سبحانی، قطب ربانی، غوث الصمدانی، میراں محی الدین

**شیخ سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ**

کے جدِ اعلیٰ، جوانانِ جنت کے سردار

روح وجانِ مصطفیٰ

**سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ**

کے نام

گر قبول افتد زہے عز و شرف

## منقبت بحضور سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مصطفیٰ کا عکس اور محبوبِ داور ہیں حسن
جتنے بھی ہیں اہل جنت سب کے سرور ہیں حسن

فاطمہ کے لال ہیں اور روح جانِ مصطفیٰ
وہ دلِ شبیر ہیں اور جانِ حیدر ہیں حسن

جن کے قدموں کے تلے ہیں اولیاء و اصفیاء
اس امام الاولیاء کے جدِّ اکبر ہیں حسن

آپ کے جلوے میں تاباں ہے جمال مصطفیٰ
جملہ اہل بیت میں، ظلِّ پیمبر ہیں حسن

اس گلستانِ کرم کی بات نہ پوچھو حسنؔ
ہر کوئی سب سے ورا، پر سب سے بڑھ کر ہیں
حسن

احمد حسنؔ قادری

یا صاحب الجمال و یا سیّد البشر
من وجہک المنیر لقد نوّر القمر
لا یمکن الثناء کما کان حقہ
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر
(حافظ شیرازی شمس الدین محمد)

کروں کروڑوں بار معطر دہن بمشک و
گلاب
بساؤں لاکھ طرح پر دہن بمشک و گلاب
غرارے سو کروں وقت سخن بمشک و گلاب
ہزار بار بشویم دہنِ زمشک و گلاب

ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی ست

# مآخذ

| نمبر شمار | کتاب | مصنف |
|---|---|---|
| ۱ | قرآن مجید | |
| ۲ | بخاری شریف | امام بخاری |
| ۳ | ترمذی شریف | امام ترمذی |
| ۴ | شرح مشکوٰۃ | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ۵ | مدارج النبوۃ | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ۶ | جذب القلوب | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ۷ | اخبارالاخیار | شیخ عبدالحق محدث دہلوی |
| ۸ | افضل الصلوٰۃ | امام یوسف بن اسماعیل نبہانی |
| ۹ | سعادت الدارین | امام یوسف بن اسماعیل نبہانی |
| ۱۰ | الشرف المؤبد لآل محمد | امام یوسف بن اسماعیل نبہانی |
| ۱۱ | کتاب الشفاء | قاضی عیاض |
| ۱۲ | مثنوی مولانا روم | مولانا جلال الدین رومی |
| ۱۳ | قصیدہ بردہ | امام شرف الدین بوصیری |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | جلاء الافہام | حافظ ابن قیم |
| ۱۵ | القول البدیع | علامہ سخاوی |
| ۱۶ | آب کوثر | مفتی محمد امین |
| ۱۷ | خزینہ معارف (ابریز شریف) | سید عبد العزیز دباغ |
| نمبر شمار | کتاب | مصنف |
| ۱۸ | انوار القدسیہ | امام شعرانی |
| ۱۹ | انفاس العارفین | شاہ ولی اللہ محدث دہلوی |
| ۲۰ | تحقیق العارفین فی الحقیقت سید المرسلین | غلام محمد (امام جلوی) |
| ۲۱ | ضیاء النبی | پیر کرم شاہ الازہری |
| ۲۲ | سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی | محمد یامین قادری چشتی |
| ۲۳ | دلائل الخیرات | محمد بن سلیمان جزولی |
| ۲۴ | اوائل الخیرات | محمد عبد الغفور خان النامی |
| ۲۵ | انوار احمدی | محمد انوار اللہ قادری |
| ۲۶ | ریاض الدرود | حبیبہ ریاض رحیم |
| ۲۷ | ملفوظات | صوفی برکت علی |
| ۲۸ | تقاریر | مولانا محمد شفیع اوکاڑوی |
| ۲۹ | بیانات | امیر اہلسنت محمد الیاس قادری |

# دیباچہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم۔ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡنَ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ

الۡمُرۡسَلِیۡنَ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصۡحَابِہٖ وَ اَوۡلِیَائِہٖ اَجۡمَعِیۡن

صلوٰۃ وسلام ہر مسلمان پڑھتا ہے مگر ہم میں سے بیشتر صلوٰۃ (درود شریف) و سلام کی اہمیت و افادیت سے واقف نہیں۔ صلوٰۃ، درود شریف کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگائیں کہ اللہ عز وجل اور اس کے سارے ملائکہ روز ازل سے، ہمیشہ ہمیشہ سے نبی کریم ﷺ درود بھیج رہے ہیں۔ فرمانِ باری تعالیٰ ہے اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلَائِکَتَہٗ یُصَلُّوۡنَ عَلَی النَّبِیِّ۔ بے شک اللہ اور اس کے ملائکہ نبی ﷺ درود بھیجتے ہیں۔ اللہ کا اپنے محبوب پر درود بھیجنا، فرشتوں کی بھری محفل میں اپنے محبوب کریم ﷺ تعریف وثناء کرنا ہے۔ ثَنَائُہٗ عَلَیۡہِ عِنۡدَ الۡمَلَائِکَۃِ وَ تَعۡظِیۡمُہٗ (رواہ بخاری عن ابی العالیہ)

اللہ کے سارے فرشتے بھی حضور کے ذکر میں، ثناء وتعریف میں مشغول ہیں پھر اللہ نے اہل ایمان کو حضور اقدس ﷺ صلاۃ وسلام بھیجنے کا حکم دیا فرمایا یَا اَیُّھَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا صَلُّوۡا عَلَیۡہِ وَ سَلِّمُوۡا تَسۡلِیۡماً۔ اے ایمان والوں تم بھی میرے حبیب کی تعریف و ثنا کرو ان پر صلاۃ بھیجو اور ادب سے سلام بھیجو۔

عرش پہ تازہ چھیڑ چھاڑ، فرش پہ طُرفہ دھوم دھام

کان جدھر لگائیے تیری ہی داستان ہے

کسی بھی دوسرے نبی ورسول کے بارے میں یہ نہ آیا کہ اس پر حق تعالیٰ اور فرشتے اس مداومت کے ساتھ درود بھیجتے ہیں نہ ہی کسی اور امت کو اپنے نبی پر اس طرح درود وسلام بھیجنے کا حکم ہوا۔

درود پاک ایک ایسی نعمت ہے جس کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ایسا آب حیات ہے جس کے ذریعے رضائے الٰہی، جنت میں دخول اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے نعمتوں اور بقائے دائمی کا حصول ہوتا ہے اور ان تمام نعمتوں سے بڑھ کر ایک عظیم نعمت یعنی جنت میں نبی کریم ﷺ قرب نصیب ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِیْ یَوْمِ الْقِیَامَۃِ اَکْثَرُھُمْ عَلَیَّ الصَّلَاۃَ

بے شک قیامت کے روز انسانوں میں سے وہ میرے زیادہ نزدیک ہوگا جو مجھ پر کثرت سے درود بھیجتا ہے۔

حضور اقدس ﷺ قرب مبارک ایسی نعمت عظمیٰ ہے جس کے آگے تمام نعمتیں ہیچ ہیں اور اس نعمت کا حصول درود شریف کی کثرت سے ممکن ہے۔ نبی کریم ﷺ صلاۃ و سلام کے تحفے بھیجنا ایک ایسا عمل ہے جو ہر دعا اور استغفار سے بہتر ہے۔ یہ وہ عمل ہے جو بارگاہِ الٰہی میں مقبول ہے اس کے رد ہونے کا کوئی ڈر، کوئی خوف نہیں۔ یہ وہ عمل ہے جس سے حضور اقدس ﷺ ش ہوتے ہیں اور اللہ رب العزت راضی ہو جاتے ہیں۔ اس عمل سے بے پایاں رحمتیں اور برکتیں حاصل ہوتی ہیں، گناہ مٹتے ہیں، درجے بلند ہوتے ہیں۔

درود شریف کی فضیلت اجاگر کرنے کے لئے اکابرین نے شاندار کتب تحریر فرمائیں ان میں سعادت الدارین، افضل الصلوٰت، القول البدیع، جذب القلوب، جلاء الافہام وغیرہ شامل ہیں۔

موجودہ دور میں فضائل درود پر جس قدر بھی کتابیں لکھی گئیں ان ہی کتابوں کی مدد سے لکھی گئیں۔ فی زمانہ فضائل درود کی کتابوں میں مفتی محمد امین صاحب کی تالیف 'آب کوثر' کو نمایاں مقام حاصل ہے۔ اس کے علاوہ محترم محمد یامین صاحب کی تالیف کردہ 'سب

سے اولیٰ واعلیٰ ہمارا نبی' بے حد عمدہ تحریر ہے۔

راقم الحروف نے بھی ان عظیم کتابوں اور دیگر مستند کتابوں میں سے اپنی پسند کے پھول چن کر یہ گلدستۂ فضائل درود' ترتیب دیا ہے۔ اے کاش حبیبِ رب العالمین ان برگزیدہ ثنا خوانوں کے صدقے اور اپنے بے پایاں الطاف عمیم سے میری اس کاوش کو شرف قبولیت سے نوازیں۔

دوستاں را کجا کنی محروم      تو کہ با دشمناں نظر داری

جس پر آشوب دور سے آج ہم گزر رہے ہیں وہ محتاج بیاں نہیں۔ طرح طرح کے فتنے جس تندی اور بے باکی سے یورش کررہے ہیں وہ بھی سب پر عیاں ہے۔ علماء اور صوفیاء کا یہ فرض اولین ہے کہ مسلمانوں میں ہر طرح کے انتشار کا انسداد کریں، اختلافات کے بجائے اتفاقات کی طرف لوگوں کو متوجہ کریں اور مسلمانوں میں اتحاد پیدا کر کے سیسہ پلائی ہوئی دیوار بنا دیں تا کہ ان فتنوں کا مقابلہ کیا جا سکے۔ درود و سلام کی اہمیت سے، افادیت سے کسی کو انکار نہیں اگر ہر فرقہ، ہر مسلک ہر گروہ کے لوگ خلوص ومحبت کے ساتھ درود وسلام کی کثرت کریں تو یقینا حضور کی توجہ و فیضان کے سبب، حضور کے یہ امتی یکجان ہوسکتے ہیں۔

اللہ عز وجل سے دعا ہے کہ اپنے محبوب کے صدقے، اس کتاب کے ترتیب دینے والے اور اس کے پڑھنے والوں کے دلوں کو مصطفیٰ کریم ﷺ محبت سے سرشار کر دے اور ہم تمام کو خلوص ومحبت اور پوری توجہ سے اپنے پیارے حبیب پر بکثرت صلاۃ و سلام بھیجنے کی توفیق دے۔ ہمیں حضور ﷺ محبت میں زندہ رکھے، آپ کی محبت میں مارے آنجناب کی محبت میں اٹھائے اور حضور کے قدموں تلے محشور فرمائے اور رسالت مآب ﷺ کے دائمی قرب سے مشرف فرمائے۔

**اٰمِیْن بِجَاہِ نَبِیِّ الْکَرِیْم۔ وَ صَلَّ اللّٰہُ تَعَالیٰ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن**

احمد حسن قادری

# محبتِ رسول ﷺ

اللہ عزوجل نے قرآن مجید فرقان حمید میں اپنے پیارے حبیب کی امت کو جہاں کہیں بھی مخاطب کیا تو یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا۔ اے ایمان والوں کہہ کر خطاب فرمایا۔ کہیں بھی ''یا قومِ محمد'' کہہ کر مخاطب نہیں کیا۔ ایمان والے، اہل ایمان وہ ہیں جن کے پاس دولتِ ایمان ہے۔ ایمان کیا ہے؟ عرف عام میں ایمان ''زبان سے اقرار کرنے اور دل سے تصدیق کرنے'' کا نام ہے۔ یعنی اللہ پر ایمان، اس کے رسولوں پر ایمان، اس کی کتابوں پر ایمان، اس کے ملائکہ پر ایمان، تقدیر پر ایمان اور مرنے کے بعد دوبارہ اٹھائے جانے پر ایمان۔ ان تمام باتوں کے ماننے کا زبان سے اقرار کرنا اور دل سے اس کی تصدیق کرنا ایمان ہے۔

جان لیں کہ اقرار باللسان وتصدیق بالقلب ایمان کا جسد ہے۔ ایمان کی روح حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت ہے۔ مطالع المسرات میں ہے کہ اصل ایمان کے لئے اصل محبت شرط ہے اور ایمان کے کامل ہونے کے لئے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل محبت شرط ہے۔ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''الا لا ایمان لمن لا محبة له''، خبردار اس کے دل میں ایمان ہی نہیں جس کے دل میں (میری) محبت نہیں۔

مغزِ قرآں، روحِ ایماں، جانِ دین      ھست حبّ رحمة اللعالمین

قرآن کا مغز، ایمان کی روح اور دین کی جان رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت ہے۔ اگر حضور کی محبت دل میں نہیں تو ایمان جسد بلا روح ہے اور یہ سب جانتے ہیں کہ روح کے بغیر جسد بالکل بیکار ہے۔

جو لوگ بلا محبتِ رسول صرف اتباع اور عمل پر زور دیتے ہیں وہ جان لیں کہ ایمان شرط ہے اور اعمالِ صالح مشروط۔ اگر ایمان نہیں تو اعمال صالح رائیگاں ہیں۔ بلا حبّ رسول اعمال صالح کی کوئی اہمیت نہیں۔ اسی سبب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا 'لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَلِدِہٖ وَ وَالِدِہٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ' (بخاری، مسلم، مشکٰوۃ) تم میں سے کوئی مومن نہیں ہوسکتا جب تک وہ اپنے ماں باپ، اولاد اور تمام انسانوں سے زیادہ مجھ سے محبت نہ کرے۔ ایک اور حدیث میں وَ نَفْسِہٖ وَ مَالِہٖ کے زاید الفاظ ہیں۔ یعنی اپنے نفس اور اپنے مال سے بھی بڑھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہونی چاہیئے۔ اگر ایسا نہیں تو وہ مومن ہی نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب یہ سنا تو بارگاہِ رسالت مآب میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ، آپ مجھے اپنی اولاد، اپنے والدین، اپنے مال اور سارے انسانوں سے زیادہ محبوب ہیں مگر میں اپنے دل میں اپنے نفس، اپنی جان سے بڑھ کر آپ سے محبت نہیں پاتا، تو رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر کے قلب پر توجہ فرمائی جس کے سبب حضرت عمر پکار اٹھے 'یا رسول اللہ اب آپ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ محبوب ہو گئے'۔ یہ سن کر حضور اقدس صلی اللہ علی وسلم نے فرمایا ''اے عمر اب تمہارا ایمان کامل ہوا۔''

مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں سچا پکا مومن کب بنوں گا' حضور نے فرمایا جب تو اللہ تعالیٰ سے محبت کرے گا۔ صحابی نے عرض کیا 'میری محبت اللہ تعالیٰ سے کب ہوگی' فرمایا جب تو اس کے رسول سے محبت کرے گا۔ صحابی نے پھر عرض کیا 'اللہ کے رسول سے میری محبت کب ہوگی' فرمایا جب تو ان کے طریقے پر چلے گا اور ان کی سنت کی پیروی کرے گا اور ان سے محبت کرنے والوں کے ساتھ محبت کرے گا اور ان سے بغض رکھنے والوں کے ساتھ بغض رکھے گا اور کسی

سے محبت کرے تو ان کی محبت کی وجہ سے کرے اور کسی سے عداوت رکھے تو ان کی وجہ سے'۔ پھر فرمایا 'لوگوں کا ایمان ایک جیسا نہیں جس کے دل میں میری محبت جتنی زیادہ ہوگی اتنا ہی اس کا ایمان قوی ہوگا۔ یوں ہی لوگوں کا کفر ایک جیسا نہیں جس کے دل میں میرے متعلق بغض زیادہ ہوگا اس کا کفر بھی اتنا ہی بڑا ہوگا' پھر فرمایا خبردار! جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان نہیں۔ خبردار جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان نہیں۔ خبردار جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان نہیں' (دلائل الخیرات)۔

تو ایمان والے وہ ہیں جن کے پاس حقیقتاً ایمان (جسد بہ مع روح) ہے۔ جو بھی حضور کی محبت کے بغیر ایمان کا اور اللہ سے محبت کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا ہے۔

جان لیں کہ محبت ایک دلی جذبہ ہے جس دل میں بھی یہ جذبہ پیدا ہو جاتا ہے اس کا دل محبوب کی طرف کھنچا رہتا ہے۔ محبوب کے ذکر کرنے اور سننے سے قرار پکڑتا ہے، اسے پھر اپنے محبوب میں نہ نقص و عیب نظر آتا ہے اور نہ ہی سن سکتا ہے۔ محب کو محبوب کو دیکھے بنا قرار ہی نہیں آتا۔ چین نہیں پڑتا۔ ایک صحابی نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ مجھے اپنے اہل و عیال اپنے مال و جان سے زیادہ محبوب ہیں جب تک میں آپ کا جمال اقدس دیکھ نہ لوں مجھے قرار نہیں آتا۔ یا رسول اللہ قیامت میں آپ بلندترین درجہ پر فائز ہوں گے اور میں آپ سے کم تر درجہ میں ہوں گا تو جب میں آپ کو جنت میں دیکھ نہ سکوں گا تو مجھے قرار کیسے آئے گا؟ اللہ عزوجل نے اپنے حبیب کے اس عاشق کی تسکین کے لئے یہ آیت نازل فرمائی: "**وَ مَنۡ یُّطِعِ اللّٰہَ وَ الرَّسُوۡلَ فَاُولٰٓئِکَ مَعَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمَ اللّٰہُ عَلَیۡہِمۡ مِّنَ النَّبِیّٖنَ وَ الصِّدِّیۡقِیۡنَ وَ الشُّہَدَآءِ وَ الصّٰلِحِیۡنَ**' جس نے بھی اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کی وہ ان لوگوں کے ساتھ ہو گا جن پر اللہ نے انعام فرمایا، انبیاء، صدیقین، شہداء اور صالحین میں سے۔"

ایک صحابی نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کب آئے گی؟ حضور نے فرمایا تو نے قیامت کے لئے کیا تیاری کی؟ صحابی نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس نماز روزوں کی کثرت تو نہیں البتہ میں اللہ اور اس کے رسول سے محبت

کرتا ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا 'المرء مع من احب' جو یہاں جس سے محبت کرتا ہے وہ (قیامت میں) اس کے ہمراہ ہوگا۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ ایک صحابی جب بھی بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوتے توٹکٹکی باندھ کر حضور ﷺ رخ انور دیکھتے رہتے اور آنکھ تک نہ جھپکتے۔ حضور نے اس سے دریافت کیا **مَالکَ** تو نے یہ کیا حال بنایا ہوا ہے؟ عرض کی میرے ماں باپ آپ پر قربان! جب دل اداس ہوتا ہے تو حضور کے رخ انور کو دیکھ دیکھ کر اس کو تسلی دلاتا ہوں لیکن جب قیامت کا دن ہوگا حضور کا مقام بڑا اعلیٰ وارفع ہوگا، میں کیونکر حضور کا دیدار کرسکوں گا؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا **مَنْ اَحَبَّنِیْ کَانَ مَعِیَ فِی الْجَنَّۃِ** جو میرے ساتھ محبت کرتا ہے وہ جنت میں میرے ساتھ ہوگا (الشفاء۔ضیاء النبی)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا 'جو مجھ سے محبت رکھتا ہے وہ جنت میں میرے ساتھ ہوگا'۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا 'میری امت میں مجھ سے زیادہ محبت کرنے والے وہ لوگ ہیں جو میرے بعد آئیں گے اور ان کی تمنا یہ ہوگی کہ وہ اپنے اہل وعیال اور مال کے بدلے مجھے دیکھ لیں'۔

غزوہ احد میں حضور کے ایک صحابی حضرت زیاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ شدید زخمی تھے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے انہیں پانی پلایا۔ حضرت زیاد نے کہا 'اللہ کے رسول پر اللہ کی رحمتیں ہوں، کاش کوئی انہیں بتادے کہ ان کا غلام زیاد دنیا سے رخصت ہورہا ہے۔ حضرت عائشہ رضؓ نے حضور کو مطلع کیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے، پوچھا زیاد کیا حال ہے، آنکھیں کھولو۔ دیکھو میں آ گیا ہوں۔ زیاد نے آنکھیں کھولیں آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ حبیبِ کبریا کو سامنے پا کر وجد میں آ گئے، حضور کے جلوؤں میں گم ہو گئے۔ حضور نے پوچھا زیاد کوئی آخری تمنا؟ زیاد نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا صرف ایک تمنا ہے اور بہ مشکل اپنا جسم گھسیٹ کر اپنا سر سرکار کے قدموں میں رکھ

دیا اور کہا 'میں اللہ کے رب ہونے سے، اسلام کے دین ہونے سے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نبی ہونے پر راضی ہوں۔ فزت برب الکعبۃ (ربِ کعبہ کی قسم میں کامیاب ہو گیا) کہتے ہوئے سرکار کے قدموں میں حیاتِ جاوداں پا گیا۔ (فیضانِ سنت)

تو محبت ایک دلی جذبہ ہے۔ عمل اور اتباع محبت کے دلائل میں سے ایک دلیل ہے مگر اگر کوئی بدعملی کا شکار ہے تو یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کے دل میں حضور کی محبت نہیں۔ بخاری شریف کی حدیث میں ہے حضور کے صحابہ میں ایک شخص تھا جس کا نام عبداللہ تھا اور لقب حمار تھا۔ شراب نوشی کا عادی تھا۔ شراب کی حرمت کے بعد بھی یہ پینا ترک نہ کر سکا کئی دفعہ پکڑا گیا۔ حد لگائی گئی مگر پھر پینا شروع کر دیتا۔ ایک مرتبہ حد لگاتے ہوئے صحابہ نے اس پر لعنت بھیجنا چاہی تو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فوراً فرمایا 'لَا تَلْعِنُوْہُ فَاِنَّہٗ یُحِبُّ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ' اس پر لعنت نہ کرنا کہ یہ اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے۔ حضور نے ایسا کیوں فرمایا؟ اس کے دل میں موجود اللہ اور اس کے رسول سے محبت کی تصدیق کیوں کی؟ اس کا کیا ایسا کام تھا کہ حضور اس کی محبت کی تصدیق فرما رہے ہیں؟ یہ شخص حضور کی مجلس میں حاضر رہتا اور دیکھتا کہ سارا دن لوگ آتے اور حضور سے اپنے غموں اور دکھوں کو بیان کرتے۔ حضور سب کی دلجوئی فرماتے سب کے دکھوں کو بانٹتے مگر کوئی ایسا نہ آتا جو حضور کے غم بانٹتا، حضور کا حال پوچھتا۔ سارا دن یہ دیکھتا پھر وہ حضور کو خوش کرنے کی نیت سے کوئی لطیفہ سناتا، حضور کو ہنساتا۔ بس اس کا یہ کام تھا۔ بظاہر شراب نوشی کا ارتکاب مگر دل میں حضور کو خوش کرنے، حضور کو خوش دیکھنے کی نیت و کوشش۔ اور حضور فرماتے ہیں خبردار اس پر لعنت نہ کرنا کہ یہ مجھ سے محبت کرتا ہے اور مجھ سے محبت ہی اللہ سے محبت ہے جبکہ نماز روزہ اور عبادت کی کثرت کے باوجود بے شمار لوگ حضور کی محبت سے محروم رہتے ہیں۔ جیسا کہ بخاری شریف کی اس حدیث میں ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک غزوہ کے بعد مال غنیمت تقسیم فرما رہے تھے کہ ذوالخویصرہ تمیمی نے گستاخی سے کہا 'اے محمد! اللہ سے ڈرو اور انصاف سے کام لو' تو حضور کا رخ پر نور جلال سے سرخ ہو گیا آپ نے فرمایا اگر میں انصاف نہ کروں گا تو کون کرے گا۔ حضرت عمر نے اس گستاخ کو

قتل کرنے کی اجازت چاہی تو حضور نے منع فرما دیا اور فرمایا کہ اسے میری امت کے بہترین لوگ قتل کریں گے اور اس کی نسل پھیلتی جائے گی، ان کی عبادت دیکھ کر تم اپنی عبادات پر شرماؤ گے مگر ان سے ایمان ایسا نکل جائے گا جیسے تیر شکار سے (بخاری)۔ تو اس دوسری قسم کے لوگوں کے بظاہر اعمال بہت ہوں گے بظاہر بڑے نمازی بڑے پرہیز گار ہوں گے مگر حضور کے گستاخ اور بے ادب ہونے کی وجہ سے ایمان کا نام ونشان نہ ہو گا۔

جان لیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت تمام تر طاعتوں اور عبادتوں کی اصل ہے۔ تمام تر عبادات حضور کے صدقہ اور طفیل ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سے ہی دل سینوں میں زندہ اور روشن ہوتے ہیں۔ یہ کلمہ، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج، عبادات ہوں اور آپ ﷺ محبت نہ ہو تو سب بیکار ہے۔ حضور کی محبت کے بغیر نہ سوز ہے نہ ساز، نہ ذوق ہے نہ شوق۔ بلا محبتِ رسول، زندگی ایک بوجھ ہے، بے لذت و کیف ہے۔ بزم ہستی میں رونق آنجناب کی محبت کے سبب ہے۔

انسانیت کا کمال، اپنے آپ کو ان کے درِ اقدس تک پہنچانا ہے جو آپ تک پہنچ گیا وہ اللہ تک پہنچ گیا۔ جو آپ تک نہ پہنچ سکا وہ ہلاک و برباد ہو گیا۔

بہ مصطفیٰ بہ رساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر بہ اُو نہ رسیدی تمام بو لہبی

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت زندگی کا حاصل ہے۔ اولیاء اللہ کے دل آنجناب کی محبت سے ہی مخمور و مسرور ہیں۔ جس دل میں آپ کی محبت جلوہ گر ہو گئی وہ مسرور ہو گیا، مخمور ہو گیا، شاد ہو گیا، آباد ہو گیا، سرفراز ہو گیا، بے نیاز ہو گیا۔

درحقیقت دل وہی ہے جس میں آپ کی محبت ہے۔ اگر ساری کائنات پاس ہو اور آپ کی محبت نہ ہو تو گویا پاس کچھ بھی نہیں اور اگر پاس کچھ بھی نہ ہو مگر آنجناب کی محبت حاصل ہو تو پھر ہر شے پاس ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت ہر شے پر حاوی، زندگی کا حاصل اور دونوں جہانوں کا سرمایہ ہے۔

محبت جس دل میں جلوہ گر ہو، وہ دل اپنے محبوب سے ملنے کے لئے، اسے پانے کے لئے بے قرار ہوجاتا ہے۔شب وروز ایک ہی دھن میں محواور مستغرق رہتا ہے، کبھی کسی اورطرف رجوع نہیں کرتا اور نہ ہی محبوب کے سوا کسی شہ کو پا کرخوش ہوتا ہے۔بس ہمہ وقت اپنے محبوب کے خیالوں میں گم رہتا ہے، اسی کی یاد سے راحت حاصل کرتا ہے اور اسی کے تذکرے سے مخمور ہوجاتا ہے۔

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے محبت کی سب سے بڑی دلیل کے بارے میں ارشاد فرمایا مَنْ اَحَبَّ شَیْئًا فَاکْثَرَہٗ ذِکْرَہٗ جوجس شے سے محبت کرتا ہے اس کا کثرت سے ذکر کرتا ہے۔اللہ عزوجل کو سب سے زیادہ محبت اپنے پیارے حبیب جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے۔حق تعالیٰ روز ازل سے، ہمیشہ ہمیشہ سے اپنے محبوب کے ذکر میں، اس کی تعریف وثناء میں مشغول ہے۔فرمایا اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلَآئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیْ، بیشک اللہ اوراس کے ملائکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر صلاۃ بھیج رہے ہیں۔جب کچھ نہ تھا صرف اللہ تھا اس وقت بھی اللہ اپنے محبوب کی ثناء وتعریف میں مشغول تھا۔جب کچھ نہ ہوگا صرف اللہ ہوگا اس وقت بھی حق تعالیٰ ذکرِ مصطفیٰ کررہا ہوگا۔کثرتِ ذکر دلیل محبت ہے اور محب کو محبوب کے ذکر کے سوا کچھ اور سننا پسند نہیں ہوتا۔محب چاہتا ہے کہ محبوب کا ہی تذکرہ ہوتا رہے اسی بناء پر حکم دیا۔یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً 'اے ایمان والوں تم بھی میرے حبیب پر صلاۃ بھیجو، ان کا ذکر خیر کرو، ان کی تعریف وثنا کرواور پھرادب کے ساتھ ان پر سلام بھیجو۔

محبت کی دوسری بڑی دلیل لقائے محبوب کا شوق ہے۔محب محبوب کے چہرے کو تکتے رہنا چاہتا ہے۔محبوب کو دیکھنے سے اس کا جی نہیں بھرتا۔اللہ عزوجل کی نگاہیں رخ مصطفیٰ سے ہٹتی ہی نہیں۔فرمایا وَ اصْبِرْ لِحُکْمِ رَبِّکَ فَاِنَّکَ بِاَعْیُنِنَا اور اپنے رب کے حکم پر صبر کیجئے بے شک آپ (ہمہ وقت) میری نگاہوں میں ہیں۔

محبت کی تیسری بڑی دلیل کے بارے میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے 'حبک شیئًا یعصمی و یعمی 'جوجس شے سے محبت کرتا ہے اس کے

بارے میں اندھا اور بہرہ ہوجاتا ہے یعنی نہ اسے محبوب میں کوئی نقص وعیب نظر آتا ہے اور نہ ہی وہ کسی سے اس کی برائی سن سکتا ہے۔ مشرکین مکہ نے حضور کی شان اقدس میں جب بھی جسارت کی اللہ عزوجل نے اس کا خود دفاع کیا۔ ولید بن مغیرہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں ایک بے ادبی کی تو حق تعالیٰ نے اس کے دس عیب کھول کھول کر بیان کر دیئے اور یہ تک بتا دیا کہ یہ حرام زادہ ہے۔ ولید اپنی ماں کے پاس آیا اور کہا محمد کے رب نے میرے دس عیب بیان کئے۔ نو کا مجھے علم ہے کہ وہ مجھ میں ہیں، اس دسویں عیب یعنی حرام زادہ ہونے کے بارے میں مجھے تو بتا۔ ماں نے کہا جب نو باتیں صحیح ہیں تو یہ دسویں بات بھی درست ہے۔ تو محبت اندھی اور بہری ہوتی ہے۔ نہ محب کو محبوب میں نقص نظر آتا ہے نہ وہ اس بارے میں سن سکتا ہے۔

کسی نے ایک عاشق سے کہا ارے تیرے محبوب کے چہرے پر تو چیچک کے داغ ہیں۔ عاشق نے کہا ''وہ داغ نہیں ستارے ہیں اور چاند ہمیشہ ستاروں میں ہی بھلا لگتا ہے۔'' ان لوگوں پر افسوس ہے جو بے عیب محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں عیب ونقص ڈھونڈتے ہیں اور حضور سے محبت کے دعویدار بھی ہیں! حضرت حسان بن ثابت نے کیا خوب فرمایا:

**خلقت مبرأ من کل عیبٍ ۔۔۔ کانک قد خلقت کما تشاءُ**

یارسول اللہ! اللہ نے آپ کو ہر عیب سے پاک پیدا فرمایا اور آپ کو ویسا ہی پیدا فرمایا جیسا آپ نے چاہا۔ اگر یہ بات خلاف حق ہوتی حضور منع فرما دیتے۔ وحی الٰہی اس کے برخلاف نازل ہوجاتی۔ مگر ایسا نہ ہوا بلکہ حضور اس شعر پر خوش ہوئے اور حسان کے حق میں دعا فرمائی۔

ہر انسان اپنے محسن سے ضرور محبت کرتا ہے کہ یہ انسانی فطرت ہے۔ اس دارِ فانی میں اگر کوئی ہم پر ذرا سا احسان کر دے، وقت پر کام آجائے ہماری مصیبت وتکلیف دور کر دے تو ہمارے دل میں اس کی محبت وعظمت (اس احسان کے سبب) جاگزیں ہو جاتی ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر شہ پر احسان عظیم ہے عالمین میں سے کون سی شہ رحمتِ عالمیاں سے بے نیاز ہوسکتی ہے۔ انسان، حیوان، اشجار، نباتات وجمادات اپنے

وجود و بقا کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے محتاج ہیں۔ ہمارا وجود، نمود، حیات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مرہون منت ہے۔ یہ جو نظام کائنات رواں دواں ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دم قدم اور فیضانِ رحمت سے ہے

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا، وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو     جان ہیں وہ جہان کی جان ہے تو جہان ہے

پھر دنیا و عقبیٰ کی نعمتیں دنیا میں اسلام، ایمان، نظام حیات، دین اور عمدہ اخلاق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے نصیب ہوئے پھر آخرت میں عذابِ الٰہی سے نجات و خلاصی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت سے ممکن ہوگی اور جنت میں ہمیشہ کے لئے دخول اور وہاں کی نہ ختم ہونے والی انمول نعمتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے ملیں گی۔ تو جن کے صدقے دنیا و عقبیٰ کی ساری نعمتیں ہوں کیا وہ اس بات کا استحقاق نہیں رکھتے کہ ان سے سب سے زیادہ محبت کی جائے؟

محبت کا کمال یہ ہے کہ محب پر محبوب کا رنگ غالب آجاتا ہے، محب کو دیکھنے سے اسکے محبوب کی یاد تازہ ہوتی ہے۔ محبوب کی صفات کا محب پر غلبہ ہو جاتا ہے اور یہ بات مسلسل محبوب کی طرف متوجہ رہنے سے محب میں پیدا ہوتی ہے۔ محب کو محبوب کی ہر بات ہر ادا پیاری ہوتی ہے۔ پھر محب بلا تکلیف، غلبہ محبت کے سبب خود بخود اعمال، اخلاق، کردار و معاملات میں محبوب کی پیروی شروع کر دیتا ہے۔ محبوب کی پسندیدہ باتوں کو اپناتا ہے، محبوب کے ناپسندید سے اجتناب کرتا ہے، محبوب کی بارگاہ کے آداب بجالاتا ہے اور اس طرح بالآخر حضوری کی دولت سے مشرف ہو جاتا ہے۔ محبوب کے جلووں سے اس کی روح سیراب ہو جاتی ہے پھر محب، محبوب کی ذات میں فنا ہو کر محبوب کا مظہر ہو جاتا ہے۔ پھر محب میں نہ کوئی عیب رہتا ہے نہ نقص نہ اوصاف ذمیمہ۔ پھر وہاں محبوب کے اوصاف کا ظہور ہوتا ہے۔

مرحبا اے عشق خوش سودائے ما
اے طبیبِ جملہ علّت ہائے ما
اے دوائے نخوت و ناموس ما

اے کہ افلاطون و جالینوس ما

مولانا روم فرماتے ہیں اے عشق رسول تو ہمیشہ شاد باد رہے کہ تو نے میرا دل خوش کر دیا۔اے عشق تو میری جملہ بیماریوں اور خامیوں کے واسطے طبیب بن گیا۔اے عشق تو میرے تکبر وغرور و انانیت کے واسطے دوائے حاذق ہے اوراے عشق تو حقیقتاً میرے واسطے ایسا ہے جیسا بیمار کے واسطے افلاطون اور جالینوس

خوش نصیب ہیں وہ لوگ جنہیں عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دولت عظمیٰ ہاتھ آ گئی اور جنہیں نہیں ملی ان کے واسطے مولانا روم نے نسخہ تجویز کیا:

عشق پیدا است از زاریِ دل

نیست بیماری زبیماری دل

عشق رقت قلبی سے پیدا ہوتا ہے دل کی زاری، محبوب کی یاد میں رونا عشق بڑھاتا ہے اور یہ ایسی بیماری ہے کہ اس جیسی دل کی اور کوئی بیماری نہیں۔''

تو ایمان سارے کا سارا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت ہے اور محبت کا تقاضا محبوب کا ذکر کثیر ہے۔ اللہ نے اہل ایمان کو اپنے حبیب کے ذکر کثیر کا حکم دیتے ہوئے فرمایا۔ یَا أَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً۔ اے ایمان والوں۔ اے میرے محبوب سے محبت کرنے والوں! اس محبت کو کثرتِ صلاۃ وسلام سے بڑھاتے رہو یہاں تک کہ وہ عشق میں تبدیل ہوجائے۔

## حقیقتِ درود

کوئی مانے یا نہ مانے مگر یہ حقیقت ہے کہ دنیا اور آخرت کی ساری نعمتیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مبعوث ہونا، ساری انسانیت پر اللہ عزوجل کی سب سے بڑی نعمت ہے۔ اس نعمتِ عظمیٰ کی تشریف آوری کو حق تعالیٰ نے ہم پر بطور احسان جتلایا۔ ارشاد باری ہوا 'لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ بَعَثَ فِیْہِمْ رَسُولاً' (آل عمران ۱۶۴:)۔ تحقیق اللہ نے مومنوں پر احسان فرمایا کہ ان میں اپنا رسول مبعوث فرمایا'۔ پھر حق تعالیٰ نے اس نعمتِ عظمیٰ کی تعظیم کے لئے ایمان والوں کو کثرت سے درود وسلام پڑھنے کی تاکید کی۔ فرمایا: اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلَائِکَتَہُ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوا تَسْلِیْماً (سورۃ احزاب ۵۶) 'بیشک اللہ اور اس کے ملائکہ نبی ﷺ درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والوں تم بھی حضور ﷺ درود وسلام بھیجو'۔

اللہ نے آدم علیہ السلام کی تعظیم کے لئے فرشتوں کو سجدہ کا حکم دیا اور اپنے حبیب ﷺ تعظیم کے لئے ایمان والوں کو درود وسلام بھیجنے کا حکم دیا۔ آدم کی تعظیم کے لئے جس بات کا حکم دیا گیا، اللہ اس میں خود شریک نہ تھا مگر اپنے حبیب کی تعظیم کے لئے

جس بات کا حکم دیا اس میں وہ خود بھی اور اس کے تمام ملائکہ بھی شریک ہیں۔ آدم کی تعظیم سے جس نے منہ موڑا، اللہ نے پھر نہ اس کی نمازوں کو دیکھا نہ عبادات کو نہ علم کو نہ توحید کو، چھ لاکھ برس اللہ کی عبادت کرنے والے اور فرشتوں کو درسِ توحید دینے والے ابلیس کو راندہ درگاہ کر دیا قیامت تک کے لئے طوق ملامت ڈال دیا تو جو اس کے حبیب ﷺ تعظیم کا انکار کرے اس کا وہ کیا انجام کرے گا؟

یہ صلاۃ یعنی درود ہے کیا؟ بعض علماء نے اس سے مراد رحمت لی ہے۔ اگر صلوٰۃ سے رحمت مراد لی جائے تو آیت کریمہ کا ترجمہ یہ ہوگا کہ ’بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ رحمت بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والوں تم بھی آپ ﷺ رحمت اور سلام بھیجو۔‘ یا اللہ ہم اس رحمتِ عالمیاں ﷺ کیسے رحمت بھیج سکتے ہیں؟ ہم تو خود ان کی رحمتوں کے محتاج ہیں، ہمارے پاس رحمت کہاں؟ لہٰذا ہم اللہ سے عرض کرتے ہیں ’’اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَ سَلِّمْ‘ اے اللہ تو محمد ﷺ اور آپ کی آل پر رحمت اور سلامتی نازل فرما۔ تو حقیقتاً درود یعنی رحمت اللہ بھیج رہا ہے، نام ہمارا ہو رہا ہے۔

علماء نے جو فرمایا کہ صلوٰۃ بمعنی رحمت ہے وہ اپنی جگہ صحیح ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ صلوٰۃ اور رحمت دو علیحدہ چیزیں ہیں جیسا کہ اللہ عز وجل نے فرمایا أُولٰٓئِکَ عَلَیْھِمْ صَلَوَاتٌ مِّن رَّبِّھِمْ وَرَحْمَۃٌ (سورۃ بقرہ ۱۵۷) یہ وہ لوگ ہیں جن پر ان کے رب کی طرف سے صلوٰۃ اور رحمت ہے اس آیت سے ثابت ہے کہ صلوٰۃ اور چیز ہے، رحمت اور چیز ہے۔

بخاری شریف میں ایک تابعی بزرگ حضرت ابو العالیہ رحمۃ اللہ علیہ نے صلوٰۃ کے معنی ’تعریف‘ اور ’ثناء‘ کئے ہیں۔ اگر یہ معنی مراد لئے جائیں تو آیت کا مطلب ہوا۔ ’بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ تعریف و ثناء میں مشغول ہیں تو اے ایمان والو! تم بھی آپ ﷺ تعریف و ثناء کرو اور احترام کے ساتھ ان پر سلام بھیجو‘۔ یہاں پھر وہی سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہم حضور اقدس ﷺ کما حقہٗ تعریف و ثناء کیسے کر سکتے ہیں جبکہ ہم آپ ﷺ شان و عظمت سے حقیقتاً واقف نہیں اور ہم کیا حضور اقدس ﷺ کے سب سے قریبی ساتھی حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور ﷺ نے خود فرمایا: ’اے ابو

بکر! مجھے اس ذات کی قسم جس نے مجھے حق کے ساتھ مبعوث کیا' **لم یعرفنی حقیقتاً غیر ربی**' میرے حقیقت اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔ جب ہم آپ ﷺ حقیقت اور شانِ عظمت سے واقف ہی نہیں تو آپ ﷺ تعریف وثناء کماحقہٗ بیان کر ہی نہیں سکتے۔ لٰہذا ہم حق تعالیٰ کی جناب میں عرض کرتے ہیں: "**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ**' اے اللہ تو حضور ﷺ آپ کی آل کی تعریف وثناء کر جیسا کہ ان کی تعریف وثناء کا حق ہے اور ان پر برکتیں اور سلامتی نازل فرما۔

اگر ہم غور کریں تو معلوم ہوگا کہ محفلِ میلاد کا انعقاد درحقیقت اس آیت کریمہ پر عمل پیرا ہونا ہے۔ محفل میلاد میں پہلے حضور ﷺ تعریف وثناء نعتوں کی شکل میں تقریرو بیان کی شکل میں، کی جاتی ہے پھر ادب واحترام سے حضور ﷺ سلام پڑھا جاتا ہے۔ اسی سبب فقہاء نے فرمایا: **و من تعظیمه عمل المولد** محفل میلاد کا انعقاد حضور ﷺ تعظیم میں سے ہے۔

تو اللہ عزوجل نے آدم کی تعظیم کے لئے فرشتوں کو سجدہ کا حکم دیا اور اپنے حبیب کی تعظیم کے لئے مومنوں کو حضور ﷺ ثناء وتعریف کرنے اور ادب واحترام سے سلام بھیجنے کا حکم دیا۔ جان لیں کہ حضور اقدس ﷺ ثناء خوانی، آپ ﷺ خوشی اور رضامندی کی موجب ہے اور آپ کے خوش ہونے سے اللہ خوش ہوتا ہے۔

اگرچہ نبی مکرم ہمارے درود وسلام اور ہماری ثناء خوانی کی احتیاج نہیں رکھتے کہ آپ ﷺ آپ کا رب اور اس کے لاتعداد فرشتے مسلسل درود بھیج رہے ہیں مگر آپ ﷺ نے ہمیں کثرتِ درود وسلام کی ترغیب اس لئے دی کہ آپ نے اس میں امت کے لئے بے حد فوائد دیکھے اور آپ ﷺ ہمارے فائدے، ہماری بہتری کے بے حد خواہاں ہیں کہ حق تعالیٰ نے فرمایا حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ میرے محبوب تمہاری بھلائی وبہتری کے بے حد حریص ہیں۔

جس کسی نے بھی نبی مکرم نورِ مجسم ﷺ تعریف وثناء کی وہ محروم نہ رہا۔ شیخ ابو المواہب شاذلی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک محفل میں حضور ﷺ تعریف وثناء میں فرمایا:

**محمد بشرٌ لا کالبشر　　　کانه یاقوت بین الحجر**

محمد ﷺ ہیں لیکن عام لوگوں کی مثل نہیں بلکہ تمام بشریت میں آپ ﷺ ایسے بشر ہیں جس طرح یاقوت پتھروں میں۔یعنی یاقوت پتھر ہے مگر عام پتھروں کی طرح نہیں۔عام پتھر لوگوں کی ٹھوکروں میں ہوتے ہیں جبکہ یاقوت بادشاہ کے تاج کی زینت ہوتا ہے۔شیخ ابوالمواھب شاذلی کو خواب میں حضور ﷺ زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا'تو نے جو میری تعریف میں یہ کلمہ کہا اس کے عوض حق تعالیٰ نے تیری مغفرت فرما دی اور ان تمام کی بھی جنہوں نے اس کلمے کو سنا۔ پھر شیخ ابو المواھب شاذلی کا ساری زندگی معمول رہا کہ ہر مجلس میں وہ اس کلمے کو تبرکاً دہراتے۔

امام شرف الدین بوصیری رحمتہ اللہ علیہ اپنے زمانے کے جید عالم اور محدث تھے۔حضور ﷺ کے سچے عاشق اور ثناء خواں تھے۔آخری عمر میں آپ پر فالج کا حملہ ہوا اور نصف بدن بیکار و بے حس ہو گیا۔اس وقت کے اطباء سے بڑا اعلاج کروایا مگر افاقہ نہ ہوا بالآخر سب نے جواب دے دیا۔امام بوصیری نے حضور ﷺ تعریف میں قصیدہ کہا جس میں پہلے حضور کی تعریف وثناء کی گئی،حضور کے فضائل ومناقب بیان کئے گئے پھر آخر میں اپنی حالت زار بیان کرتے ہوئے حضور اقدس ﷺ سے استغاثہ کیا۔

**یا اکرم الخلق مالی من الوذبہ سواک عند حلول الحادث العمم**

اے تمام مخلوق سے بزرگ تر آپ کے سوا کوئی ایسا نہیں جس سے حادثہ عام کے نازل ہونے میں پناہ چاہوں۔امام بوصیری فرماتے ہیں مجھے خواب میں نبی کریم ﷺ زیارت نصیب ہوئی۔ میں نے دیکھا کہ حضور اقدس ﷺ تشریف فرما ہیں۔اور آپ کے رو برو انبیاء اور اولیاء کا اژدھام ہے،خوش قسمتی سے میں بھی اس مجلس میں موجود ہوں۔حضور ﷺ نے مجھے طلب فرمایا اور کہا اے شرف الدین! تم نے ہماری تعریف وثناء میں جو لکھا ہے اسے سناؤ۔ چنانچہ میں نے پورا قصیدہ آپ کے حضور پڑھا۔جب میں قصیدہ سنا رہا تھا تو حضور ایسے جھوم رہے تھے جیسے صبح کی ٹھنڈی ہوا درختیوں کو ہلاتی ہے۔جب میں نے قصیدہ مکمل کیا تو آپ نے میرے مفلوج اعضاء پر اپنا دست مبارک پھیرا اور اپنی چادر مبارک مجھے عطا فرمائی۔ پھر میری آنکھ کھل گئی۔ میں نے دیکھا کہ میرے جسم پر فالج کا

ذرہ برابر اثر باقی نہ رہا اور آپ کی عطا کردہ چادر شریف میرے ہاتھوں پر تھی۔ میں بلا کسی سہارے اٹھا، وضو کیا اور شکرانے کے نفل پڑھے۔ دوسرے دن ایک درویش آیا اور کہا اے شرف الدین مجھے وہ قصدیہ لکھ دو جس کا پہلا شعر 'امن تذکر جیران بذی سلم' ہے۔ امام شرف الدین بڑے حیران ہوئے اور کہا کہ اب تک میرے اس قصیدے سے کوئی مطلع نہیں، تمہیں اس کا کیسے پتہ چلا؟ درویش نے کہا شرف الدین میں اس محفل میں موجود تھا جس میں تم نے حضور کے روبرو قصیدہ پیش کیا اور حضور اقدس ﷺ نے تمہیں لا علاج مرض سے شفا بخشی اپنی چادر مبارک تمہیں عطا کی۔ اے شرف الدین وہ قصیدہ مجھے دو تا کہ لوگ اس سے استفادہ کریں۔ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ حضور اس کو سن کر کس قدر خوش ہوئے اور کیسا اس کی طرف متوجہ ہوئے! امام بوصیری نے قصیدہ بردہ شریف درویش کو لکھ کر دیا۔ 'بردہ' یمنی چادر کو کہتے ہیں کیونکہ حضور ﷺ نے بطور انعام چادر عطا فرمائی اس بناء پر قصیدہ کا نام قصیدہ بردہ مشہور ہو گیا۔ لوگوں پر امام شرف الدین بوصیری کی صحت یابی کا راز کھل گیا اور قصیدہ کی برکت عام طور پر ظاہر ہونے لگی۔

معلوم ہوا کہ حضور ﷺ ثناء و تعریف، اللہ اور اس کے رسول کو خوش کرتی ہے اور کیونکہ حضور ﷺ کے شرف و عظمت کی کوئی حد ہی نہیں کہ حق تعالیٰ نے آنجناب رسالت مآب ﷺ شان میں فرمایا 'وَلِلْآخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْأُولَىٰ' 'آپ کی ہر آنے والی ساعت گزری ہوئی ساعت سے بہتر ہے'۔

آپ ﷺ حال مسلسل ترقی پر ہے۔ آپ کے درجات و مقامات میں، شان و عظمت میں ہر آن اضافہ ہو رہا ہے لہٰذا جو شرف و عظمت حضور اقدس ﷺ طرف منسوب کی جائے، آپ ﷺ کے اہل ہیں۔ جیسا کہ امام شرف الدین بوصیری رحمۃ اللہ علیہ نے قصیدہ بردہ میں حضور کیلئے کہا اور اسے حضور کے سامنے پڑھا:

**و انسب الی ذاته ما شئت من شرف　　وانسب الی قدرہ ما شئت من عظم**

**فان فضل رسول الله ليس له　　حد فيعرب عنه ناطق بفم**

'جس قدر چاہے آپ ﷺ ذاتِ مقدسہ کو شرف سے نسبت دے اور جس قدر

چاہے رتبہ و بزرگی کو آپ ﷺ سے منسوب کر دے کیونکہ رسول اللہ ﷺ کے فضائل کی کوئی حد نہیں جسے کہنے والا اپنے منہ سے ظاہر کر سکے۔'

توصلاۃ کی حقیقت حضور ﷺ تعریف وثناء ہے۔ کیونکہ ہم حضور ﷺ شان و حقیقت سے کماحقہٗ واقف و آگاہ نہیں جیسا کہ آنجناب کی تعریف وثناء کا حق ہے، ویسی ثناء وتعریف ہم کر نہیں سکتے لہٰذا ہم اللہ عز وجل سے عرض گزار ہوتے ہیں کہ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ** اے اللہ تو اپنے حبیب کی تعریف وثناء کر جیسا کہ تعریف وثناء کا حق ہے۔

جان لیں کہ ہر شے کے لئے ایک حقیقت اور ایک مخصوص صورت حق تعالیٰ کے نزدیک ثابت ہے جیسا کہ موت کی صورت دنبے کی ہے اور قیامت میں ذبح کی جائے گی۔ نیل وفرات کی حقیقت کو شب اسریٰ حضور ﷺ نے سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دیکھا جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے حضور نے فرمایا میں نے سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دو نہریں ظاہر کی اور دو باطن کی دیکھیں۔ ظاہر کی دو نہریں نیل وفرات ہیں اور باطن کی دو نہریں جنت میں ہیں۔

اسی طرح حضور اقدس ﷺ نے فرمایا قیامت کے روز ایمان اور شرک حاضر ہوں گے اور حق تعالیٰ کے روبرو دوزانو بیٹھ جائیں گے ایمان کو ارشاد ہوگا کہ تو اپنے اہل کے ساتھ جنت میں چلا جا۔

بالکل اسی طرح درود شریف کا بھی حال ہے کہ یہ ایک ممتاز شے ہے۔ اس کا وجود اس عالم کی جنس سے نہیں اور نہ ہی حواس جسمانی سے اس کا ادراک کیا جا سکتا ہے۔ اس کا تعلق خاص حضور ﷺ روحانیت سے ہے اور اس کی حقیقت سے اللہ اور اس کا رسول آگاہ ہیں یا وہ لوگ جنہیں اللہ اور اس کے رسول نے آگاہی بخشی۔ توصلاۃ کا ادراک و احساس

حضور ﷺ ہے اور یہ جو آپ ﷺ نے فرمایا **و قرۃ عینی فی الصلوٰۃ** اور صلاۃ (درود) میں میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔ اگرچہ اکثر محدثین نے یہاں صلاۃ سے مراد نماز لی ہے جبکہ اس معنی پر کوئی دلیل نہیں اور صلاۃ بہ معنی درود پر دلیل موجود ہے۔ کنز

الاعمال میں ہے کہ جب درود حق تعالیٰ کے پاس سے گزارا جاتا ہے تو ارشاد باری ہوتا ہے اسے میرے حبیب کے پاس لے جاؤ تا کہ اس سے ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں۔

یہ جو محدثین نے لکھا کہ ملائکہ اور مومنین کی صلاۃ سے مراد دعا و استغفار ہے یہ غالباً اس لئے کہا کہ صلوٰۃ یعنی رحمت خاصہ کا خزانہ حق تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے، کسی اور کو اس میں دخل نہیں۔ خیر خواہوں کا کام صرف دعا کرنا ہے اور وہ بھی اس لئے کہ خیر خواہوں پر عنایات ربانی ہوں وگرنہ آنحضرت ﷺ پر رحمت خاصہ (صلوٰۃ) کا اترنا ہمیشہ ہمیشہ سے جاری ہے کہ حق تعالیٰ نے اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلَائِکَتَہٗ یُصَلُّونَ عَلَی النَّبِیِّ میں بصیغہ استمرار اس کی خبر دی۔ تو اگر صلوٰۃ بہ معنی دعا لئے جائیں تو حق تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے صلوٰۃ کی صورت دعائیہ کو صلوٰۃ کی اصل صورت میں جلوہ گر فرماتا ہے جو آنحضرت ﷺ کے ساتھ مختص ہے جیسا کہ حق تعالیٰ ایمان لانے والوں کی سیئات کو بدل کر حسنات کی صورت میں جلوہ گر کر دیتا ہے فرمایا:

اَلَا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا فَاُوْلٰٓئِکَ یُبَدِّلُ اللّٰہُ سَیِّئَاتِھِمْ حَسَنَاتٍ مگر جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور عمل صالح اختیار کئے تو اللہ ایسے لوگوں کے گناہوں کو نیکیوں میں تبدیل کر دیتا ہے۔

لہٰذا صلوٰۃ کی تینوں صورتیں یعنی اللہ کا درود بھیجنا، ملائکہ کا درود بھیجنا اور اہل ایمان کا درود بھیجنا حقیقتاً ایک ہیں اسی سبب جب صلوٰۃ کی آیت نازل ہوئی تو صحابہ نے حضور ﷺ سے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ سلام کی کیفیت سے تو ہم آگاہ ہیں، صلوٰۃ کا کیا طریقہ ہو گا؟ اس سے معلوم ہوا کہ صَلُّوْا سے صحابہ نے دعا مراد نہ لی ورنہ ہر شخص دعا گوئی میں مصروف ہو جاتا۔ صحابہ کو یہ ارشاد ہوا کہ تمہارا کام اتنا ہے کہ ان الفاظ کو کہہ دیا کرو۔ الفاظِ صلوٰۃ کو حقیقت صلاۃ میں بدلنا اللہ عزوجل کے ذمے ہے۔

اللہ عزوجل نے نبی کریم ﷺ رحمۃ اللعالمین بنا کر مبعوث فرمایا حضور کی ذات مبارکہ منبع رحمت ہے۔ جملہ عالمین کو آنجناب کی ذات مقدسہ سے فیض رحمت پہنچ رہا ہے اسی لئے اللہ عزوجل کی طرف سے رحمت عالمیان ﷺ صلاۃ و رحمت کا پے در پے ہمیشہ

ہمیشہ نزول رہتا ہے تا کہ حق تعالیٰ کی طرف سے استفادہ اور جملہ عالمین اور مخلوقات کو رحمت للعالمین کی جانب سے رحمتوں کا افاضہ برابر جاری رہے۔(انوار احمدی)

مقامات امام ربانی میں ہے کہ جب خواجہ محمد معصوم سرہندی رحمتہ اللہ علیہ مدینہ منورہ حاضر ہوئے اور مواجہہ شریف میں حاضری دی تو ان پر منکشف ہوا کہ حضور اقدس ﷺ وجود مبارک عرش سے فرش تک مرکز جمیع کائنات ہے۔ ہر چند کہ وہاب مطلق (عطا فرمانے والا) اللہ تعالیٰ ہے لیکن جس کسی کو فیض پہنچا ہے وہ حضور اقدس ﷺ کے وسیلے سے ہی پہنچا ہے اور مہمات ملک وملکوت حضور ﷺ کے اہتمام سے انصرام پاتی ہیں (یعنی صرف اس جہان کے نہیں بلکہ ملک وملکوت کے مہتمم سرور کائنات، وجہ شش جہات سید دو عالم ﷺ) گویا ساری خدائی کو شب وروز انعامات آنحضرت کی ذات مقدسہ سے پہنچے ہیں۔(انما انا قاسم واللہ معطی)

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَسَلَّمْ

# فضائل درود

۱۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے اس کے دس گناہ مٹا دیتا ہے اور اس کے دس درجے بلند فرماتا ہے۔(مشکوٰۃ۔ دلائل الخیرات)

۲۔ سیدنا ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں ایک دن دربارِ نبوت میں حاضر ہوا تو میں نے اپنے آقا رحمتِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اتنا خوش اور ہشاش بشاش دیکھا کہ میں نے ایسا کبھی نہیں دیکھا۔ میں نے سبب دریافت کیا تو فرمایا میں کیوں نہ خوش اور ہشاش بشاش ہوں کہ ابھی ابھی میرے پاس سے جبرائیل علیہ السلام یہ پیغام دے کر گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے محبوب کیا آپ اس بات پر راضی نہیں کہ آپ کا کوئی امتی آپ پر ایک بار درود پاک پڑھے تو میں اور میرے فرشتے اس پر دس رحمتیں بھیجیں اور میں اس کے دس گناہ مٹا دوں اور اس کے لئے دس نیکیاں لکھ دوں اور جو ایک مرتبہ سلام

پڑھے تو میں اس پر دس بار سلام بھیجوں، لہٰذا آپ اپنی امت کو اس بات کی خوشخبری سنا دیجئے اور ساتھ یہ بھی فرما دیجئے کہ اے امت اب تمہاری مرضی تم درود پاک کم پڑھو یا زیادہ۔ **صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ و علٰی الہ و اصحابہٖ و ازواجہٖ و ذریتہٖ دائماً ابدًا و بارک وسلّم**

اسی سبب حضور ﷺ نے درود کی بے حد ترغیب دی کہ اس میں امت کے لئے بے حد بھلائی اور خیر ہے۔ (القول البدیع)

۳۔ حضرت عبداللہ ابن مسعود سے روایت ہے حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ’قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا۔‘ (ترمذی)

۴۔ آپ ﷺ نے فرمایا قیامت کے دن ہر مقام اور ہر جگہ میرے نزدیک تم سے وہ ہوگا جس نے تم میں سے دنیا میں مجھ پر درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا۔ (سعادۃ الدارین)

محب کے لئے محبوب کے قرب سے بڑھ کر کوئی نعمت نہیں۔ حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ عنہ سے جب حضور نے فرمایا سَلْ مَا شِئْتَ جو چاہے مانگ لے تو حضرت ربیعہ نے عرض کیا ’یا رسول اللہ! میں جنت میں آپ کی رفاقت کا طلبگار ہوں‘ تو محب کے لئے سب سے بڑی نعمت محبوب کا قرب ہے اور اس کے بغیر ساری نعمتیں بیکار ہیں۔ اپنے سارے محبین کو محبوب رب العالمین نے اپنے قرب کا یہ نسخہ بتا دیا۔ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰی لَہٗ**

۵۔ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میں نے دربارِ نبوّت میں عرض کیا یا رسول اللہ! میں آپ پر کثرت سے درود پاک پڑھتا ہوں (یا کثرت سے پڑھنا چاہتا ہوں) تو کتنا پڑھوں؟ فرمایا تو جتنا چاہے پڑھ۔ میں نے عرض کی (باقی اوراد و وظائف میں سے) چوتھا حصہ درود پاک پڑھ لیا کروں؟ تو فرمایا جتنا تو چاہے پڑھ اور اگر اس سے بھی زیادہ کرے تو تیرے لئے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا میرے آقا! اگر زیادہ کرنے میں بہتر ہے تو میں نصف درود پاک پڑھ لوں؟ فرمایا تیری مرضی اور اگر تو اس سے

بھی زیادہ کرے تو تیرے لئے بہتر ہے۔عرض کی میری آقا! دوتہائی درود پاک پڑھ لیا کروں؟ فرمایا تیری مرضی اور اگرتو اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تیرے لئے بہتر ہوگا۔عرض کی اے آقا! تو میں سارا ہی درود پاک نہ پڑھ لیا کروں؟ تو رحمت اللعالمین ﷺ نے فرمایا اگرتو ایسا کرے تو تیرے سارے کام سنور جائیں گے اور تیرے سب گناہ بخش دیئے جائیں گے۔(ترمذی۔مشکوٰۃ)

تشریح: اس سے ہر کوئی اندازہ کرسکتا ہے کہ حبیبِ خدا ﷺ درود پاک کتنا پیارا ہے اور اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب کریم ﷺ کے نزدیک اس کی کتنی اہمیت ہے۔

**مولای صل وسلم دائماً ابدًا علٰی حبیبک خیر الخلق کلّھم**

۶۔ کسی نے عرض کیا یارسول اللہ یہ فرمائیں کہ اگر آپ کی ذاتِ بابرکات پر درود پاک ہی وظیفہ بنا لوں تو کیسا رہے گا؟ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا اگرتو ایسا کرے، تو اللہ تبارک وتعالیٰ دنیا و آخرت کے تیرے سارے معاملات کے لئے کافی ہے۔(القول البدیع)۔

۷۔ سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے نماز پڑھی، حالانکہ رسول اللہ ﷺ حضرت صدیق اکبر و فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما تشریف فرما تھے۔ جب میں نماز پڑھ کر بیٹھا اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی پھر میں نے نبی اکرم شفیعِ معظم ﷺ دورد پاک پڑھ کر دعا کی تو حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا تو مانگ تجھے عطا کیا جائے، تو مانگ تجھے عطا کیا جائے۔(ترمذی۔مشکوٰۃ) **صلی اللہ تعالیٰ علی النبی الامیّ الکریم وعلٰی اٰلہٖ و اصحابہ وسلم**

۸۔ رسول اکرم رحمت عالم ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود پاک پڑھو کیونکہ مجھ پر درود پڑھنا تمہارے گناہوں کا کفارہ ہے اور تمہارے باطن کی طہارت ہے اور جو مجھ پر ایک بار بھی درود پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں بھیجتا ہے۔(القول البدیع)

۹۔ رحمت عالم ﷺ نے فرمایا تم اپنی مجلسوں کو مجھ پر درود پڑھنے سے مزین کرو،

کیونکہ تمہارا مجھ پر درود پڑھنا قیامت کے دن تمہارے لئے نور ہوگا۔ (جامع صغیر)
**اللھم صلی علٰی حبیبک النبی الامیّ و اٰلہٖ و اصحابہ و سلم دائمًا ابدًا**

۱۰۔ شفیع مذنباں ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود پڑھنے والے کو پل صراط پر عظیم الشان نور عطا ہوگا۔ اور جس کو پل صراط پر نور عطا ہوگا، وہ اہل دوزخ سے نہ ہوگا۔ (دلائل الخیرات) **اللھم صل و سلم علٰی سیدنا محمدٍ و علیٰ اٰلِ سیدنا محمدٍ دائمًا ابدًا**

۱۱۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''اے لوگو! بیشک تم سے قیامت کے دن کے ہولوں اور اس کی دشوار گزار گھاٹیوں سے جلد نجات پانے والا وہ شخص ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر کثرت سے درود پڑھا ہوگا۔'' (القول البدیع)

۱۲۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے دن بھر میں مجھ پر ہزار بار درود پڑھا وہ نہیں مرے گا جب تک جنت میں اپنی آرام گاہ نہ دیکھ لے۔ (القول البدیع۔ جلاء افہام)

۱۳۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر دس بار درود پڑھا، اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پڑھے اللہ عز وجل اس پر ہزار رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو محبت وشوق سے اس سے بھی زیادہ پڑھے، میں قیامت کے دن اس کا شفیع اور گواہ بنوں گا۔ (القول البدیع)

۱۴۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جس نے مجھ پر ایک بار درود پڑھا، اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لکھ دیتا ہے کہ یہ بندہ نفاق اور دوزخ کی آگ سے بری ہے اور اس کو قیامت کے دن شہیدوں کے ساتھ رکھے گا۔ (القول البدیع) **اللھم صل علی سیدنا محمدٍ و علیٰ اٰلِ سیدنا محمدٍ صلوٰۃً دائمۃً مقبولۃً تودی بھا عنا حقہ العظیم**

۱۵۔ حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے خطبہ دیتے ہوئے ارشاد فرمایا ''بندہ جب تک مجھ پر درود پڑھتا رہتا ہے، اللہ تعالیٰ کے فرشتے اس پر رحمتیں نازل کرتے رہتے ہیں۔ اب تمہاری مرضی کہ مجھ پر درود کم پڑھو یا

زیادہ۔(القول البدیع)

۱۶۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا 'جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ جب وہ دربارِ الٰہی میں حاضر ہو تو اللہ اس سے راضی ہو، اسے چاہئیے کہ مجھ پر درود پاک کی کثرت کرے۔'(القول البدیع۔سعادۃ الدارین)

۱۷۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا 'جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ تو مجھ پر درود پڑھو، انشاء اللہ یاد آجائے گی۔'(سعادۃ الدارین)

۱۸۔ حضور ﷺ نے فرمایا 'اے میری امت مجھ پر درود کی کثرت کرو، کیونکہ تم سے قبر میں پہلے میرے متعلق سوال ہوگا۔'(سعادۃ الدارین)

تشریح: اس مقام پر اولیت کو اہمیت کے معنی میں لیا جائے تو مطلب واضح ہو جاتا ہے یعنی قبر میں منکر نکیر جتنے سوال کریں گے ان میں سے اہم سوال میرے متعلق ہوگا اور حضور رحمۃ للعٰلمین شفیع المذنبین ﷺ نے درود پاک کی کثرت کی تاکید اس لئے فرمائی ہے کہ درود پاک کی کثرت سے نبی اکرم نور مجسم ﷺ محبت اور عظمت درود پاک پڑھنے والے کے دل میں زیادہ ہو جاتی ہے اور وہاں محبوبِ کبریا سید انبیاء ﷺ پہچان محبت وعظمت کی بناء پر ہی ہوگی، اس لئے حدیث پاک میں فرمایا کہ جس کے دل میں ایمان ہوگا وہ منکر نکیر کے سوال کے جواب میں بلا جھجک اور برملا کہے گا **ھٰذَا مُحَمَّدٌ جَائَ نَا بِالْبَیِّنَاتِ** یعنی اے فرشتوں یہی تو میرے آقا ہیں جن کا نام نامی اسم گرامی محمد مصطفیٰ ﷺ ہے۔ یہی آقا ہمارے پاس روشن دلیلیں لے کر تشریف لائے تھے، منکر نکیر کہیں گے بیشک تو کامیاب ہوا۔ ہم جانتے تھے کہ تو یہی جواب دے گا۔ **نم کنومۃ العروس** اور وہ منافق جس کا دل محبت وعظمت مصطفیٰ ﷺ سے خالی ہوگا جب اس سے منکر نکیر سوال کریں گے کہ تو ان کو پہچانتا ہے تو وہ کہے گا **ھَا ھَا لَا اَدْرِیْ کُنْتُ اَقُوْلُ مَا یَقُوْلُ النَّاسُ** 'ہائے ہائے میں ان کو نہیں جانتا۔ دنیا میں لوگ ان کو جو کچھ کہتے تھے میں بھی کہا کرتا تھا، اس جواب کو سن کر فرشتے کہیں گے ہاں ہم جانتے تھے کہ تو یہی جواب دے گا پھر اس پر قبر کا عذاب مسلط کر دیا جائے گا۔ **نعوذ باللہ من ذلک**

اس سے وہ لوگ عبرت حاصل کریں جو باعث ایجاد عالم نور مجسم، فخر آدم و بنی آدم ﷺ عظمت اور رفعتِ شان سن کر دل میں کڑھتے رہتے ہیں اور اگر کہیں مصطفی ﷺ عظمت و شان کا جلسہ ہو تو جب تک جوابی جلسہ نہ کرلیں ان کو چین نہیں آتا۔ بخاری شریف ہاتھ میں لئے منبر پر چڑھ کر ہرزہ سرائی کرتے ہیں، اگر نبی کو علم غیب ہوتا تو یہ کیوں ہوا؟ وہ کیوں ہوا؟ اگر نبی (علیہ السلام) کو اختیار ہوتا تو امام حسین (رضی اللہ عنہ) کو کیوں نہیں بچالیا۔ حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) کو کیوں نہ بلوائیوں سے چھڑوالیا وغیرہ وغیرہ۔ بھائی! دنیا میں تو پھونکا پھانکی چل جائے گی۔ لیکن اگر قبر میں جواب دینا پڑ گیا تو کیا ہوگا۔ اللہ تعالیٰ انہیں ہوش عطا فرمائے۔ وَھُو نعم الوکیل نعم المولیٰ و نعم النصیر

لیکن ایسی نصیحت وہی شخص قبول کرے گا جس کے نصیب اچھے ہوں قسمت بہت بلند ہو جیسے کہ بعض علماء کرام بیان فرماتے ہیں : ایک وقت دو مولوی صاحبان کے درمیان مناظرہ منعقد ہوا۔ مناظرہ طول پکڑ گیا۔ کئی دن لگ گئے۔ ایک دن جب صبح صبح دونوں مولوی صاحبان مناظرہ کے لئے آئے تو آمنے سامنے اسٹیج لگ گئے۔ ایمان اور محبت والے مولوی صاحب نے اس دن کی پہلی تقریر میں فرمایا : لوگو! بات سنو! مناظرہ کا انجام جو ظاہر ہوگا وہ اپنی جگہ ہے لیکن اپنی اپنی قسمت کو دیکھو مجھے سات دن ہو گئے، مجھے آرام سکون میسر نہیں، دن بھر مناظرہ کرتا ہوں اور رات بھر ورق گردانی کرتا رہتا ہوں۔ کتابیں دیکھتا ہوں کہ کہیں مجھے رسول اکرم شفیع معظم ﷺ کے کمالات کی، حضورِ انور کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کردہ علم کی، اختیار کی، شفاعت کی کوئی بات، کوئی اعجازی شان ملے، میں اسے جمع کرتا ہوں اور یقینا میرا مدِّ مقابل بھی رات بھر نہیں سوتا ہوگا وہ بھی یوں ہی ورق گردانی کرتا ہوگا، لیکن وہ تنقیص کی باتیں تلاش کرتا ہوگا کہ کہیں سے کسی کتاب میں مجھے یہ مل جائے کہ حضور کو فلاں بات کا علم نہیں تھا، حضور کو فلاں بات کا اختیار نہیں تھا وغیرہ وغیرہ، کیوں کہ اس نے مناظرہ میں میرے سوالوں کا جواب دینا ہوتا ہے۔ مسلمان بھائیو! غور کرو

قسمت کس کی اچھی ہے جو حبیبِ خدا سید الانبیاء رحمۃ للعلمین ﷺ کے کمال تلاش کرے،

اس کی یا اس کی جو اس باعثِ ایجاد عالم رحمتِ دو عالم نور مجسم ﷺ ذاتِ گرامی کے لئے عیب تلاش کرے۔(العیاذ باللہ)۔جب اتنی بات کہی اور یہ بات دوسرے مناظر مولوی صاحب نے سنی تو اس کی قسمت جاگ اٹھی اور اعلان کر دیا، لوگو سنو! واقعی یہی بات ہے مجھے آرام کرنا، سونا، کھانا، پینا بھولا ہوا ہے۔ میں حضور نبی کریم ﷺ ذاتِ پاک کے لئے عیب اور تنقیص کی باتیں ہی تلاش کرتا رہا۔ مجھ جیسا بدقسمت کون ہے؟ لہٰذا میں اعلان کرتا ہوں کہ میں جھوٹا، میرا عقیدہ جھوٹا اور آج سے میں اس جھوٹے مذہب سے سچی توبہ کرتا ہوں اور اس کے ساتھ ہی کئی اور خوش قسمت لوگ بھی تائب ہو گئے۔(آبِ کوثر)

۱۹۔ جذب القلوب میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی سیدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص فریضہ حج ادا کرے اور اس کے بعد جہاد کرے تو چار سو حج کے برابر ثواب کا حقدار ہوگا۔ یہ سن کر وہ لوگ جو حج کی استطاعت اور جہاد کی قوت نہیں رکھتے تھے وہ شکستہ دل ہوئے۔ اللہ عزوجل نے وحی نازل فرمائی کہ جو شخص بھی آپ ﷺ درود پڑھے اسے چار سو جہاد کے برابر ثواب ملے گا اور ہر جہاد چار سو حج کے برابر ہوگا۔

۲۰۔ بعض روایتوں میں ہے کہ ساقِ عرش پر لکھا ہوا ہے' جو میرا مشتاق ہو میں اس پر رحم کرتا ہوں اور جو مجھ سے سوال کرے میں اسے دیتا ہوں اور جو میرے حبیب پر درود پڑھ کر میرا قرب چاہے، میں اس کے گناہ بخش دیتا ہوں خواہ وہ سمندروں کی جھاگ کے برابر ہوں۔(دلائل الخیرات)

۲۱۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا' جب دو دوست آپس میں ملتے ہیں اور مصافحہ کرتے ہیں اور نبی کریم ﷺ درود پڑھتے ہیں تو ان دونوں کے جدا ہونے سے پہلے دونوں کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔'(سعادۃ الدارین)

۲۲۔ حضرت عبدالرحمن بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سرور عالم نور مجسم ﷺ تشریف لائے اور فرمایا میں نے آج رات عجیب منظر دیکھا کہ میرا ایک امتی پل صراط پر سے گزرنے لگا، کبھی چلتا، کبھی گرتا کبھی لٹک جاتا، تو اس کا مجھ پر پڑھا ہوا درود آیا اور اس

امتی کا ہاتھ پکڑ کر اسے پل صراط پر سیدھا کھڑا کر دیا اور پکڑے پکڑے اسے پل سے پار کرا دیا۔(القول البدیع۔سعادۃ الدارین)

۲۳۔ حضور ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود پڑھنا قیامت کے دن پل صراط کے اندھیرے میں تمہارے لئے نور ہوگا اور جو شخص یہ چاہے کہ قیامت کے دن اسے اجر کا پیمانہ بھر بھر کر دیا جائے، اسے چاہیئے کہ مجھ پر درود پاک کی کثرت کرے۔(سعادۃ الدارین)

۲۴۔ حضور اقدس ﷺ اور سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے درمیان کوئی نہیں بیٹھتا تھا۔ایک دن ایک شخص آیا تو حضور نے اسے اپنے اور صدیق اکبر کے درمیان بٹھالیا۔صحابہ کرام کو تعجب ہوا کہ یہ کون ذی مرتبہ ہے۔جب وہ چلا گیا تو حضور ﷺ نے فرمایا میرا یہ امتی جب مجھ پر درود پڑھتا ہے تو اس طرح سے پڑھتا ہے ''**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰی لَہٗ**'' اے اللہ سیدنا محمد ﷺ پر اس قدر درود نازل فرما جس قدر تو ان سے محبت کرتا ہے اور جس قدر تو ان سے راضی ہے''(سعادۃ الدارین)

معلوم ہوا کہ ہمارے پیارے نبی ﷺ عطائے الٰہی ہر ایک کے عمل سے باخبر ہیں۔شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی تفسیر عزیزی میں آیت **وَ یَکُوْنُ الرَّسُوْلُ عَلَیْکُمْ شَھِیْدًا** کے تحت فرماتے ہیں'تمہارے رسول قیامت کے دن تم پر اس وجہ سے گواہی دیں گے کیونکہ وہ نور نبوت سے ہر دیندار کے مرتبے کو جانتے ہیں کہ میرا فلاں امتی کس منزل پر پہنچا ہے، اس کے ایمان کی حقیقت کیا ہے اور کس حجاب کی وجہ سے ترقی نہیں کر سکا۔لہٰذا وہ تمہارے گناہوں کو بھی جانتے ہیں اور تمہارے ایمان کے درجات کو بھی جانتے ہیں۔تمہارے نیک و بد اعمال کو بھی جانتے ہیں اور وہ ہر کسی کے اخلاص و نفاق کو بھی جانتے ہیں۔(تفسیر عزیزی۔آب کوثر) مولانا روم نے اسی طرف اشارہ فرمایا:

**در نظر بودش مقامات العباد لاجرم نامش خدا شاھد نہاد**

یعنی اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے حبیب کو قرآن پاک میں اس لئے شاہد فرمایا کہ ان کی نظر میں ساری امت کے مقامات (درجات) ہیں۔

۲۵۔ حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، ہم حضور کی بارگاہ میں حاضر تھے کہ ایک شخص آیا اور عرض گزار ہوا یا رسول اللہ! اللہ تعالیٰ کے قریب تر اعمال کیا ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا سچ بولنا اور امانت کا ادا کرنا۔ اس نے عرض کیا حضور کچھ اور ارشاد فرمائیے۔ فرمایا تہجد کی نماز اور گرمیوں کے روزے۔ اس نے پھر عرض کیا حضور کچھ اور ارشاد فرمائیے۔ فرمایا ذکر الٰہی کی کثرت کرنا اور مجھ پر درود پڑھنا فقر کو دور کرتا ہے۔ عرض کیا کچھ اور ارشاد فرمائیے۔ فرمایا جو کسی قوم کا امام بنے، تو ہلکی نماز پڑھائے کہ مقتدیوں میں بوڑھے بھی ہوتے ہیں، بیمار بھی، بچے بھی اور کام کاج والے بھی۔ (القول البدیع۔ سعادۃ الدارین)

۲۶۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا' جس نے کتاب میں مجھ پر درود پاک لکھا تو جب تک میرا نام (مبارک) اس کتاب میں رہے گا، فرشتے اس کے لئے استغفار کرتے رہیں گے۔ (سعادۃ الدارین۔ نزہۃ الناظرین) **صل اللہ علیک یا محمد، صل اللہ علیہ و اٰلہٖ و سلم**

۲۷۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا' جس شخص نے میری طرف سے کوئی علم کی بات لکھی اور اس کے ساتھ مجھ پر درود پاک لکھا تو جب تک وہ کتاب پڑھی جائے گی، اس کو ثواب ملتا رہے گا۔ (سعادۃ الدارین)

۲۸۔ سعادۃ الدارین میں ہے۔ قیامت کے دن اللہ عزوجل محدثین کرام اور علمائے دین کو اٹھائے گا اور ان کی سیاہی مہکتی خوشبو ہوگی، وہ دربار الٰہی میں حاضر ہوں گے تو اللہ تعالیٰ ان سے فرمائے گا تم عرصہ دراز تک میرے حبیب پر درود پاک پڑھتے رہے تھے فرشتوں ان کو جنت میں لے جاؤ۔ **الصلوٰۃ و السلام علیک یا رسول الصلوٰۃ و السلام علیک یا حبیب اللہ**

۲۹۔ ایک شخص نے حضور کی بارگاہ میں حاضر ہو کر فقر و فاقہ اور تنگی معاش کی شکایت کی تو حضور اقدس ﷺ نے فرمایا' جب تو اپنے گھر میں داخل ہو تو السلام علیکم کہہ، چاہے کوئی گھر میں ہو یا نہ ہو۔ پھر مجھ پر سلام پڑھو **السلام علیک ایھا النبی و رحمتہ اللہ و**

بر کاتہ اور ایک مرتبہ سورہ اخلاص قل ھو اللہ احد پڑھ۔ اس شخص نے ایسا ہی کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس پر رزق کو کھول دیا حتیٰ کہ اس کے ہمسایوں اور رشتہ داروں کو بھی اس رزق سے فائدہ پہنچا۔ (القول البدیع۔ سعادۃ الدارین)

۳۰۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر دن بھر میں پچاس بار درود پڑھے، قیامت کے دن میں اس سے مصافحہ کروں گا۔ (القول البدیع)۔

۳۱۔ حضور ﷺ نے فرمایا 'ہر چیز کے لئے طہارت اور غسل ہوتا ہے اور ایمان والوں کے دلوں کی زنگ سے طہارت مجھ پر درود پڑھنا ہے۔' (القول البدیع)۔ صلی اللہ علی حبیبہٖ محمدٍ و آلہٖ وسلم

۳۲۔ مولائے کائنات سیدنا علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے اس کے لئے اللہ تعالیٰ ایک قیراط اجر لکھتا ہے اور قیراط احد پہاڑ جتنا ہے۔ (القول البدیع)

**اللھم صل وسلم علیٰ نبیک محمدٍ و علیٰ آل محمدٍ بعدد معلومٍ لّک**

۳۳۔ شفیع المذنبین ﷺ نے فرمایا جس شخص نے اپنی زندگی میں مجھ پر درود زیادہ پڑھا، اس کی موت کے وقت اللہ تعالیٰ ساری مخلوقات کو فرمائے گا کہ اس بندے کے لئے استغفار کرو۔ (نزہۃ المجالس)

۳۴۔ رحمۃ اللعالمین ﷺ نے فرمایا 'قیامت کے دن تین طرح کے لوگ عرش کے سائے میں ہوں، جس دن اس کے سایہ کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! وہ خوش نصیب کون ہیں؟ فرمایا ایک وہ جس نے میرے کسی مصیبت زدہ امتی کی پریشانی دور کی، دوسرا وہ جس نے میری سنت کو زندہ کیا، تیسرا وہ شخص جس نے مجھ پر درود پاک کی کثرت کی۔' (القول البدیع۔ سعادۃ الدارین)

۳۵۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا، اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ فرشتے مقرر ہیں جو ذکر کے حلقے تلاش کرتے رہتے ہیں۔ پس جب کہ کسی حلقۂ ذکر پر آتے ہیں تو ان لوگوں کو گھیر لیتے ہیں پھر اپنے میں سے ایک گروہ فرشتوں کو قاصد بنا کر آسمان کی طرف رب العزۃ جل

شانہ کے دربار بھیجتے ہیں وہ فرشتے جا کر عرض کرتے ہیں۔ یا اللہ! ہم تیرے بندوں میں سے کچھ ایسے بندوں کے پاس گئے تھے جو تیرے انعامات کی تعظیم کرتے ہیں، تیری کتاب پڑھتے ہیں، اور تیرے نبی کریم محمد مصطفیٰ ﷺ درود پاک بھیجتے ہیں اور تجھ سے اپنی آخرت اور دنیا کے لئے دعا کرتے ہیں۔ اس پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ان کو میری رحمت سے ڈھانپ دو، فرشتے عرض کرتے ہیں اے ہمارے رب کریم ان میں فلاں شخص بڑا مجرم اور گناہگار ہے وہ کسی کام کے لئے آیا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اس کو بھی میری رحمت سے ڈھانپ دو کہ یہ آپس میں مل بیٹھنے والے ایسے لوگ ہی کہ ان کے پاس بیٹھنے والا کوئی بھی بدنصیب نہیں رہتا۔ (سعادۃ الدارین)

۳۶۔ رسول اکرم شفیع معظم نور مجسم ﷺ نے فرمایا' کچھ لوگ مسجدوں کے اوتاد ہوتے ہیں، ان کے ہمنشیں فرشتے ہیں کہ اگر وہ کہیں چلے جائیں تو فرشتے ان کو تلاش کرتے ہیں اور اگر وہ بیمار ہو جائیں تو فرشتے ان کی بیمار پرسی کرتے ہیں اور جب فرشتے ان کو دیکھتے ہیں تو ان کو مرحبا کہتے ہیں اور اگر وہ کوئی حاجت طلب کریں تو فرشتے ان کی امداد و اعانت کرتے ہیں اور جب وہ بیٹھتے ہیں تو فرشتے ان کے قدموں سے لے کر آسمان تک انہیں گھیر لیتے ہیں۔ ان فرشتوں کے ہاتھوں میں چاندی کے کاغذ اور سونے کے قلم ہوتے ہیں جن سے وہ رسول اکرم روح دوعالم ﷺ درود پاک پڑھنے والوں کا درود پاک لکھتے ہیں اور وہ فرشتے کہتے ہیں تم ذکر و درود پاک زیادہ کرو، تم پر اللہ تعالیٰ زیادہ رحم کرے۔ تم زیادہ پڑھو تمہیں اللہ تعالیٰ زیادہ انعام و اکرام سے نوازے اور جب وہ ذکر کرتے ہیں تو ان کے لئے آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور ان کی دعا قبول کی جاتی ہے اور ان پر خوبصورت آنکھوں والی حوریں جھانکتی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی رضا اور رحمتِ خاصہ ان کی طرف متوجہ ہوتی ہے جب تک کہ وہ دنیا کی باتوں میں نہ مشغول ہو جائیں یا اٹھ کر نہ چلے جائیں اور جب وہ چلے جاتے ہیں تو ان کی زیارت کرنے والے وہ فرشتے بھی اٹھ جاتے ہیں اور وہ ذکر کے حلقے تلاش کرنے لگ جاتے ہیں۔ (آب کوثر)

۳۷۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا' جب تم اذان سنو تو تم بھی ایسے ہی کہو جیسے موذن کہتا

ہے پھر مجھ پر درود پڑھو کیونکہ جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر اس درود کے بدلے دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ پھر میرے لئے اللہ سے وسیلہ کی دعا کرو، کیونکہ وسیلہ جنت میں ایک مکان ہے، وہ صرف اور صرف ایک ہی بندے کے لئے بنایا گیا ہے اور میں امید رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کا وہ بندہ میں ہی ہوں لہٰذا جو شخص میرے لئے اللہ تعالیٰ سے وسیلہ کی دعا کرے گا، وہ میری شفاعت سے نصیب یافتہ ہوگا۔ (سعادۃ الدارین)

**اللھم صلی علٰی سیدنا محمدٍ و علٰی آل سیدنا محمدٍ و بارک و سلم**

۳۸۔ حضور اقدس ﷺ بارگاہ میں عرض کیا گیا یا رسول اللہ جو لوگ آپ پر درود پاک پڑھتے ہیں اور یہاں موجود نہیں ہیں اور وہ لوگ جو حضور کے وصال مبارک کے بعد آئیں گے، ایسے لوگوں کے درود پاک کے متعلق حضور کا کیا ارشاد ہے؟ فرمایا اہل محبت کا درود میں خود سنتا ہوں اور دوسرے لوگوں کا درود میرے دربار میں پیش کیا جاتا ہے۔ (دلائل الخیرات)

جان لیں کہ محبت ایک دلی جذبہ ہے اور حضور تمام امتیوں کے احوال اور دلی جذبات سے بعطائے الٰہی آگاہ ہیں، نیتوں کو جانتے ہیں تو جو دنیاوی اغراض، یا ثواب یا معاشی پریشانی دور کرنے کے لئے یا درجات و مقامات میں بلندی وغیرہ کے لئے درود پڑھتا ہے تو ایسے لوگوں کا درود حضور کی بارگاہ میں پیش کیا جاتا ہے مگر جو حضور سے محبت رکھنے والے ہیں اور محبت سے حضور کی طرف متوجہ ہو کر حضور کی رضا مندی و خوشی کی خاطر درود پڑھتے ہیں تو ایسے محبین کے درود کو آنحضرت ﷺ نفس نفیس سنتے ہیں۔

۳۹۔ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا ’بے شک اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کو اللہ عزوجل نے سب لوگوں کی آواز سننے کی طاقت عطا فرمائی ہے لہٰذا جب کوئی بندہ مجھ پر درود پڑھتا ہے تو وہ فرشتہ درود پاک میرے دربار میں پہنچا دیتا ہے اور میں نے اپنے رب سے سوال کیا ہے کہ جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے اس پر دس رحمتیں نازل فرما۔ (القول البدیع)

فرشتے کو تمام انسانوں کی آواز بیک وقت سننے اور حضور کو خبر دینے کی یہ نعمت،

صفت اللہ نے عطا فرمائی۔ ملک الموت بیک وقت متعدد جگہوں پر موجود ہو کر لوگوں کی روح قبض کرتا ہے یہ نعمت یہ قدرت اسے حق تعالیٰ نے عطا فرمائی تو اس ہستی مقدسہ کے کمالات کا کون ادراک کر سکتا ہے جن پر حق تعالیٰ نے اپنی جملہ نعمتیں تمام فرما دیں۔ ارشاد ہوا۔ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ ہم نے تم پر اپنی ساری نعمتیں تمام فرمادیں

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان     کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

۴۰۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھ پر ہر جمعہ کے دن درود پاک کی کثرت کرو کیونکہ یہ یوم مشہود ہے، اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔ جو بھی مجھ پر درود پڑھے اس کی آواز مجھ تک پہنچ جاتی ہے خواہ وہ کہیں بھی ہو۔ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ کے وصال شریف کے بعد بھی آپ تک درود پڑھنے والوں کی آواز پہنچے گی؟ فرمایا ہاں میرے وصال کے بعد بھی (مجھ تک تمہاری آواز پہنچے گی) کہ اللہ نے زمین پر حرام کر دیا کہ وہ انبیاء کے اجسام کھائے۔ (جلاء الافہام)

۴۱۔ شیر خدا مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص جمعہ کے دن سو بار مجھ پر درود شریف پڑھے جب وہ قیامت کے دن آئے گا تو اس کے ساتھ ایسا نور ہوگا کہ اگر ساری مخلوق میں تقسیم کر دیا جائے تو وہ سب کو حاوی ہو۔ (دلائل الخیرات)

۴۲۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا روز قیامت تم میں سے ہر مقام اور ہر جگہ میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے تم میں سے مجھ پر درود پاک کی کثرت کی ہوگی اور تم میں سے جو جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات مجھ پر درود پاک پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری فرمائے گا۔ ستر حاجتیں آخرت کی اور تیس دنیا کی۔ پھر اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ مقرر کرتا ہے جو کہ اس درود پاک کو لے کر میرے دربار میں حاضر ہوتا ہے جیسے تمہارے پاس ہدیے آتے ہیں اور وہ فرشتہ عرض کرتا ہے حضور یہ درود پاک کا ہدیہ فلاں امتی نے جو فلاں کا بیٹا فلاں قبیلے کا ہے اس نے بھیجا ہے، تو میں اس درود پاک کو نور کے سفید صحیفے میں محفوظ کر لیتا ہوں۔ (سعادۃ الدارین) اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّم وَ بَارِک عَلٰی حَبِیْبِکَ النَّبِیِّ الْمُخْتَار

سَیِّدالابرار وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصۡحَابِہٖ وَ اَھۡلِ بَیۡتِہٖ اَجۡمَعِیۡن

۴۳۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جس نے جمعہ کے دن نماز عصر پڑھ کر اسی جگہ بیٹھے ہوئے اسّی بار یہ درود پاک پڑھا **اللھم صل علی سیدنا محمدِ نِ النبی الامی و علی الہ و سلم** تو اس کے اسّی سال کے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور اس کے نامہ اعمال میں اسّی سال کی عبادت کا ثواب لکھا جاتا ہے۔ (سعادۃ الدارین)

۴۴۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری قبر کے پاس ایک فرشتہ متعین ہے جس کا نام منطوش ہے۔ اس کا سر عرش کے نیچے اور پاؤں سب سے نچلی زمین پر ہیں اس فرشتے کے اسی ہزار بازو ہیں اور ہر بازو میں اسی ہزار پر ہیں۔ ہر پر کے نیچے اسی ہزار رونگٹے اور ہر رونگٹے کے نیچے ایک زبان ہے جب میرا امتی مجھ پر درود پڑھتا ہے تو یہ فرشتہ تمام زبانوں سے اس کے حق میں طلب مغفرت کرتا ہے۔ (انوار احمدی)

۴۵۔ دلائل الخیرات میں ہے حضور ﷺ نے فرمایا جب کوئی شخص مجھ پر میرے حق کی تعظیم کے لئے درود بھیجتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس درود سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے جس کا ایک بازو مشرق میں دوسرا مغرب میں، سر اس کا عرش کے نیچے اور پاؤں ساتویں زمین پر ہوتے ہیں۔ اللہ عزوجل اس فرشتے سے فرماتا ہے جس طرح اس بندے نے میرے نبی پر درود بھیجا ہے تو اس شخص پر درود بھیجتا رہے پس وہ فرشتہ اس درود پڑھنے والے پر برابر درود بھیجتا رہتا ہے۔

۴۶۔ دلائل الخیرات میں ہے کہ حق تعالیٰ درود پڑھنے والے کے درود سے ایسا پرندہ پیدا فرماتا ہے جس کے ستر ہزار بازو ہیں ہر بازو میں ستر ہزار پر۔ ہر پر میں ستر ہزار سر ہیں، سر میں ستر ہزار چہرے، ہر چہرے میں ستر ہزار منہ ہر منہ میں ستر ہزار زبان۔ وہ پرندہ ہر زبان سے ہر بولی میں اللہ عزوجل کی تسبیح کرتا ہے اور ان تمام تسبیحات کا ثواب درود پڑھنے والے کے لئے لکھا جاتا ہے۔ (یاد رہے کہ حق تعالیٰ ہر بات، ہر امر پر قادر ہے ایسے پرندے ایسے فرشتے پیدا کرنے سے اس کی قدرت عاجز نہیں۔ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡر)

جان لیں کہ اللہ نے درود و سلام پڑھنے کا جو حکم دیا اس میں کوئی تخصیص نہیں فرمائی کہ فلاں درود پڑھو، فلاں نہ پڑھو، یا کسی مخصوص زبان میں یا کسی خاص وقت میں۔ نہ ہی کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر پڑھنے کی تاکید کی۔ حکم مطلق ہے مقید نہیں۔ خواہ درود ابراہیمی پڑھا جائے یا درود تاج یا درود خضری یا **الصلٰوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ**، یا قصیدہ بردہ یا مصطفیٰ جان رحمت پر لاکھوں سلام، یہ سب جائز ہے۔ درود شریف کو بدعت کہنے والے خود مطلق کو مقید کر کے بدعت سیّئہ کا ارتکاب کرتے ہیں۔ (صلاۃ سلام۔ ع۔م۔ چودھری)

## درود شریف نہ پڑھنے پر وعید

۱۔ حضرت عبداللہ ابن عباس سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''جو شخص مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا وہ جنت کے راستے سے ہٹ گیا۔'' (القول البدیع)

۲۔ حضور ﷺ نے فرمایا کچھ لوگوں کو قیامت میں جنت جانے کا حکم ہو گا لیکن وہ

جنت کا راستہ بھول جائیں گے۔صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کون لوگ ہیں اور کیوں راستہ بھول جائیں گے؟ فرمایا یہ وہ لوگ ہوں گے جنہوں نے میرا نام سنا اور مجھ پر درود پاک نہ پڑھا۔(نزہتہ المجالس)

۳۔ حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا، وہ جنت کا راستہ بھول گیا۔(القول البدیع)

۴۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ’بخیل وہ ہے جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔‘(ترمذی۔مشکٰوۃ)

۵۔ ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا تین طرح کے لوگ میری زیارت سے محروم رہیں گے۔(۱) اپنے والدین کا نافرمان (۲) میری سنت کا تارک (۳) جس کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔(القول البدیع)

۶۔ حضور ﷺ نے فرمایا ’جفا یہ ہے کہ کسی بندے کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔‘(القول البدیع)

۷۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نبی اکرم ﷺ درود نہیں پڑھتے تو اگر وہ جنت میں داخل ہو گئے تو وہ درود پڑھنے والوں کی جزا کو دیکھیں گے تو حسرت کھائیں گے۔(القول البدیع)

۸۔ حضور ﷺ نے فرمایا جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نہ اللہ کا ذکر کرتے ہیں نہ مجھ پر درود پڑھتے ہیں ان کو قیامت کے دن نقصان ہوگا پھر اللہ چاہے تو ان کو عذاب دے اور چاہے تو بخش دے۔(القول البدیع)

۹۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا میں تمہیں بتاؤں کہ سب سے بڑا بخیل کون ہے اور لوگوں میں سب سے زیادہ عاجز کون ہے؟ وہ جس کے پاس میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔(القول البدیع)

۱۰۔ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور نبی کریم ﷺ منبر پر جلوہ افروز ہوئے۔ پہلی سیڑھی پر رونق افروز ہوئے تو فرمایا آمین۔ یوں ہی دوسری اور تیسری سیڑھی پر آمین کہی۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کی حضور اس تین بار آمین کہنے کا کیا سبب ہوا تو فرمایا جب میں پہلی سیڑھی پر چڑھا تو جبریل علیہ السلام حاضر ہوئے اور عرض کیا بدبخت ہوا وہ شخص کہ جس نے رمضان المبارک پایا پھر رمضان المبارک نکل گیا اور وہ بخشا نہ گیا۔ میں نے کہا آمین۔ دوسرا بدبخت وہ شخص ہے جس نے اپنی زندگی میں والدین کو یا ایک کو پایا اور انہوں نے (خدمت کے سبب) اسے جنت میں نہ پہنچایا (یعنی وہ ان کی خدمت کر کے جنت حاصل نہ کرسکا) میں نے کہا آمین۔ تیسرا وہ شخص بدبخت ہے جس کے پاس آپ کا ذکر کیا جائے اور وہ آپ پر درود نہ پڑھے۔ میں نے کہا آمین۔ (بخاری۔ القول البدیع)

۱۱۔ ام المومنین محبوبۂ محبوب رب العالمین العفیفۃ العلیمۃ الزاہدۃ الصدیقہ بنت الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہا سحری کے وقت کچھ سی رہی تھیں تو سوئی گر گئی اور چراغ بجھ گیا۔ پس اچانک حضور نبی کریم، نور مجسم ﷺ تشریف لے آئے تو آپ کے چہرۂ انور کی ضیاء سے سارا گھر روشن ہو گیا حتیٰ کہ سوئی مل گئی۔ اس پر ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا حضور آپ کا چہرۂ انور کتنا روشن ہے تو حضور ﷺ نے فرمایا ویل (ہلاکت) ہے اس بندے کے لئے جو مجھے قیامت کے دن نہ دیکھ سکے گا۔ عرض کیا یا رسول اللہ وہ کون ہے جو حضور کو نہ دیکھ سکے گا۔ فرمایا وہ بخیل ہے۔ عرض کی بخیل کون ہے؟ فرمایا جس نے میرا نام مبارک سنا اور مجھ پر درود پاک نہ پڑھا۔ (القول البدیع)۔

۱۲۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا' ہر بامقصد کام جو اللہ کے ذکر اور مجھ پر درود پڑھے بغیر شروع کیا جائے وہ بے برکت اور خیر سے کٹا ہوا ہے۔' (مطالع المسرات)

۱۳۔ ایک شخص نے ایک ہرنی شکار کی اور وہ اسے پکڑ کر جا رہا تھا۔ جب نبی رحمت شفیق امت مرجع خلائق ﷺ کے پاس سے گزرا تو اللہ تعالیٰ نے ہرنی کو قوت گویائی عطا فرما دی تو ہرنی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ میرے چھوٹے چھوٹے بچے دودھ پیتے ہیں

اور اس وقت وہ بھوکے ہیں۔ لہٰذا آپ شکاری کو ارشاد فرمائیں کہ وہ مجھے چھوڑ دے میں بچوں کو دودھ پلا کر واپس آجاؤں گی۔ شاہِ کونین ﷺ نے فرمایا اگر تو واپس نہ آئی تو پھر؟ ہرنی نے جواب دیا اگر میں واپس نہ آؤں تو مجھ پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو، جیسے اس شخص پر لعنت ہوتی ہے جس کے سامنے آپ کا ذکر پاک ہو اور وہ آپ پر درود پاک نہ پڑھے یا جیسی لعنت اس شخص پر ہوتی ہے جو نماز پڑھے اور پھر دعا نہ مانگے۔ پھر سرکارِ دوعالم شفیع اعظم ﷺ نے اس شکاری کو حکم دیا کہ اسے چھوڑ دے اور میں اس کا ضامن ہوں۔ اس نے ہرنی کو چھوڑ دیا۔ ہرنی بچوں کو دودھ پلا کر واپس آگئی۔ پھر جبریل علیہ السلام بارگاہِ نبوت میں حاضر ہو گئے اور عرض کی یا حبیب اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ سلام فرماتا ہے اور یہ ارشاد فرماتا ہے مجھے اپنی عزت اور جلال کی قسم میں آپ کی امت کے ساتھ اس سے بھی زیادہ مہربان ہوں جیسے کہ اس ہرنی کو اپنی اولاد کے ساتھ شفقت ہے اور میں آپ کی امت کو آپ کی طرف لوٹاؤں گا جیسے یہ ہرنی آپ کی طرف لوٹ کر آئی ہے۔ (القول البدیع) نزہۃ المجالس میں بھی یہ واقعہ درج ہے اور اس میں یہ ہے کہ اس شکاری نے اس ہرنی کو چھوڑ دیا اور وہ مسلمان ہو گیا۔

۱۴۔ ایک بزرگ نماز پڑھ رہے تھے، تشہد میں نبی کریم ﷺ درود پڑھنا بھول گئے۔ خواب میں حضور کی زیارت ہوئی فرمایا اے میرے امتی تم نے مجھ پر درود کیوں نہ پڑھا۔ عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اللہ کی حمد و ثنا میں ایسا محو ہوا کہ درود پڑھنا یاد نہ رہا۔ یہ سن کر حضور نے فرمایا کیا تو نے میری یہ حدیث نہ سنی کہ ساری نیکیاں اور عبادتیں روک دی جاتی ہیں جب تک مجھ پر درود نہ پڑھا جائے۔ سن لو اگر کوئی بندہ قیامت کے دن سارے جہان کی نیکیاں لے کر حاضر ہو اور ان نیکیوں میں مجھ پر درود نہ ہو تو ساری کی ساری نیکیاں اس کے منہ پر ماردی جائیں گی ایک بھی قبول نہ ہو گی۔ (درۃ الناصحین۔ آب کوثر۔ صلاۃ و سلام)

## ترغیبِ درود

۱۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا 'جو شخص کسی پریشانی میں مبتلا ہو وہ مجھ پر درود کی کثرت کرے کہ درود پاک پریشانیوں، دکھوں اور مصیبتوں کو لے جاتا ہے، رزق بڑھاتا ہے اور حاجتیں برلاتا ہے۔' (دلائل الخیرات)

۲۔ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرمایا 'دعا زمین اور آسمان کے درمیان روک دی جاتی ہے اوپر نہیں چڑھ سکتی جب تک نبی کریم ﷺ پر درود نہ پڑھا جائے۔' (ترمذی۔ مشکوٰۃ)

۳۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا 'جس مسلمان کے پاس ایسی چیز نہ ہو کہ وہ صدقہ کر سکے تو وہ یوں کہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ وَ صَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ وَ الْمُسْلِمِیْنَ وَ الْمُسْلِمٰتِ** تو یہ اس کا صدقہ (زکوٰۃ) ہوگا اور فرمایا مومن نیکی سے سیر نہیں ہوتا حتیٰ کہ جنت میں پہنچ جائے۔ (القول البدیع)

۴۔ سیدنا سرور دو عالم فخر آدم و بنی آدم ﷺ نے فرمایا اے عائشہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) سونے سے پہلے چار کام کرلیا کرو۔ سونے سے پہلے قرآن کریم ختم کیا کرو اور انبیاء کرام کو اپنے لئے قیامت کے دن کے لئے شفیع بنا اور مسلمانوں کو اپنے سے راضی کر اور ایک حج و عمرہ کر کے سو یہ فرما کر حضرت مصطفیٰ ﷺ نے نماز کی نیت باندھ لی۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں جب حضور اکرم ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں۔ آپ نے مجھے اس وقت چار کام کرنے کا حکم دیا ہے جو کہ میں اس وقت نہیں کرسکتی۔ تو حضور نبی کریم ﷺ نے تبسم فرمایا اور فرمایا اے عائشہ جب تو قل ھو اللہ تین مرتبہ پڑھ لے گی تو تو نے گویا قرآن کریم ختم کرلیا اور جب تو مجھ پر اور مجھ سے پہلے نبیوں پر درود پاک پڑھے گی تو ہم سب تیرے لئے قیامت کے دن شفیع ہوں گے اور جب تو مومنوں کے لئے استغفار کرے گی تو وہ سب تجھ سے راضی ہو جائیں گے اور جب تو کہے گی: **سبحان اللہ و الحمد اللہ و لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر** تو نے حج و عمرہ کرلیا۔ **اللھم صل علی حبیبک المکرم و رسول المحترم و**

**نبیک المعظم و علی الہ و اصحابہ و بارک و سلم (درۃ الناصحین)**

۵۔ بعض صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے فرمایا جس مجلس میں سید العالمین رحمۃ اللعالمین ﷺ درود پاک پڑھا جاتا ہے اس مجلس سے ایک نہایت پاکیزہ خوشبو مہکتی ہے جو کہ آسمانوں کی بلندیوں تک جاتی ہے۔ اس پاکیزہ خوشبو کو جب فرشتے محسوس کرتے ہیں تو کہتے ہیں زمین پر کسی مجلس میں رسول اکرم ﷺ درود پاک پڑھا جا رہا ہے۔

**صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علی الہ و اصحابہ و اولیاء امتہ و علماء ملتہ الی یوم الدین۔**

**فالحمد اللہ رب العلمین**

اس حدیث پاک کی شرح میں بعض عشاق نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ طیب الطاہرین اور اطہر الطاہرین ہیں لہٰذا جب کسی مجلس میں حضور کا ذکر شریف ہوتا ہے اور درود پاک پڑھا جاتا ہے تو حضور اکرم ﷺ خوشبو مبارک کی وجہ سے وہ مجلس معطر ہو جاتی ہے اور اس کی خوشبو آسمانوں تک پہنچتی ہے اور اس خوشبو کو اولیائے کرام جنہوں نے ملکوت کا مشاہدہ کیا ہے وہ اس پاکیزہ خوشبو کا ادراک کر لیتے ہیں جیسے کہ فرشتے کر لیتے ہیں اور بعض اولیاء کاملین جب اللہ تعالیٰ کا اور اس کے پیارے حبیب پاک صاحب لولاک ﷺ ذکر پاک کرتے ہیں تو ان کے سینہ سے ایسی خوشبو مہکتی ہے جو کہ کستوری اور عنبر سے بھی بہترین ہوتی ہے لیکن ہمارے ذوق و وجدان دنیا کی حرص و ہوا کی وجہ سے بدل چکے ہیں اس لئے ہم اس نعمت سے محروم ہیں جیسے کہ وہ مریض جس کو صفراء کے غلبے کی وجہ سے ہر میٹھی چیز کڑوی معلوم ہوتی ہے تو وہ کڑواہٹ اس میٹھی چیز میں نہیں بلکہ مریض میں موجود ہے۔ یوں ہی یہ حجاب بھی ہماری طرف سے ہماری غفلت کی وجہ سے ہے۔ (سعادۃ الدارین)۔

بلغ العلیٰ بکمالہٖ کشف الدّجیٰ بجمالہٖ
حسنت جمیع خصالہٖ صلّو ا علیہ و آلہٖ

۶۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جب تم اللہ عزوجل سے دعا مانگو تو پہلے درود پڑھو، کیونکہ اللہ کریم ہے اور اس کے کرم سے یہ بعید تر ہے کہ اس سے دو دعائیں مانگی جائیں تو

وہ ایک کو قبول کر لے اور دوسری کو رد کر دے۔' (نزہۃ المجالس) اس حدیث میں یہ اشارہ ہے کہ درود ہر حال میں مقبول ہے۔

۷۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا 'ہر دعا روک دی جاتی ہے تاوقتیکہ نبی اکرم ﷺ پر درود نہ پڑھا جائے۔ (سعادۃ الدارین)

۸۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب لوگ قبروں سے نکلیں گے تو میں سب سے پہلے نکلوں گا اور جب لوگ جمع ہوں گے تو میں ان کا قائد ہوں گا اور جب سب خاموش ہو جائیں گے تو میں ان کا خطیب ہوں گا اور جب لوگ حساب کے لئے پیش ہوں گے تو میں ان کا شفیع ہوں گا اور جب سب ناامید ہوں گے تو میں ان کو خوشخبری سناؤں گا اور کرامت کا جھنڈا اس دن میرے ہاتھ میں ہوگا اور جنت کی چابیاں میرے ہاتھ میں ہوں گی اور میری عزت دربار الٰہی میں سب بنی آدم سے زیادہ ہوگی اور میں فخر سے نہیں کہتا۔ میرے اردگرد ہزار خادم پھریں گے جیسے کہ وہ موتی ہیں چھپائے ہوئے اور کوئی دعا نہیں مگر اس کے اور آسمان کے درمیان ایک حجاب (پردہ۔ رکاوٹ) ہے تاوقتیکہ مجھ پر درود پاک پڑھ لیا جائے اور جب درود پاک پڑھ لیا جائے تو وہ پردہ پھٹ جاتا ہے اور دعا اوپر کی طرف قبولیت کے لئے چڑھ جاتی ہے۔ (سعادۃ الدارین)

۹۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر دس بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پاک پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر ہزار رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر ہزار بار درود پاک پڑھے جنت کے دروازے پر اس کا کندھا میرے کندھے کے ساتھ چھو جائے گا۔ (القول البدیع)

۱۰۔ حضور ﷺ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ اس بندے پر نظر رحمت فرماتا ہے جو مجھ پر درود پڑھے اور جس پر اللہ تعالیٰ نظر رحمت کرے اسے کبھی بھی عذاب نہ دے گا۔ (کشف الغمہ)

۱۱۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جو شخص یہ درود پڑھے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ

مُحَمَّدٍ فِیْ الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِہٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ

اس کو خواب میں میری زیارت ہو گی اور جس نے خواب میں مجھے دیکھا وہ مجھے قیامت کے دن بھی دیکھے گا اور جو مجھے قیامت کے دن دیکھے گا میں اس کی شفاعت کروں گا وہ حوض کوثر سے پانی پیئے گا اور اس کے جسم کو اللہ تعالیٰ دوزخ سے حرام کر دے گا۔(القول البدیع۔کشف الغمہ)

۱۲۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا جو مجھ پر درود پڑھے تو درود اس کا دل نفاق سے یوں پاک کر دیتا ہے جیسے پانی کپڑے کو پاک کر دیتا ہے۔(کشف الغمہ)

۱۳۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا 'جس نے مجھ پر درود پڑھا تو بیشک اس نے اپنی ذات پر رحمت کے ستر دروازے کھول لئے۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت ڈال دیتا ہے اس سے وہی بغض رکھے گا جس کے دل میں نفاق ہو گا۔'(کشف الغمہ)

۱۴۔ حضور ﷺ نے فرمایا 'جس نے مجھ پر درود نہ پڑھا اس کا کوئی دین نہیں۔' (کشف الغمہ)

۱۵۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا اے میرے پیارے نبی! کیا آپ چاہتے ہیں کہ میرا قرب آپ کو نصیب ہو جیسے کہ آپ کے کلام کو آپ کی زبان کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کے دل کے خطرات کو آپ کے دل کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کی جان کو آپ کے جسم کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کی نظر کو آپ کی آنکھ کے ساتھ قرب ہے۔ موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام نے عرض کی ہاں! یا اللہ میں ایسا قرب چاہتا ہوں۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا اگر تو یہ چاہتا ہے تو میرے حبیب محمد مصطفیٰ پر درود پاک کی کثرت کرو۔(القول البدیع)(سعادۃ الدارین)

۱۶۔ محبوب سبحانی، قطب ربانی، میراں محی الدین حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں 'اے ایمان والوں! تم مسجدوں اور اللہ کے حبیب ﷺ درود پڑھنے کو اپنے اوپر لازم کر لو۔'(الفتح ربانی)

۱۷۔ شاہ ولی اللہ کے والد شاہ عبدالرحیم فرماتے ہیں کہ 'ہم نے جو کچھ بھی پایا سب کا

سب درودِ پاک کی برکت سے پایا ہے‘(القول الجمیل)

۱۸۔ جذب القلوب میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہیں اہل سلوک کے لئے درود شریف کا ورد فتوحات عظیمہ کا سبب ہے اور بعض مشائخ نے فرمایا ہے کہ مرشد کامل نہ ملنے کی صورت میں طالب کو چاہیئے کہ درود شریف کا کثرت سے ورد جاری رکھے کہ یہ اللہ عزوجل تک پہنچنے کا ذریعہ ہے۔ نیز درود شریف کی کثرت سے حضور ﷺ قرب حاصل ہوتا ہے، خواب و بیداری میں حضور ﷺ زیارت نصیب ہوتی ہے۔

۱۹۔ صوفیاء فرماتے ہیں کہ کثرتِ درود سے حضور ﷺ محبت پیدا ہوتی ہے اور جب آپ ﷺ محبت دل میں مسکن ہو جاتی ہے تو آپ ﷺ صورت پاک بصیرت سے دم بھر غائب نہیں ہوتی اور کچھ شک نہیں کہ جب خلوص دل سے حضور ﷺ درود بھیجا جائے تو باطن میں روشنی و تجلیات کا ظہور ہوتا ہے جس سے درود پڑھنے والے کا باطن جلا پا کر آئینہ ہو جاتا ہے۔ اس آئینہ میں حضور اقدس ﷺ جلوہ متجلی ہوتی ہے اور پھر آپ ﷺ صورت اس آئینہ سے غائب نہیں ہوتی اور یہی علم حقیقی ہے۔ (فاسی)

۲۰۔ حضرت عبدالجلیل مغربی اپنی تصنیف ’درود پاک کے فضائل‘ کے مقدمے میں لکھتے ہیں ’مجھے بارہا سرکار دو عالم ﷺ زیارت نصیب ہوئی ایک مرتبہ میں نے دیکھا کہ حضور اقدس ﷺ رے غریب خانے پر تشریف لائے، آپ کے روئے انور کی تابانی سے میرا پورا گھر جگمگا اٹھا میں نے تین مرتبہ عرض کیا : الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ! پھر عرض کیا سرکار میں آپ کے جوار اور آپ کی شفاعت کا طلبگار ہوں۔ نیز میں نے اپنے فوت شدہ ہمسائے کو دیکھا جو مجھ سے کہہ رہا تھا کہ تو حضور اقدس ﷺ کے ان خادموں میں سے ہے جو حضور کی مدح سرائی کرنے والے ہیں۔ میں نے کہا تجھے کیسے معلوم؟ اس نے کہا اللہ کی قسم تیرا ذکر آسمانوں میں ہو رہا تھا۔ میں نے دیکھا کہ سرکار دو عالم ﷺ ماری گفتگو سن کر مسکرا رہے تھے۔

۲۱۔ امام شعرانی جنہیں نبی کریم ﷺ حالتِ بیداری میں زیارت ہوتی تھی، اپنی کتاب ’انوار القدسیہ‘ میں فرماتے ہیں ’ہم سے رسول اللہ ﷺ نے عہد لیا کہ ہم آپ پر ہر دن

ورات بکثرت درود وسلام پڑھا کریں گے اور اپنے بھائیوں کے آگے درود پڑھنے کا اجر و ثواب بیان کریں گے اور آنحضرت ﷺ سے اظہار محبت کے لئے انہیں پوری ترغیب دیں گے اور یہ کہ ہم ہر دن ورات، صبح وشام ایک ہزار سے لے کر دس ہزار تک درود شریف کا ورد کیا کریں گے'۔

۲۲۔ علامہ نبہانی رحمتہ اللہ علیہ اپنی کتاب افضل الصلوٰۃ میں لکھتے ہیں کہ شیخ نورالدین شونی روزانہ دس ہزار بار درود شریف پڑھتے تھے اور شیخ احمد زواوی روزانہ چالیس ہزار بار درود شریف پڑھا کرتے تھے اور فرماتے 'ہمارا معمول ہے کہ ہم نہایت کثرت سے درود و سلام پڑھتے ہیں، یہاں تک کہ ہم بیداری میں حضور اقدس ﷺ زیارت وصحبت سے مشرف ہوتے ہیں۔ ہم رسول اللہ ﷺ سے دین کے متعلق پوچھتے ہیں اور ان احادیث کے بارے میں سوال کرتے ہیں جنھیں محدثین نے ضعیف قرار دیا۔ پھر حضور ﷺ کے فرمان کے مطابق عمل کرتے ہیں اگر ہم بکثرت درود پڑھنے والے نہ ہوتے تو ہرگز ہماری یہ کیفیت نہ ہوتی'۔

ثابت ہوا کہ حضور ﷺ پہنچنے کا آسان ترین راستہ آپ ﷺ کثرت سے درود وسلام پڑھنا ہے۔ حضور ﷺ مداح سرائی اللہ اور اس کے رسول کو خوش کرتی ہے اور حضور کے قریب کرتی ہے اور جو حضور ﷺ پہنچ گیا وہ بآسانی بارگاہِ خداوندی تک پہنچ سکتا ہے اور جو حضور ﷺ نہ پہنچ سکا وہ کبھی بھی حق تک نہیں پہنچ سکتا۔

بخدا خدا کا یہی ہے در، نہیں اور کوئی مفر مقر
جو وہاں بھی ہو، یہیں آ کے ہو، جو یہاں نہیں وہ وہاں نہیں

۲۳۔ سّرِ مصطفیٰ حضرت حذیفہ یمانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں 'درود پاک' پڑھنے والے کو اس کی اولاد کو اور اولاد کی اولاد کو رنگ دیتا ہے' (سعادۃ الدارین)۔

۲۴۔ امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا 'اہلسنت و جماعت کی علامت اللہ عزوجل کے پیارے رسول پر درود پاک کی کثرت کرنا ہے۔' (سعادۃ الدارین)۔

۲۵۔ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کو پیدا فرمایا تو آپ

نے آنکھ کھولی اور عرش پر محمد مصطفیٰ ﷺ نام نامی اسمِ گرامی لکھا دیکھا۔ عرض کیا یا اللہ تیرے نزدیک کوئی مجھ سے بھی زیادہ عزت والا ہے فرمایا اس نام والا پیارا حبیب جو کہ تیری اولاد میں سے ہوگا وہ میرے نزدیک تجھ سے بھی مکرم ہے۔ اے پیارے آدم اگر میرا حبیب جس کا یہ نام مبارک ہے نہ ہوتا تو نہ میں آسمان پیدا کرتا نہ زمین نہ جنت نہ دوزخ پھر جب اللہ تعالیٰ نے حضرت حوا کو آدم علیہ السلام کی پسلی سے پیدا فرمایا اور آدم علیہ السلام نے دیکھا اور اس وقت اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے جسم اطہر میں شہوت بھی پیدا فرما دی تھی آدم علیہ السلام نے عرض کی، یا اللہ یہ کون ہے؟ فرمایا یہ حوا ہے۔ عرض کی یا اللہ اس کے ساتھ میرا نکاح کر دے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا پہلے اس کا مہر دو۔ عرض کی یا اللہ اس کا مہر کیا ہے؟ فرمایا جو عرش پر نام نامی لکھا ہے اس نام والے میرے حبیب پر دس مرتبہ درود پاک پڑھ۔ عرض کی یا اللہ اگر درود پاک پڑھوں تو حوا کے ساتھ میرا نکاح کر دے گا۔ فرمایا ہاں۔ تو حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام نے درود پاک پڑھا اور اللہ تعالیٰ نے ان کا حضرت حوا کے ساتھ نکاح کر دیا لہٰذا حضرت حوا کا مہر حبیب پاک پر درود پاک ہے ۔ **صلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہ سیدنا محمد و آلہ و سلم (سعادۃ الدارین)**

۲۶۔ امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد ہے 'میں اس چیز کو محبوب رکھتا ہوں کہ انسان ہر حال میں درود پاک کثرت سے پڑھے۔' (سعادۃ الدارین)

۲۷۔ حضرت ابن نعمان رحمتہ اللہ علیہ کا قول ہے 'اہل علم کا اس بات پر اجماع ہے کہ رسول اللہ ﷺ درود پڑھنا سب عملوں سے افضل ہے اور اس سے انسان دنیا و آخرت میں کامیابیاں حاصل کر لیتا ہے۔' (سعادۃ الدارین)

۲۸۔ عارفین فرماتے ہیں کہ درود پاک کا ورد انسان کو بغیر مرشد کے اللہ تک پہنچا دیتا ہے دیگر اوراد و وظائف میں شیطان کی دخل اندازی کی وجہ سے مرشد کی ضرورت ہوتی ہے لیکن درود پاک میں مرشد نبی کریم ﷺ لہٰذا شیطان دخل اندازی نہیں کر سکتا۔ (سعادۃ الدارین)۔ تو جس کسی کو کامل مرشد نہ مل سکے اسے چاہیئے کہ کثرت درود سے حضور اقدس ﷺ نگرانی میں آجائے اور حضور کی توجہ سے راہ طریقت طے کر جائے۔ اس سے

محفوظ، آسان راستہ کوئی اور نہیں۔
۲۹۔ امام سخاوی نے بعض بزرگوں سے نقل فرمایا، ایمان کے راستوں میں سے سب سے بڑا راستہ نبی کریم ﷺ درود پاک پڑھنا ہے۔ محبت کے ساتھ ادائے حق کی خاطر، تعظیم وتوقیر کے لئے اور درود پاک پر مواظبت (ہمیشگی) کرنا یہ ادائے شکر ہے اور رسول اکرم ﷺ شکر ادا کرنا واجب ہے کیونکہ حضور ﷺ کے ہم پر بڑے بڑے انعام ہیں۔ رسول مکرم، شفیع معظم ﷺ دوزخ سے نجات کا سبب ہیں وہ ہمارے جنت میں جانے کا ذریعہ ہیں، وہ ہمارے معمولی معمولی عملوں سے فوزِ عظیم حاصل کر لینے کا ذریعہ ہیں، وہ ہمارے شاندار اور بلند ترین مراتب حاصل کر لینے کا ذریعہ ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم۔ (سعادۃ الدارین)
۳۰۔ علامہ اقلیشی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ وہ کونسا وسیلہ شفاعت ہے اور کون سا عمل ہے جو زیادہ نفع دینے والا ہو اس ذات والا صفات پر درود پاک پڑھنے سے جس ذات بابرکات پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں بس اس ذات والا صفات پر درود پاک پڑھنا نور اعظم ہے اور یہ وہ تجارت ہے جس میں خسارہ نہیں اور درود پاک پڑھنا اولیائے کرام کے لئے صبح وشام کی عادت بن چکی ہے۔ اے میرے عزیز تو درود پاک کو مضبوط پکڑ لے اس کی برکت سے تیرا غیب پاک ہوگا اور تیرے عمل پاکیزہ ہوں گے اور تو انتہائی امیدوں کو حاصل کر لے گا اور تو قیامت کے دشوار ترین دن کے ہولوں سے امن میں رہے گا۔ (سعادۃ الدارین۔ القول البدیع)
۳۱۔ محقق علی الاطلاق شیخ عبدالحق محدث دہلوی 'اخبار الاخیار' میں فرماتے ہیں : 'یا اللہ میرا کوئی عمل ایسا نہیں جو تیرے دربار میں پیش کرنے کے لائق سمجھوں میرے تمام اعمال فسادِ نیت کا شکار ہیں البتہ مجھ فقیر کا ایک عمل، محض تیری عنایت سے اس قابل ہے وہ یہ کہ مجلس میلاد کے موقع پر کھڑے ہو کر سلام پڑھتا ہوں اور نہایت عاجزی وانکساری اور خلوص ومحبت سے تیرے حبیب پر درود وسلام بھیجتا ہوں۔ اے اللہ! وہ کون سا مقام ہے جہاں میلاد پاک سے بڑھ کر تیری طرف سے خیر وبرکت کا نزول ہوتا ہے۔ اس لئے اے

ارحم الراحمین ! مجھے کامل یقین ہے کہ میرا یہ عمل کبھی رائیگاں نہیں جائے گا بلکہ تیری بارگاہ میں قبول ہوگا اور جو کوئی درود وسلام پڑھے اور اس کے ذریعے سے دعا کرے وہ کبھی مسترد نہ ہوگی۔'

۳۲۔ امام شعرانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ہم سے رسول اکرم شفیع اعظم ﷺ طرف سے عہد لیا گیا ہے کہ ہم صبح وشام حضور کی ذات بابرکات پر درود پاک کی کثرت کریں اور یہ کہ ہم اپنے مسلمان بھائیوں کو درود پاک پڑھنے کا اجر وثواب بتائیں اور ہم ان کو سید دو عالم نور مجسم ﷺ محبت وعظمت کے اظہار کے لئے درود پاک پڑھنے کی پوری رغبت دلائیں اور اگر مسلمان بھائی روزانہ صبح وشام ہزار سے دس ہزار بار تک درود پاک پڑھنے کا ورد بنا لیں تو یہ سارے عملوں سے افضل ہوگا اور درود پاک پڑھنے والے کو چاہیئے کہ وہ با وضو ہو، اور حضور قلب کے ساتھ پڑھے، کیونکہ یہ بھی مناجات ہے نماز کی طرح۔ اگرچہ اس میں وضو شرط نہیں ہے نیز فرمایا کہ درود پاک رسول اللہ ﷺ کے دربار میں قرب حاصل کرنے کا ذریعہ ہے اور حضور ﷺ جیسا کائنات میں کوئی اور نہیں ہے کہ جس کو اللہ تعالیٰ نے دنیا وآخرت میں صاحبِ حل وعقد اور صاحبِ بست وکشاد (مختار) بنایا ہے۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔ لہٰذا جو شخص اس آقا کی صدق ومحبت کے ساتھ خدمت کرے (درود پاک پڑھے) اس کے لئے بڑے بڑوں کی گردنیں جھک جاتی ہیں اور سب مسلمان اس کی عزت کرتے ہیں جیسے کہ بادشاہوں کے مقربوں کے بارے میں مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ پھر فرمایا کہ شیخ نور الدین شونی رحمتہ اللہ علیہ روزانہ دس ہزار بار درود پاک پڑھا کرتے تھے اور شیخ احمد زواوی رحمتہ اللہ علیہ روزانہ چالیس ہزار بار درود پاک پڑھا کرتے تھے۔ (سعادۃ الدارین)

۳۳۔ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں درود پاک کا پڑھنے والا دنیا کی رسوائی سے محفوظ رہتا ہے اور اس کی آبرو میں کوئی کمی نہیں آتی۔

۳۴۔ حضرت عطاء اللہ رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جو شخص (نفلی) نماز روزہ نہیں کر سکتا تو چاہیئے کہ وہ کثرت سے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرے اور نبی اکرم ﷺ کثرت سے درود

پاک پڑھے کیونکہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے جو کوئی مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھے اس پر اللہ تعالیٰ دس درود بھیجتا ہے۔تو اگر انسان عمر بھر کی ساری نیکیاں بجالائے اور ادھر ایک بار حبیبِ خدا نبی مصطفیٰ ﷺ درود پاک پڑھے تو یہ ایک بار کا درود پاک عمر بھر کی ساری نیکیوں سے وزنی ہوگا کیونکہ اے عزیز تو ان پر درود پاک پڑھے گا اپنی وسعت کے مطابق اور اللہ تعالیٰ جل شانہٗ تجھ پر رحمت بھیجے گا اپنی شانِ ربوبیت کے مطابق اور یہ اس وقت ہے کہ وہ ایک کے بدلے ایک بھیجے اور اگر وہ ایک کے بدلے دس بھیجے تو کون اندازہ کرسکتا ہے۔(سعادۃالدارین)

۳۵۔ حضرت علی خواص رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا جس کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو تو وہ ہزار مرتبہ پوری توجہ کے ساتھ حضور اقدس ﷺ درود پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔(حجتہ اللہ علی العالمین)

۳۶۔ امام یوسف بن اسمعیل نبھانی رحمتہ اللہ علیہ نے نقل فرمایا کہ درود پاک اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلاَمُ عَلَیۡکَ یَا سَیِّدِیۡ یَا رَسُوۡلَ اللّٰہِ قَلَّتۡ حِیۡلَتِیۡ اَدۡرِکۡنِیۡ روزانہ تین سو باردن رات میں پڑھے اور مصیبتوں اور پریشانیوں کے وقت ایک ہزار بار پڑھے یہ حل مشکلات کے لئے تریاق مجرب ہے۔

۳۷۔ حضرت توکل شاہ انبالوی رحمتہ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ بندہ جب عبادت اور یاد خدا میں مشغول ہوتا ہے تو اس پر فتنے اور آزمائش بکثرت وارد ہوتے ہیں اور درود شریف کا بڑا عمدہ خاصہ یہ ہے کہ اس کا ورد رکھنے والے پر کوئی فتنہ اور ابتلاء نہیں آتا اور حفاظت الٰہی شامل حال ہوجاتی ہے(ذکرِ خیر)۔

۳۸۔ فقیہ ابولیث سمرقندی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اگر درود پاک کا کوئی اور فائدہ نہ ہوتا سوائے اس کے کہ اس میں شفاعت کی نوید ہے تو بھی عقلمند پر واجب تھا کہ وہ اس سے غافل نہ ہوتا چہ جائیکہ اس میں بخشش ہے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے بندے پر صلوات ہیں۔(تنبیہ الغافلین)

۳۹۔ خواجہ حسن بصری رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو شخص چاہتا ہو کہ اسے حوض کوثر سے

بھر بھر کر جام پلائے جائیں وہ یوں درود پاک پڑھے :اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ اَوْلَادِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَ اَصْھَارِہٖ وَ اَنْصَارِہٖ وَ اَشْیَاعِہٖ وَ مَحِبِّیْہٖ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ اَجْمَعِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ (نزہتہ المجالس)

۴۰۔ سید عبد العزیز دباغ رحمتہ اللہ علیہ سے سوال کیا گیا کہ جنت صرف درود پاک ہی سے کیوں وسیع ہوتی ہے تو آپ نے فرمایا اس لئے کہ جنت نورِ مصطفیٰ ﷺ سے پیدا کی گئی ہے۔(ابریز)

۴۱۔ علامہ فاسی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے بندوں کے لئے درود پاک کو اپنی رضا اور اپنے قرب حاصل کرنے کا سبب بنایا ہے لہٰذا جو شخص جتنا درود پاک زیادہ پڑھے گا اتنا ہی وہ رضا اور قرب کا زیادہ حقدار ہوگا اور اللہ تعالیٰ کی دوستی اور رحمت حاصل کرنے کا حقدار ہوگا اور زیادہ اس بات کا لائق ہوگا کہ اس کے سارے کام انجام پذیر ہوں اور اس کے گناہ بخش دیئے جائیں اور اس کی سیرت پاکیزہ ہو اور اس کا دل روشن ہو۔ (مطالع المسرات)

۴۲۔ امام فخر الدین رازی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا حضور ﷺ درود پاک پڑھنے کا حکم اس لئے دیا گیا ہے تا کہ روح انسانی جو کہ جبلی طور پر ضعیف ہے۔اللہ تعالیٰ کے انوار کی تجلیات قبول کرنے کی استعداد حاصل کر لے۔جس طرح آفتاب کی کرنیں مکان کے روشن دان سے اندر جھانکتی ہیں تو اس سے مکان کے در و دیوار روشن نہیں ہوتے لیکن اگر اس مکان کے اندر پانی کا طشت یا آئینہ رکھ دیا جائے اور آفتاب کی کرنیں اس پر پڑیں تو اس کے عکس سے مکان کی چھت اور در و دیوار چمک اٹھتے ہیں یوں ہی امّت کی روحیں اپنی فطری کمزوری کی وجہ سے ظلمت کدہ میں پڑی ہوئی ہیں۔ وہ نبی اکرم ﷺ کے روح انور سے جو کہ سورج سے بھی روشن تر ہے اس کی نورانی کرنوں سے روشنی حاصل کر کے اپنے باطن کا چمکا لیتی ہیں اور یہ استفادہ صرف درود پاک سے ہوتا ہے اسی لئے حضور نے فرمایا۔
**ان اولی الناس بی یوم القیامۃ اکثرھم علی صلوٰۃ** (معارج النبوۃ)

۴۳۔ خواجہ ضیاء الدین نقشبندی نے فرمایا کہ جاننا چاہیئے کہ سب سے بڑھ کر سعادت

اور بہترین عبادت سید دو عالم ﷺ پر درود پاک پڑھنا ہے اس لئے کہ درود پاک کی کثرت سے حبیب خدا ﷺ محبت غالب آجاتی ہے جو کہ تمام سعادتوں کی سردار ہے اور اس کے ذریعہ سے انسان اللہ تعالیٰ کی پاک درگاہ میں قبولیت حاصل کر لیتا ہے اور درود پاک کی برکت سے سب سیئات حسنات سے تبدیل ہوجاتی ہیں۔(مقاصد السالکین)

۴۴۔ حضرت سیدنا کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول مبارک ہے کہ کوئی دن ایسا نہیں آتا کہ جس دن میں ستر ہزار فرشتے روضہ منورہ پر حاضری نہ دیتے ہوں۔ روزانہ ستر ہزار فرشتے دربارِ رسالت میں حاضری دیتے ہیں اور روضۂ انور کو گھیر لیتے ہیں اور اپنے نورانی پروں کے ساتھ روضہ مطہرہ کو چھوتے ہیں اور درود پاک پڑھتے رہتے ہیں جب شام ہوتی ہے تو وہ آسمان کی طرف پرواز کر جاتے ہیں اور ستر ہزار اور آجاتے ہیں۔ صبح ہوتی ہے تو وہ پرواز کر جاتے ہیں اور دوسرے ستر ہزار حاضر ہو جاتے ہیں اور یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا۔ جب قیامت کا دن آئے گا تو سرکار دو عالم ﷺ ستر ہزار فرشتوں کے جلو میں تشریف لائیں گے اور انہیں فرشتوں کے ہمراہ میدان حشر کی طرف روانہ ہوں گے۔

۴۵۔ قدرت اللہ شہاب ایک دن مسجد نبوی میں بیٹھے تھے کہ ان پر منکشف ہوا کہ فرشتے حضور اقدس ﷺ کے روضہ اقدس پر یہ درود شریف پڑھتے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ نَبِیِّکَ وَ حَبِیْبِکَ وَ رَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وِ بَارِکْ وَسَلِّمْ

۴۶۔ امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہمارا طریقہ یہ ہے کہ ہم درود پاک کی اس قدر کثرت کرتے ہیں جس کے سبب حالت بیداری میں حضور اقدس ﷺ کے حضور حاضر ہوتے ہیں جیسے صحابہ کرام حاضر ہوتے تھے پھر ہم سرکار سے دینی امور اور ان احادیث مبارکہ کے بارے میں سوال کرتے ہیں جنہیں محدثین نے ضعیف کہا ہے۔ اگر ہم کثرت سے درود پڑھنے والے نہ ہوتے تو ہمیں حضور کی بارگاہ میں ایسی حاضری نصیب نہ ہوتی۔ (افضل الصلوت)۔

۴۷۔ اسی طرح سے حضرت علامہ جلال الدین سیوطی قدس سرہٗ بیداری کی حالت میں جاگتے ہوئے ۷۵ بار سید دوعالم ﷺ زیارتِ باسعادت سے مشرف ہوئے۔ خود فرماتے ہیں کہ میں اب تک بیداری کی حالت میں سرکار دوعالم ﷺ زیارت سے ۷۵ بار نوازا گیا ہوں اور جن احادیث مبارکہ کو محدثین نے ضعیف کہا ہے میں ان کے بارے میں رسول اکرم ﷺ سے پوچھ لیا کرتا ہوں۔ (میزانِ کبریٰ)۔

۴۸۔ نیز امام شعرانی نے فرمایا اے بھائی اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کے راستوں میں سے قریب تر راستہ ہے رسول اکرم شفیع اعظم ﷺ درود پاک پڑھنا۔ لہٰذا جو شخص سید دوعالم ﷺ درود پاک والی خاص خدمت نہ کر سکے اور اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کا ارادہ کرے تو وہ محال کا طالب ہے یعنی یہ ناممکن ہے، ایسے شخص کو حجاب حضرت اندر داخل ہی نہیں ہونے دے گا اور ایسا شخص جاہل ہے اسے دربارِ الٰہی کے آداب کا پتہ ہی نہیں، ایسے کی مثال اس کسان کی ہے جو بادشاہ کے ساتھ بلا واسطہ ملاقات کرنا چاہتا ہے۔ (افضل الصلوٰت)

۴۹۔ نیز فرمایا اے میرے عزیز تجھ پر لازم ہے کہ تو درود پاک کی کثرت کرے کیونکہ جو رسول اکرم ﷺ کے خدام ہوں گے سید الکونین ﷺ کے اکرام کی وجہ سے قیامت کے دن ان کے ساتھ دوزخ کے زبانیہ (فرشتے) کسی قسم کا تعرض نہیں کریں گے (افضل الصلوٰت)۔

۵۰۔ امام شعرانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اے عزیز اگر اعمال میں کوتاہی ہو مگر سرور عالم ﷺ حمایت حاصل ہو تو یہ زیادہ نافع ہے، اس سے کہ اعمال صالحہ بہت ہوں مگر حضور ﷺ حمایت حاصل نہ ہو۔ (افضل الصلوٰت)

۵۱۔ شیخ الاکبر محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا اہل محبت کو چاہیئے کہ وہ درود پاک پڑھنے پر صبر و استقلال کے ساتھ ہمیشگی کریں یہاں تک کہ بخت جاگیں اور وہ جانِ جہاں خود قدم رنجہ فرمائیں اور شرف زیارت سے نوازیں (فتوحات مکیہ)

۵۲۔ حضور اقدس ﷺ نے سیدنا علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہ سے فرمایا اے علی سونے سے پہلے چار ہزار دینار صدقہ کیا کرو، ایک قرآن ختم کیا کرو، جنت کی قیمت ادا کرو، دو

مسلمانوں میں صلح کراؤ اور اولاد اسمعیل میں سے ایک غلام کو آزاد کر کے سوؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ میں یہ سارے کام سونے سے قبل کیسے کر سکتا ہوں؟ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا سونے سے پہلے چار مرتبہ سورہ فاتحہ کی تلاوت کرو کہ اس کا ثواب چار ہزار دینار صدقہ کرنے کے برابر ہے۔ تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھو کہ یہ ایک قرآن ختم کرنے کے برابر ہے۔ دس مرتبہ مجھ پر درود پڑھو کہ یہ جنت کی قیمت ادا کرنے کے برابر ہے۔ دس مرتبہ استغفار پڑھو کہ یہ دو مسلمانوں میں صلح کرانے کے برابر ہے اور چار مرتبہ یہ (تیسرا کلمہ) پڑھو **سبحان اللہ و الحمد للہ و لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر و لا حول و لا قوۃ الا باللہ العلی العظیم** کہ اس کا ثواب اولاد اسمٰعیل میں سے ایک غلام کو آزاد کرانے کے برابر ہے۔ حضرت علی فرماتے ہیں کہ میں نے ساری زندگی ہر رات اس پر عمل کیا سوائے لیلہ الحریرہ (اس رات امیر معاویہ کی فوجوں کے ساتھ ساری رات قتال رہا) کے مگر میں نے اس وظیفے کو صبح مکمل کیا۔

فضائل درود اور ترغیب درود کے سلسلے میں جو احادیث درج کی گئیں اگر ان کے بارے میں کسی کو یہ اشکال ہو کہ یہ احادیث صحاح ستہ میں موجود نہیں اور اس وجہ سے شکوک وشبہات ہوں تو اس بارے میں امام یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ نے سعادت الدارین میں شیخ عبداللہ مالکی رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کیا ہے کہ 'بسا اوقات بعض کمزور ایمان والے درود پاک کے فضائل میں وارد احادیث مبارکہ کو دیکھ کر یہ کہہ دیتے ہیں کہ ہم ان کو نہیں مانتے کیونکہ یہ حدیثیں صحاح ستہ میں نہیں ہیں۔ ایسا کہنے والا بدعقیدہ ہے اور وہ رسول اللہ ﷺ شریعت مطہرہ میں عیب لگا رہا ہے۔ حدیث پاک کے صحیح ہونے کا معیار، علماء و محدثین کا حدیث پاک کو قبول کر لینا ہے یہی معیار صداقت ہے۔'

# آدابِ درود

درود شریف پڑھنے والے کے لئے ضروری ہے کہ اپنے آپ کو پہلے ظاہری و باطنی ناپاکی ونجاست سے پاک کرے پھر انتہائی ادب واحترام اور پوری توجہ کے ساتھ درود شریف کا ورد کرے کیونکہ درود پڑھنے والے کی طرف حضور ﷺ متوجہ ہوتے ہیں اس لئے ضروری ہے کہ ہم آنجناب رسالتمآب ﷺ سے غافل نہ ہوں۔ چند آداب یہ ہیں:

۱۔ ہمارا جسم نجاست و ناپاکی سے پاک ہو۔ بہتر ہے کہ درود پڑھتے ہوئے باوضو ہوں۔

۲۔ ہمارا لباس بھی صاف ستھرا اور پاک ہو۔

۳۔ جس جگہ درود شریف پڑھا جارہا ہے وہ جگہ پاک صاف ہو۔

۴۔ درود پڑھتے ہوئے خوشبو (عطر وغیرہ) کا استعمال کیا جائے یا اگربتی سلگائی جائے کہ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے تمہاری دنیا میں سے تین چیزیں محبوب بنائی گئیں۔ خوشبو، عورت اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں۔

۵۔ ہمارا سینہ لالچ، بغض، کینہ، تکبر، غرور، غصہ وغیرہ جیسے مذمومہ اوصاف سے پاک ہو۔

۶۔ ہمارے دل میں حضور کی امت اور سب لوگوں کے واسطے بھلائی کا جذبہ ہو۔

۷۔ ہماری توجہ حضور اقدس ﷺ طرف مبذول ہو۔ دنیاوی خیالات سے اجتناب کرتے ہوئے صرف یہ خیال ہو کہ نبی مکرم ﷺ تشریف فرما ہیں اور میں آپ ﷺ درود سنا رہا ہوں۔

۸۔ محض اللہ اور اس کے رسول کی خوشنودی ورضا کی خاطر درود شریف پڑھے۔

۹۔ درود پڑھتے ہوئے دنیاوی باتوں اور دنیاوی امور کی طرف متوجہ ہونے سے

بچے۔

۱۰۔ درود شریف کے معنی سمجھ کر پڑھے۔

۱۱۔ جب بھی حضور کا نام نامی یاذ کر سنے تو درود پڑھے یا کم از کم ﷺ ور کہے۔

۱۲۔ حضور کے ذکر پر مودب ہو جائے نام نامی کے ساتھ سیدنا (ہمارے سردار) کا اضافہ کرے خواہ کتاب میں نہ لکھا ہو۔ حضور کا نام نامی سن کر اور اپنے دل میں بڑے ادب اور خشوع وخضوع کے ساتھ کہے **'فداک امی و ابی یا رسول اللہ' فداک روحی و قلبی یا رسول اللہ** ﷺ انشاء اللہ ایسا کرنے سے دل میں حضور اقدس ﷺ سے محبت میں بتدریج اضافہ ہوگا۔

۱۳۔ امام ابن حجر عسقلانی، بخاری شریف کی شرح فتح الباری میں تحریر فرماتے ہیں کہ نمازی جب ملکوت کے دروازے کو تشہد میں **اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَ الصَّلٰوَاتُ وَ الطَّیِّبَات** سے کھولتے ہیں تو انہیں اللہ عز وجل کے حریم ناز میں داخل ہونے کا اذن مل جاتا ہے۔ پھر وہاں ان کی آنکھیں مناجات سے ٹھنڈی ہوتی ہیں اور انہیں آگاہ کیا جاتا ہے کہ ان پر یہ مہربانی حضور نبی رحمت ﷺ کے واسطے سے اور حضور ﷺ پیروی کی برکت سے کی گئی ہے۔ پھر جب توجہ کرتے ہیں تو انہیں محسوس ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا محبوب اللہ عز وجل کے حریم قرب میں حاضر ہے پس وہ بارگاہِ رسالت میں **اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ** کہتے ہوئے متوجہ ہوتے ہیں۔ (ضیاء النبی)

۱۴۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ مشکوٰۃ کی شرح لمعات میں اس مقام پر یوں وضاحت کرتے ہیں : 'بعض عارفین کی یہ رائے ہے کہ حضور کی حقیقت محمدیہ تمام موجودات کے ذروں میں اور تمام کائنات کے افراد میں سرایت کئے ہوئے ہوتی ہے، اس لئے حضور نبی رحمت ﷺ تمام نمازیوں کی ذاتوں میں موجود اور حاضر ہوتے ہیں۔ مومن کو چاہیئے کہ جو شھود ان لمحات میں اسے حاصل ہوتا ہے اس سے غافل نہ ہو بلکہ بصورت خطاب حضور کی خدمت اقدس میں ہدیہ صلوات وتسلیمات پیش کرے تا کہ اس کا دل بھی انوار محمدی سے منور ہو جائے اور معرفت کے اسرار اس پر منکشف ہوں'۔

۱۵۔ حجۃ الاسلام امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جس وقت تو التحیات کے بعد عرض کر اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ تو اس وقت نبی کریم ﷺ اپنے دل میں حاضر کر اور حضور کی ذات اقدس کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ عرض کر اے نبی کریم! آپ پر اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور برکتیں ہوں، اس ناچیز کی طرف سے یہ سلام عقیدت پیش ہے۔ زبان سے یہ کہے اور دل میں یہ امید واثق رکھے کہ تیرا یہ سلام حضور اقدس ﷺ خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے اور حضور اپنی شان کے شایان تمہیں اس سلام کا جواب ارشاد فرمائیں گے' (ضیاء النبی)

# فوائد درود

درود پاک پڑھنے کے بے شمار فوائد ہیں۔ درود پاک کا ورد دنیا و آخرت کی تمام بھلائیوں کا پیش خیمہ ہے۔ ان فوائد کے پیش نظر تمام بزرگانِ دین نے اپنے مریدوں، عقیدتمندوں اور احباب کو کثرت درود کی تلقین کی اور جنہوں نے اس پر عمل کیا وہ دنیا و آخرت کی بھلائیاں پا گئے۔ سعادۃ الدارین، القول البدیع، جذب القلوب اور دیگر کتب میں جو فوائد بیان کئے گے ان میں سے چند یہ ہیں۔

۱۔ ایک مرتبہ درود پڑھنے پر اللہ دس گناہ معاف فرماتا ہے دس درجے بلند کرتا ہے، پڑھنے والے پر اللہ دس مرتبہ درود بھیجتا ہے۔

۲۔ درود پاک گناہوں کا کفارہ ہے۔

۳۔ درود پاک پڑھنے والے کے لئے فرشتے رحمت و بخشش کی دعا کرتے ہیں۔

۴۔ درود پاک سے اعمال پاک ہوجاتے ہیں۔

۵۔ درود پڑھنے سے درجے بلند ہوتے ہیں۔

۶۔ درود پڑھنے والے کے لئے ایک قیراط ثواب لکھا جاتا ہے جو احد پہاڑ جتنا ہے۔

۷۔ درود پاک اپنے پڑھنے والوں کے لئے اللہ سے استغفار کرتا ہے۔

۸۔ درود پاک پڑھنے والے کو پیمانے بھر بھر کر ثواب ملتا ہے۔

۹۔ درود پاک پڑھنے والا ہر قسم کے خوف سے نجات پاتا ہے۔

۱۰۔ درود پاک پڑھنے والے کے ایمان کی گواہی حضور ﷺ دیں گے۔

۱۱۔ درود پاک پڑھنے والے کے لئے حضور کی شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔

۱۲۔ درود پاک پڑھنے والے کے لئے اللہ کی رضا ورحمت لکھ دی جاتی ہے۔

۱۳۔ درود پاک پڑھنے والا اللہ کے غضب سے امان میں آجاتا ہے۔

۱۴۔ درود پاک پڑھنے والا نفاق اور دوزخ سے بری ہے۔

۱۵۔ درود پاک پڑھنے والے کی نیکیوں کا پلڑا بھاری ہوگا۔

۱۶۔ درود پاک پڑھنے والے کو قیامت میں عرش الٰہی کے سائے میں جگہ ملے گی۔

۱۷۔ درود پاک پڑھنے والے کو حوض کوثر پر سیراب کیا جائے گا۔

۱۸۔ درود پاک پڑھنے والے کو پل صراط پر نور عطا ہوگا۔

۱۹۔ درود پاک پڑھنے والا پل صراط پر سے نہایت آسانی اور تیزی سے گزر جائے گا۔

۲۰۔ درود پاک پڑھنے والا موت سے پہلے جنت میں اپنا مکان دیکھ لیتا ہے۔

۲۱۔ درود پاک پڑھنے والے کو جنت میں کثرت سے بیویاں عطا ہوں گی۔

۲۲۔ درود کی برکت سے مال میں اضافہ ہوتا ہے۔

۲۳۔ درود پاک اللہ تعالیٰ کو سب نیک عملوں سے زیادہ پیارا ہے۔

۲۴۔ درود پاک مجالس کی زینت ہے۔

۲۵۔ درود پاک تنگدستی کو دور کرتا ہے۔

۲۶۔ درود پاک پڑھنے والا قیامت میں حضور ﷺ سے زیادہ قریب ہوگا۔

۲۷۔ درود شریف اپنے پڑھنے والے ان کی اولاد اور اولاد کی اولاد کو رنگ دیتا ہے۔ (حضور کی محبت میں)

۲۸۔ درود پاک پڑھنے سے دشمنوں پر فتح ونصرت حاصل ہوتی ہے۔

۲۹۔ درود پاک پڑھنے سے دل کا زنگ دور ہو جاتا ہے۔
۳۰۔ درود پاک پڑھنے والا لوگوں کی غیبت سے محفوظ رہتا ہے۔
۳۱۔ سب سے بڑی نعمت یہ کہ درود پڑھنے والے کو حضور ﷺ خواب میں زیارت ہوتی ہے۔
۳۲۔ درود پاک پڑھنے والے کی دعا قبول ہوتی ہے۔
۳۳۔ درود پاک پڑھنے سے جانکنی میں آسانی ہوتی ہے۔
۳۴۔ درود پاک جس مجلس میں پڑھا جائے اسے فرشتے گھیر لیتے ہیں۔
۳۵۔ درود پاک پڑھنے سے حضور اقدس ﷺ محبت بڑھتی ہے۔
۳۶۔ درود پاک پڑھنے والے سے خود حضور محبت فرماتے ہیں۔
۳۷۔ درود پاک پڑھنے والے سے قیامت کے دن حضور ﷺ مصافحہ فرمائیں گے۔
۳۸۔ درود پاک پڑھنے والے کا تذکرہ فرشتے حضور اقدس ﷺ بارگاہ میں کرتے ہیں
۳۹۔ درود پاک پڑھنے والے سے فرشتے محبت کرتے ہیں اور اس کا گناہ تین دن تک نہیں لکھتے۔
۴۰۔ درود پاک پڑھنے والے کے گھر پر آفتیں اور بلائیں نہیں آتیں۔
۴۱۔ درود پاک کی کثرت، حوادثات زمانہ، پریشانیوں اور مصیبتوں سے بچاتی ہے۔
۴۲۔ ہر درد کی دوا ہے صل علیٰ محمد۔

درود شریف ایسا زینہ ہے جس کے ذریعے مومن تاریکیوں کی پستی سے نکل کر منازل انوار کی بلندیاں طے کرتا ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے هُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْكُمْ وَ مَلٰٓئِكَتُهٗ لِیُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ۔ ’’اللہ ہی کی ذات ہے جو تم پر صلوٰت بھیجتی ہے اور اس کے ملائکہ، تاکہ تمہیں تاریکیوں سے نور کی طرف نکالے‘‘۔تو صلوٰۃ ایک مخفی زینہ ہے جو مومنین کو ظلمت کے ایک ایک درجے سے بتدریج نکال کر نور کی طرف لے جاتا

ہے۔اس طرح مومن کا ہر قدم رفعت وعروج کی طرف بلند ہوتا ہے اور وہ مرکز نور سے قریب تر ہوتا جاتا ہے۔وہ مرکز نور اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ (اللہ زمین اور آسمانوں کا نور ہے ) ہے۔

ملاء اعلیٰ والے بھی اسی مرکز نور کی طرف عروج کرتے ہیں جان لیں کہ کثیف تر ظلمت کفر وشرک ہے۔ ایمان لانے کے بعد انسان ظلمت کفر سے نکل کر سرحد نور میں داخل ہو جاتا ہے۔داخلہ ایمان کے بعد ارتکاب کبائر سے تطہیر کی منزل ہے۔ چنانچہ یہ مقام صلاۃ کی مدد و دستگیری سے طے ہوتا ہے اور انسان فسق و فجور سے نکل کر اطاعت و فرمانبرداری کی نورانی حدود میں داخل ہو جاتا ہے۔ پھر ارتکاب صغائر سے تزکیہ کی منزل ہے۔صلوات الٰہیہ انسانوں کو صغائر کی ظلمت سے نکال کر عصمت و ولایت کے نورانی مقام کی طرف بلند کرتی ہیں۔ بعد ازاں یہی صلوٰات الٰہیہ مومن کو سہو، نسیان اور غفلت کی منزل سے نجات دلاتی ہے۔ یہ تمام حجابات انسان کے اپنے وجود سے وابستہ ہیں۔ جب انسان اپنے وجودی حجابات اور ظلمتوں کو صلوٰات الٰہیہ کی دستگیری سے طے کر کر لیتا ہے تو آگے بے شمار تجلیات وانوار کے حجابات جو مرکز نور سے پیدا ہو کر طالب دیدار کی آنکھوں کا حجاب بن جاتی ہیں۔صلوٰات الٰہیہ کے نزول سے طالب مسلسل ترقی کرتا رہتا ہے اسے ہر سابقہ مقام نئی منزل کے مقابلے میں ظلمت نظر آتا ہے یہاں تک کہ صلوٰت الٰہیہ کی دستگیری سے وہ قرب حق اور وصل حق سے سرفراز ہو جاتا ہے۔

ان صلوٰت الٰہیہ کا حصول کیسے ہو؟ اس کے لئے حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ جو بھی مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ اس کے لئے دس نیکیاں لکھتا ہے، دس گناہ معاف کرتا ہے، دس درجے بلند کرتا ہے اور حق تعالیٰ اس پر دس مرتبہ خود صلاۃ بھیجتا ہے۔تو صلوات الٰہیہ کے حصول کا ایک ہی طریقہ ہے کہ حضور ﷺ پر درود وسلام کی کثرت کی جائے۔

اللہ عز وجل کی طرف سے صلاۃ وسلام کا حقیقی نزول ذات نبوی علیہ الصلاۃ والسلام پر ہوتا ہے پھر اس عالم ظہور میں مرکز رسالت سے صلوات وتسلیمات ہر درود خواں

تک پھیلتی ہیں۔ حضور اقدس ﷺ اپنی باطنی حقیقت کے لحاظ سے ذات صمدیت سے اتصال رکھتے ہیں اور اپنی حقیقت ظاہرہ کے اعتبار سے تمام مومنین کی حقیقتوں کے جامع ہیں چنانچہ بانی دیوبند مولوی محمد قاسم نانا توی بھی ذات محمدی ﷺ اس حیثیت سے حقیقت جامعہ تسلیم کرتے ہیں اور ہر مومن کو اس ایمانی جہت میں حضور کی ذات میں گم سمجھتے ہیں کہ حضور ﷺ ذات مقدسہ مومنین کی اصل ہے اور تمام مومنین آپ ہی کے ایمان کی فرع ہیں۔ صلوات الٰہیہ حقیقتاً آنجناب رسالت مآب ﷺ نازل ہوتی ہیں اور مومنین اپنی صلوٰات وتسلیمات کے ذریعے ذاتِ محمدی میں اپنی جہت ظہور کو قوت دیتے رہتے ہیں۔ یہاں تک کہ ظاہر و باطن میں تمام ظلمانی و نورانی حجابات یکے بعد دیگرے اٹھتے جاتے ہیں۔ پھر اہل ایمان ( کثرت صلاۃ وسلام کے سبب ) اپنی ذات سے، ذات محمدی علیہ الصلاۃ والسلام میں اپنے وجود سے، وجود محمدی ﷺ، اپنی صفات سے، صفات محمدی علیہ السلام میں تحلیل ہو کر فنا ہو جاتے ہیں اور دائماً مقام محمدی میں قیام پذیر ہو جاتے ہیں اسی مقام پر سالک اور ذات باری تعالیٰ کے درمیان سارے حجابات نور میں تحلیل ہو جاتے ہیں اور يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ کی منزل آجاتی ہے۔ یہ تمام اسی وقت ممکن ہے جب اللہ اور اس کے ملائکہ کی طرف سے اہل ایمان پر صلاۃ کا نزول ہو اور صلاۃ کا یقینی نزول نبی کریم ﷺ درود بھیجنے میں ہے۔

یہی وجہ ہے کہ تصفیۂ باطن، تزکیہ روح اور حصول قرب کے لئے جملہ سلاسل طریقت صلاۃ وسلام سے سفر سلوک شروع کرتے ہیں اور اپنے طالبوں، مریدوں کو کثرت صلاۃ وسلام کی ہدایت کرتے ہیں۔ مزکی کائنات حضور اقدس ﷺ شان میں حق تعالیٰ نے فرمایا وَ يُزَكِّيْهِمْ (اور حضور لوگوں کا تزکیہ وتصفیہ کرتے ہیں)۔ یہ حضور ﷺ خصوصی صفت ہے جس میں کوئی اور نبی شریک نہیں۔ جان لیں کہ روح و باطن کا تزکیہ اسی وقت ممکن ہے جب طالب مزکی اعظم حضور اقدس ﷺ جناب میں رسائی حاصل کرے اور حضور ﷺ جناب میں رسائی و قرب کا طریقہ کثرت صلاۃ وسلام ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

# برکاتِ درود

۱۔ علامہ ابن تیمیہ کے شاگرد حافظ ابن قیم نے اپنی کتاب 'جلا الافہام' میں لکھا ہے کہ ایک مرتبہ بغداد شریف میں امام ابوبکر بن مجاہد علماء کو درس حدیث دے رہے تھے۔ امام ابوبکر بن مجاہد کا محدثین میں بڑا بلند مقام ہے۔ جب آپ درس دے رہے تھے تو سامنے سے حضرت ابوبکر شبلی جو حضرت جنید بغدادی کے مرید تھے اور ان دنوں حالت جذب میں تھے، تشریف لائے۔ شبلی کو دیکھ کر امام ابوبکر بن مجاہد کھڑے ہو گئے، جب یہ کھڑے ہوئے تو ساری مجلس کو کھڑا ہونا پڑا۔ امام ابوبکر بن مجاہد نے آگے بڑھ کر حضرت شبلی کا استقبال کیا انہیں اپنے سینے سے لگایا ان کے ماتھے پر بوسہ دیا اور اپنے ہمراہ بٹھا لیا۔ جب وہ بیٹھ گئے تو آپ نے دوبارہ درس حدیث شروع کر دیا کچھ دیر بعد حضرت شبلی اٹھ کر چلے گئے۔ ان کے جانے کے بعد علماء نے عرض کیا کہ ہم اہل بغداد تو شبلی کو پاگل و دیوانہ سمجھتے ہیں اور

آپ نے اس کی ایسی تکریم فرمائی کہ درسِ حدیث چھوڑ کر اس کے احترام میں کھڑے ہو گئے اس کو اپنے سینے سے لگایا، پیار کیا، اور اپنے پاس بیٹھنے کو جگہ دی۔ امام ابوبکر بن مجاہد نے فرمایا خدا کی قسم میں نے شبلی کے ساتھ ویسا ہی کیا جیسا میں نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کرتے دیکھا۔ علماء کے استفسار پر آپ نے فرمایا میں گزشتہ شب خواب میں حضور اقدس ﷺ مجلس میں حاضر تھا۔ بڑے بڑے اولیاء، علماء اور فضلاء بھی حاضر خدمت تھے کہ اتنے میں حضرت ابوبکر شبلی آئے تو حضور ﷺ کے لئے کھڑے ہو گئے۔ حضور کھڑے ہوئے تو ساری مجلس کو کھڑا ہونا پڑا۔ حضور ﷺ نے آگے بڑھ کر شبلی کا استقبال کیا، اسے اپنے سینے سے لگایا اس کی پیشانی پر بوسہ دیا اور اسے اپنے ساتھ بٹھایا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم اہل بغداد تو شبلی کو پاگل و دیوانہ سمجھتے ہیں اور آپ نے اس پر اس قدر کرم نوازی فرمائی اس کا سبب کیا ہے؟ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا یہ ہر نماز کے بعد میری تعریف میں نازل یہ آیتیں پڑھتا ہے۔

**لَقَدْ جَاءَ كُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ** (سورہ توبہ۔۱۲۸)

پھر پڑھتا ہے: **صلی اللہ علیک یا محمد صلی اللہ علیک یا محمد۔ صلی اللہ علیک یا محمد**

۲۔ حضرت شیخ احمد بن ثابت مغربی رضی اللہ عنہ نے فرمایا 'میں نے جو درود پاک کی برکات دیکھی ہیں ان میں سے ایک یہ کہ میرا ایک دوست فوت ہو گیا اور میں نے اسے خواب میں دیکھا۔ میں نے اس کے احوال دریافت کئے تو اس نے کہا اللہ تعالیٰ نے مجھ پر رحم فرمایا اور اپنے فضل سے عزت و اکرام عطا کیا ہے۔' پھر میں نے پوچھا 'اے بھائی! کیا آپ پر ہمارا حال بھی کچھ ظاہر ہوا ہے یا نہیں، اس نے کہا اے بھائی تجھے بشارت ہو کہ تو اللہ تعالیٰ کے نزدیک صدیقوں سے ہے۔ میں نے پوچھا یہ کس وجہ سے ہے؟ تو اس نے بتایا، اس وجہ سے کہ تو نے درود پاک کے متعلق کتاب لکھی'۔ (سعادۃ الدارین)

۳۔ شیخ احمد بن ثابت مغربی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا جو میں نے درود پاک

ہاتھوں میں لوہے کی گرزیں ہیں ایک سر کے پاس تھا۔ ایک پاؤں کے پاس ایک دائیں جانب اور چوتھا بائیں جانب تھا۔ ابھی وہ مارنے نہ پائے تھے کہ اچانک ایک بزرگ حسین وجمیل چہرہ سبز پیراہن زیب تن کئے تشریف لائے۔ آتے ہی فرمایا پیچھے ہٹ جاؤ! یہ سن کر وہ چاروں پیچھے ہٹ گئے اور اس مرد بزرگ نے میرے باپ کے چہرہ سے کپڑا ہٹایا اور منہ پر ہاتھ مبارک پھیر دیا۔ میرے پاس تشریف لائے اور فرمایا اٹھ! اللہ تعالیٰ نے تیرے باپ کا چہرہ منور اور روشن کر دیا ہے۔ میں نے عرض کی آپ کون ہیں؟ تو فرمایا ''میں محمد رسول اللہ ہوں، یہ تیرا باپ مجھ پر کثرت سے درود پڑھتا تھا۔''

میں اٹھا اور میں نے کپڑا اٹھایا تو میرے باپ کا چہرہ روشن تھا جگمگا رہا تھا۔ پھر میں نے اچھے طریقے سے کفن دفن کر دیا۔ (سعادۃ الدارین)

۲۵: زہرۃ الریاض میں ہے کہ ایک دن جبریل علیہ السلام دربارِ رسالت میں حاضر ہوئے اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میں نے آج ایک عجیب وغریب واقعہ دیکھا ہے ''حضور نے پوچھا وہ واقعہ کیا ہے''؟ جبریل نے عرض کی یا رسول اللہ! مجھے کوہ قاف جانے کا اتفاق ہوا مجھے وہاں آہ فغاں رونے چلانے کی آوازیں سنائی دیں جدھر سے آوازیں آرہی تھیں میں ادھر کو گیا تو مجھے ایک فرشتہ دکھائی دیا جس کو میں نے اس سے پہلے آسمان پر دیکھا تھا جو کہ اس وقت بڑے اعزاز واکرام میں رہتا تھا۔ وہ ایک نورانی تخت پر بیٹھا رہتا۔ ستر ہزار فرشتے اس کے گرد صف بستہ کھڑے رہتے تھے۔ وہ فرشتہ سانس لیتا تھا تو اللہ تعالیٰ اس سانس کے بدلے ایک فرشتہ پیدا کر دیتا تھا لیکن آج میں نے اسی فرشتہ کو، کوہ قاف کی وادی میں سرگرداں پریشان آہ وزاری کرتے دیکھا ہے ۔ میں نے اس پوچھا کیا حال ہے؟ اور کیا ہو گیا ہے؟ اس نے بتایا معراج کی رات جب میں اپنے نورانی تخت پر بیٹھا تھا میرے قریب سے اللہ تعالیٰ کے حبیب نبی اکرم ﷺ گزرے تو میں نے حضور ﷺ تعظیم وتکریم کی پرواہ نہ کی۔ اللہ تعالیٰ کو میری یہ ادا، یہ بڑائی پسند نہ آئی اور اللہ تعالیٰ نے مجھے ذلیل کر کے نکال دیا۔ اور اس بلندی سے اس پستی میں پھینک دیا۔ پھر اس نے کہا اے جبریل! اللہ کے دربار میں میری سفارش کر دو کہ اللہ

تعالیٰ میری اس غلطی کو معاف فرمائے اور مجھے پھر بحال کردے۔ یارسول اللہ! میں نے اللہ تعالیٰ کے دربار بے نیاز میں نہایت عاجزی کے ساتھ معافی کی درخواست کی۔ دربار الٰہی سے ارشاد ہوا اے جبریل! اس فرشتہ کو بتا دو اگر وہ معافی چاہتا ہے تو میرے نبی ﷺ درود پاک پڑھے۔ یارسول اللہ! جب میں نے اس فرشتہ کو فرمانِ الٰہی سنایا تو وہ سنتے ہی حضور کی ذات گرامی پر درود پاک پڑھنے میں مشغول ہو گیا۔ اور پھر میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس کے بال و پر نکلنا شروع ہو گئے اور وہ اس ذلت و پستی سے اڑ کر آسمان کی بلندیوں پر جا پہنچا اور اپنی مسند پر براجمان ہو گیا۔ (معارج النبوۃ)

۲۶۔ نیز حضرت شیخ ابو المواہب شاذلی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا مجھے خواب میں حضور ﷺ زیارت نصیب ہوئی تو آپ نے فرمایا اے شاذلی! تو میری امت کے ایک لاکھ افراد کی شفاعت کرے گا۔ میں نے عرض کیا اے آقا! میرے لئے یہ انعام کس وجہ سے ہے؟ تو فرمایا تو میرے دربار میں درود پاک کا ہدیہ پیش کرتا رہتا ہے۔ (سعادۃ الدارین)

:۲۷ ایک دن آقائے دو جہاں ﷺ اسلامی لشکر کے ساتھ جہاد کے لئے تشریف لے جا رہے تھے۔ راستے میں ایک جگہ پڑاؤ کیا اور حکم دیا کہ یہیں پر جو کچھ کھانا ہے کھالو! جب کھانا کھانے لگے تو صحابہ کرام نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ روٹی کے ساتھ نان خورش (سالن) نہیں ہے پھر صحابہ کرام نے دیکھا کہ ایک شہد کی مکھی ہے اور بڑے زور زور سے بھنبھناتی ہے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ مکھی کیوں شور مچاتی ہے؟ فرمایا یہ کہہ رہی ہے کہ مکھیاں بے قرار ہیں اس وجہ سے کہ صحابہ کرام کے پاس سالن نہیں ہے حالانکہ یہاں قریب ہی غار میں ہم نے شہد کا چھتہ لگایا ہوا ہے وہ کون لائے گا؟ ہم اسے اٹھا کر لا نہیں سکتیں۔ فرمایا پیارے علی (کرم اللہ وجہہ) اس مکھی کے پیچھے پیچھے جاؤ اور شہد لے آؤ! چنانچہ حضرت حیدر کرار ایک چوبی پیالہ پکڑ کر اس کے پیچھے ہو لئے۔ وہ مکھی آگے آگے اس غار میں پہنچ گئی اور آپ نے وہاں جا کر شہد مصفا نچوڑ لیا اور دربارِ رسالت میں حاضر ہو گئے۔ سرکارِ دوعالم ﷺ نے وہ شہد تقسیم فرما دیا۔ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کھانا

کھانے لگے تو مکھی پھر آ گئی اور بھنبھنانا شروع کر دیا۔ صحابہ کرام نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ مکھی پھر اسی طرح شور کر رہی ہے، تو فرمایا میں نے اس سے ایک سوال کیا ہے اور یہ اس کا جواب دے رہی ہے۔ میں نے اس سے پوچھا ہے کہ تمہاری خوراک کیا ہے؟ مکھی کہتی ہے کہ پہاڑوں اور بیابانوں میں جو پھول ہوتے ہیں وہ ہماری خوراک ہے ۔میں نے پوچھا پھول تو کڑوے بھی ہوتے ہیں، پھیکے بھی اور بدمزہ بھی، تو تیرے منہ میں جا کر نہایت شیریں اور صاف شہد کیسے بن جاتا ہے؟ تو مکھی نے جواب دیا یا رسول اللہ ﷺ ہمارا ایک امیر اور سردار ہے، ہم اس کے تابع ہیں۔ جب ہم پھگوں کا رس چوستے ہیں تو ہمارا امیر آپ کی ذات اقدس پر درودِ پاک پڑھنا شروع کرتا ہے اور ہم بھی اس کے ساتھ مل کر درود پاک پڑھتے ہیں تو وہ بدمزہ اور کڑوے پھولوں کا رس درود پاک کی برکت سے میٹھا ہو جاتا ہے اور اسی کی برکت و رحمت کی وجہ سے وہ شہد شفا بن جاتا ہے۔

گفت چوں خوانیم بر احمد درود میشود شیریں و تلخی را ربود

اگر درود پاک کی برکت سے کڑوے اور بدمزہ پھگوں کا رس نہایت میٹھا شہد بن سکتا ہے، تلخی شیریں میں بدل سکتی ہے تو درود پاک کی برکت سے گناہ بھی نیکیوں میں تبدیل ہو سکتے ہیں۔ (مقاصد السالکین) یوں ہی درود پاک کی برکت سے ہماری نامکمل نمازیں اور ناتمام سجدے و دیگر عبادتیں بھی قبول ہو سکتی ہیں۔

۲۸: عبداللہ بن محمد مروزی فرماتے ہیں کہ میں اور میرے والد ماجد رات کو آپس میں حدیث پاک کا تکرار کرتے تھے، تو جس جگہ بیٹھ کر تکرار کیا کرتے تھے نور کا ایک ستون دیکھا گیا جو آسمان کی بلندیوں تک جاتا تھا۔ پوچھا گیا یہ کیسا نور ہے؟ تو جواب ملا کہ حدیث پاک کے تذکرہ کے دوران جو درود پاک کی کثرت ہوتی ہے یہ اس کا نور ہے۔ (سعادۃ الدارین)

۲۹: حضرت ابو العباس خیاط جو کہ گوشہ نشین تھے، مجلسوں میں نہیں آتے جاتے تھے۔ ایک دن وہ علامہ محمد ابن رشیق کی مجلس میں آئے شیخ ابو العباس نے فرمایا تم پڑھو! اپنا کام کرو! میں تو اس لئے حاضر ہوا ہوں کہ میں خواب میں سید دو عالم ﷺ کے

دیدار سے مشرف ہوا ہوں، مجھے آقائے دوجہاں، سید انس وجاں ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ابن رشیق کی مجلس میں جایا کرو! کہ وہ مجھ پر درود پاک کثرت سے پڑھتا ہے۔(سعادۃ الدارین) صلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہ سیدنا محمد وآلہ وسلم

۳۰: حضرت شیخ عبد الواحد بن زید رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا! ہمارا ایک ہمسایہ تھا جو کہ بادشاہ کا ملازم تھا، اور فسق وفجور اور غفلت میں مشہور تھا۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ سید دو عالم ﷺ کے دست مبارک میں ہاتھ دیا ہوا ہے۔ یہ دیکھ کر میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ بد کردار بندہ ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ سے منہ پھیرے ہوئے ہے۔ تو اس نے اپنا ہاتھ سرکار کے دستِ مبارک میں کیسے رکھ دیا ہے، تو میرے آقا رحمتِ دو عالم ﷺ نے فرمایا میں اس کے حال کو جانتا ہوں اور میں اسے دربارِ الٰہی میں لے جا رہا ہوں اور اسکے لئے دربارِ الٰہی میں شفاعت کروں گا۔ میں نے یہ ارشاد سن کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کس سبب سے اس کو یہ مقام حاصل ہوا اور کس وجہ سے اس پر سرکار کی نظرِ عنایت ہے؟ فرمایا اس کے درود پاک کے کثرت کرنے کی وجہ سے، کیوں کہ یہ روزانہ رات کو سونے سے پہلے مجھ پر ہزار مرتبہ درود پاک پڑھتا ہے اور میں اللہ تعالیٰ کی رحمت سے امید رکھتا ہوں کہ وہ غفور رحیم میری شفاعت کو قبول فرمائے گا۔ پھر میں بیدار ہوا، اور جب صبح ہوئی تو دیکھا وہی شخص مسجد میں داخل ہوا وہ رو رہا تھا اور میں اس وقت رات والا واقعہ دوستوں اور نمازیوں کو سنا رہا تھا۔ وہ آیا اور سلام کر کے میرے سامنے بیٹھ گیا اور مجھ سے کہا آپ اپنا ہاتھ بڑھائیں کہ میں آپ کے ہاتھ پر توبہ کروں، کیوں کہ مجھے رسول اللہ ﷺ نے بھیجا ہے کہ عبد الواحد کے ہاتھ پر جا کر توبہ کر لے پھر میں نے اس سے رات والے خواب کے متعلق پوچھا تو اس نے بتایا رات سرکار دو عالم ﷺ تشریف لائے اور میرا ہاتھ پکڑ کر فرمایا میں تیرے لئے اپنے رب کریم کے دربار شفاعت کرتا ہوں، کیونکہ تو مجھ پر درود پاک پڑھا کرتا ہے اور مجھے دربارِ الٰہی میں لے جا کر شفاعت کر دی اور فرمایا پچھلے گناہ میں نے معاف کرا دیے ہیں اور آئندہ کے لئے صبح جا کر شیخ عبد الواحد کے ہاتھ پر توبہ کر لے اور اس توبہ پر قائم رہ۔(سعادۃ الدارین)

:۳۱ حضرت محمد کروی قادریؒ نے اپنی کتاب ''باقیات الصالحات'' میں لکھا ہے کہ مجھ پر جو اللہ تعالیٰ کے احسانت ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ میں مدینہ منورہ میں مقیم تھا۔ تو میں خواب میں سید الکونین ﷺ زیارت سے مشرف ہوا اور مجھے میرے آقا ﷺ نے گود میں اٹھا لیا۔ یوں کہ میرا سینہ سرکار کے سینہ انور اور میرا منہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے منہ مبارک اور میری پیشانی حضور ﷺ پیشانی مبارک کے برابر تھی سرکار نے فرمایا مجھ پر درود پاک کی کثرت کیا کرو میں تم سے بہت خوش ہوں اور مجھے سرکار نے اپنی رضا کی بشارت دی، جو کہ رضائے الٰہی کی جامع ہے تو میں آبدیدہ ہو گیا کہ سرکار دو عالم ﷺ مجھ پر اتنا کرمِ عظیم ہے۔ میں نے دیکھا کہ میری اس حالت کو دیکھ کرامت کے والی ﷺ چشمانِ مبارکہ سے بھی آنسو جاری ہیں۔ میں بیدار ہوا تو میری آنکھیں اشک بار تھیں میں اٹھا اور مواجہہ شریف کے سامنے حاضر ہو گیا اور میں نے روضہ مقدسہ کے اندر سے سنا کہ حبیبِ خدا سید الانبیاء ﷺ نے مجھے ایسی ایسی بشارتیں دیں کہ میں عوام کے سامنے بیان نہیں کر سکتا۔ میں بڑا خوش ہو کر سلام عرض کر کے واپس ہوا تو میں نے سلام کا جواب سید دو عالم ﷺ زبانِ مبارک سے سنا۔ حالانکہ میں جاگ رہا تھا اور مجھے حق الیقین حاصل ہوا کہ سید العٰلمین ﷺ روضۂ انور میں حیات ہیں اور مسلمانوں کے سلام کا جواب بھی عنایت فرماتے ہیں۔ (سعادۃ الدارین) **ذٰلِکَ فَضلُ اللّٰہِ یو تیہِ مَن یّشآء وَاللّٰہُ ذو الفضل العظیم**

:۳۲ سیدی عبدالجلیل مغربی نے تنبیہ الانام کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ جب میں درود پاک کے متعلق کتاب لکھ رہا تھا اس دوران میں نے دیکھا کہ میں خچر پر سوار ہوں اور میں اس قوم کے ساتھ ملنا چاہتا ہوں جو کسی امر کی تلاش میں مجھ سے آگے جا چکے ہیں جبکہ میرا خچر پیچھے رہ گیا میں نے اسے ڈانٹا تو وہ تیز چلنے لگا اور اسے ایک آدمی نے لگام سے پکڑ کر روک لیا اور میں اس کی اس حرکت سے پریشان ہو گیا۔ اچانک ایک صاحب تشریف لائے جو نہایت پاکیزہ سیرت تھے۔ انھوں نے اس شخص کو ڈانٹا اور میرے خچر کو اس کے ہاتھ سے یہ کہہ کر چھڑایا کہ چھوڑ اس کو! کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کی مغفرت کر دی ہے اور

اس کو اس کے گھر والوں کے لیے شفاعت کنندہ بنایا ہے اور اس سے غل (بوجھ) اتار دیا ہے۔ میں بیدار ہوا تو نہایت خوش تھا اور میرے دل میں آیا کہ جس شخص نے مجھے مذکورہ شخص کے ہاتھ سے چھڑایا اور مندرجہ بالا کلمات فرمائے ہیں یہ سیدی مولیٰ علی شیر خدا تھے، اور مجھے معلوم ہوا کہ یہ ساری عنایت سید الانام ﷺ درود پاک پڑھنے کی برکت سے ہے۔

:۳۳ صاحب تنبیہ الانام قدس سرہ نے فرمایا مذکورہ بالا زیارت کے کچھ عرصہ بعد پھر مجھے خواب میں دیدار نصیب ہوا۔ دیکھا کہ آقائے دو جہاں ﷺ میرے گھر میں تشریف لائے ہیں اور میرا گھر سرکار دو عالم ﷺ کے چہرہ انور کے نور سے جگمگا رہا ہے۔ اور میں نے تین مرتبہ کہا الصّلوٰۃ و السّلام علیک یارَسُول اللّٰہ حضور! میں آپ کے جوار اور حضور کی شفاعت کا امیدوار ہوں۔ جب یہ عرض کیا تو رحمت دو عالم شفیع اعظم ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ کر مسکراتے ہوئے بوسہ دیا اور فرمایا اِیْ وَاللّٰہِ اِیْ وَاللّٰہِ اِیْ وَاللّٰہِ'' نیز میں نے دیکھا کہ میرا ہمسایہ جو کہ فوت ہو چکا تھا مجھ سے کہہ رہا ہے کہ تو حضور ﷺ کے خدام سے ہے، جو سرکار کی مدح سرائی کرتے ہیں۔ میں نے اس سے کہا کہ تجھے کیسے معلوم ہوا؟ تو اس نے کہا ہاں! اللہ کی قسم! تیرا ذکر تو آسمانوں میں ہو رہا تھا۔ میں نے دیکھا کہ حضور ﷺ اس بات کو سن کر مسکرا رہے تھے۔ پھر میں بیدار ہو گیا۔ (سعادۃ الدارین)

:۳۴ نیز صاحب تنبیہ الانام ؒ نے فرمایا اس کے کچھ عرصہ بعد میں نے خواب میں اپنے والد ماجد کو دیکھا کہ بڑے ہی خوش ہیں۔ تو میں عرض کیا ابا جی! کیا میری وجہ سے آپ کو کچھ فائدہ پہنچا ہے؟ فرمایا اللہ کی قسم! مجھے بہت فائدہ پہنچا ہے۔ میں پوچھا کس وجہ سے؟ تو والد صاحب نے فرمایا تیرے درود پاک کے موضوع پر کتاب لکھنے سے۔ میں نے پوچھا آپ کو کیسے معلوم کہ میں نے کتاب لکھی ہے؟ فرمایا تیرا چرچہ تو ملا الاعلی میں ہو رہا ہے۔ (سعادۃ الدارین)

:۳۵ سید محمد کروی نے باقیات الصالحات میں لکھا ہے میری والدہ نے خبر دی کہ میرے والد ماجد جن کا نام محمد تھا (مصنف کے نانا) نے مجھے وصیت کی تھی کہ جب میں

فوت ہوجاؤں اور جب مجھے غسل دے لیا جائے تو چھت سے میرے کفن پر ایک سبز رنگ کا کاغذ گرے گا۔اس میں لکھا ہوگا یہ آگ سے محمد کے لئے برأت نامہ ہے۔اور اس کاغذ کو میرے کفن میں رکھ دینا! چنانچہ غسل کے بعد وہ کاغذ گرا، اس پر لکھا ہوا تھا هٰذِهٖ بَرَ أَةُ مُحَمَّدٍ

الْعَامِلِ بِعِلْمِهٖ مِنَ النَّار۔اور اس کاغذ کی یہ نشانی تھی کہ جس طرف سے پڑھو سیدھا ہی لکھا نظر آتا تھا۔ پھر میں نے اپنی والدہ ماجدہ سے پوچھا کہ میرے نانا جان کا عمل کیا تھا؟ تو امی جان نے فرمایا ان کا عمل، ہمیشہ ذکر اور درود پاک کی کثرت تھا۔(سعادۃ الدارین)

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّی الکریم وَ عَلٰی اٰلِهٖ وَ اصحابہٖ اجمعین

:۳۶ شیخ مسعود دراری جو کہ بلاد فارس کے صلحاءُ میں سے تھے۔ان کا طرہ امتیاز یہ تھا کہ وہ عاشق رسول تھے ان کا شغل یہ تھا کہ اس جگہ پر جہاں مزدور لوگ آ کر بیٹھتے ہیں تا کہ ضرورتمند لوگ ان کو مزدوری کے لئے لے جائیں یہ وہاں جاتے ان کو اپنے مکان میں لے آتے اور ان مزدوروں کو گمان ہوتا کہ شاید کوئی تعمیر وغیرہ کا کام ہوگا جس کے لئے ہم بلائے گئے ہیں۔مگر حضرت موصوف ان کو بٹھا کر فرماتے کہ درود پاک پڑھو! اور خود بھی ساتھ بیٹھ کر پڑھتے۔جب عصر کے وقت چھٹی ہونے لگتی تو جیسے کام لینے والے لوگ مزدوروں سے کہا کرتے ہیں تھوڑا سا کام اور کرلو! ایسے ہی حضرت موصوف ان سے فرماتے۔ زِيْدُ وْ امَا تَيَسَّرَ بَارَکَ اللّٰهُ فِيْكُمْ پھر انہیں پوری پوری مزدوری دے کر رخصت کرتے اور شیخ مسعودؒ اپنے عشق ومحبت کی بنا پر بیداری میں سرکار دوعالم ﷺ کے دیدار سے مشرف ہوتے تھے۔(سعادۃ الدارین)

:۳۷ ابن ہبیرہ نے فرمایا میں شفیع اعظم رسول اکرم ﷺ درود پاک پڑھا کرتا تھا۔ایک دن میں درود پاک پڑھ رہا تھا اور میری آنکھیں بند تھیں تو میں نے دیکھا کہ ایک لکھنے والا سیاھی کے ساتھ میرا درود پاک لکھ رہا ہے اور میں کاغذ پر حروف دیکھ رہا تھا۔میں نے آنکھ کھولی تا کہ اس کو آنکھ کے ساتھ دیکھوں تو وہ مجھ سے چھپ گیا اور میں نے اس کے کپڑوں کی سفیدی دیکھی۔(سعادۃ الدارین)

:۳۸ امام شعرانی نے فرمایا مجھے شیخ احمد سروی نے بتایا کہ انھوں نے ملائکہ کرام کو قلم کے ساتھ لکھتے دیکھا ہے کہ درود پاک پڑھنے والے جو کلمہ منہ سے نکالتے ہیں اس کو فرشتے صحیفوں میں لکھ لیتے ہیں۔(سعادۃ الدارین)

:۳۹ سلیمان بن سحیم کا بیان ہے کہ میں خواب میں سید دو عالم ﷺ کے دیدار سے مشرف ہوا تو میں نے دربار رسالت میں عرض کی یارسول اللہ ﷺ جو لوگ حاضر ہوتے ہیں اور سلام عرض کرتے ہیں آپ ان کا سلام سمجھ لیتے ہیں؟ فرمایا ہاں ؟! اور میں ان کے سلام کا جواب بھی دیتا ہوں۔(سعادۃ الدارین)

:۴۰ ابراہیم بن شیبان فرماتے ہیں میں نے حج کیا اور مدینہ منورہ حاضر ہوا اور جب میں روضہ مقدسہ پر حاضر ہوا تو میں نے سلام عرض کیا میں نے روضہ انور کے اندر سے آواز سنی وَعَلَیۡکَ السَّلَامُ یَا وَلَدِیۡ (سعادۃ الدارین)

مری چشم عالم سے چھپ جانے والے تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ!

:۴۱ عارف باللہ علی بن علوی کو جب کوئی مشکل درپیش ہوتی تو ان کو شفیع معظم نبی محترم ﷺ زیارت نصیب ہو جاتی اور وہ حضور ﷺ سے پوچھ لیتے اور نبی محترم ﷺ جواب سے سرفراز فرما دیتے اور جب شیخ موصوف تشہد یا غیر تشہد میں عرض کرتے اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحۡمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ تو سن لیتے کہ رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں وَعَلَیۡکَ السَّلَامُ یَا شیخ وَرَحۡمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ۔ اور کبھی کبھی اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ کو بار بار پڑھتے جب ان سے پوچھ گیا کہ آپ بار بار کیوں پڑھتے ہیں فرماتے میں جب تک آقائے دوجہاں سے جواب نہ سن لوں آگے نہیں پڑھتا۔ نیز امام شعرانی قدس سرہ سے منقول ہے فرمایا کہ کچھ حضرات ایسے بھی ہیں جو پانچوں نمازیں سرورِ دو عالم ﷺ کے پیچھے پڑھتے ہیں۔

اور حضرت سیدی علی الخواص نے فرمایا کہ کسی کا ولایت محمدیہ میں قدم راسخ نہیں ہوسکتا جب تک کہ سید الوجود رحمتِ عالم ﷺ خضر والیاس علیہما السلام کی زیارت سے مشرف نہ ہو۔ پھر فرمایا کہ بعض لوگ جو اس دولت سے محروم ہیں ان کا کوئی اعتبار

نہیں ہے۔(سعادۃ الدارین)

نیز فرمایا کہ شیخ ابوالعباس مرسی قدس سرہ نے فرمایا رات دن میں سے اگر ایک گھڑی بھی میں حضور ﷺ کے دیدار سے محروم ہو جاؤں تو میں اپنے کو فقراء سے شمار نہ کروں۔(سعادۃ الدارین)

۴۲۔ ابراہیم بن مرزوق بیانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جزیرہ شقر کا ایک آدمی قید کیا گیا اسے بیڑیاں پہنا دی گئیں اور ہاتھ کھلوا کر سینے پر لکڑی باندھ دی گئی تا کہ وہ پہلو نہ بدل سکے۔وہ شخص اپنی تکلیف میں یارسول اللہ ﷺ کے الفاظ دہرار ہا تھا۔دشمن کے سردار نے اس سے کہا کہ تم اپنے رسول سے کہو کہ تجھے چھڑا لیں۔جب رات آئی تو اس قیدی سے کوئی خواب میں کہتا ہے کہ اذان دو۔قیدی نے جواب دیا میں اس حالت میں کیسے اذان دے سکتا ہوں۔جب اصرار کیا گیا تو اس نے اذان دینا شروع کی۔جب **اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللہ** تک پہنچا تو اس کے سینے سے وہ لکڑی ہٹ گئی اور بیڑیاں کھل گئیں۔اس نے دیکھا کہ سامنے ایک باغ ہے وہ ادھر گیا تو وہاں ایک جگہ ظاہر ہوئی۔جس میں داخل ہوا تو دیکھا کہ سامنے جزیرہ شقر ہے جس کا وہ رہنے والا تھا۔تمام شہر میں اس واقعہ کی شہرت ہوگئی۔(شواہد الحق از علامہ یوسف نبہانی۔صلوٰۃ وسلام : ع۔م۔چوہدری)

۴۳۔ مولف کے ایک رشتہ دار سید عبدالرب قادری،مسجد شہداء لیاقت آباد دس نمبر میں امامت کرتے تھے۔سازش کے تحت انہیں وہاں سے نکلوا دیا گیا۔ان کے ایک دوست نے بلاک 17 فیڈرل بی ایریا میں ایک آسیب زدہ مکان رہنے کو دے دیا۔وہ وہاں بیوی بچوں کے ساتھ رہنے لگے۔اہل خانہ کے ساتھ درود شریف کی کثرت کرتے جس کی برکت سے آسیب زدہ مکان میں بلاخوف رہتے رہے۔ایک مرتبہ دو ہزار روپے محلے کی دکاندار کے قرض چڑھ گئے وہ مسلسل تقاضہ کرر ہا تھا۔انہوں نے اپنے بیوی بچوں سے کہا کہ چلو درود شریف پڑھتے ہیں۔حضور ﷺ کرم فرمائیں گے۔ادھر انہوں نے درود شریف کا ورد شروع کیا ادھر میرے دل میں خود بخود خیال پیدا ہوا کہ عبدالرب کو جا کر دو ہزار روپے دوں اور یہ خیال شدت اختیار کر گیا۔میں بلاک 13 سے اس کے گھر گیا۔

دستک دی ایک بچہ نکلا میں نے دو ہزار روپے دیئے اور کہا یہ عبدالرب کو دے دینا ان کا بچہ مجھے پہنچانتا تھا۔ اگلے دن وہ میرے پاس آئے اور بتایا کہ سرکار نے کیسا کرم فرمایا میں سخت پریشان تھا دو ہزار روپے قرض خواہ کو ادا کرنے تھے ہم درود شریف پڑھ رہے تھے کہ نہ جانے کون دو ہزار روپے دے گیا۔

۴۴۔ حامد رضا قادری صاحب لکھتے ہیں کہ یہ امریکا میں پیش آنے والا ایک سچا واقعہ ہے جو ایک پاکستانی لڑکی کو امریکا میں پیش آیا۔ اس واقعہ سے امریکی معاشرہ کا چہرہ اور درود پاک کی برکت ظاہر ہوتی ہے۔ اس واقعہ کے راوی سید فضل علی شاہ ہیں جو امریکا میں رہتے ہیں۔ انہوں نے حامد رضا قادری صاحب کو یہ روح پرور واقعہ سنایا۔ میں یہ واقعہ آپ کو اس خاتون کی زبانی پیش کر رہا ہوں۔ میں درمیان سے ہٹ جاتا ہوں۔

پچھلے کئی روز سے برف باری کا سلسلہ جاری تھا جس کی وجہ سے سردی میں بے پناہ اضافہ ہو گیا تھا۔ انسان اور حیوان ہر کوئی اپنی اپنی پناہ گاہ میں پناہ لینے پر مجبور ہو گئے تھے۔ شام سے کچھ پہلے برف باری کا یہ سلسلہ رکا تو میں سامان خورد و نوش کی خریداری کے لئے نکل کھڑی ہوئی۔ خریداری کرتے ہوئے مجھے پتا ہی نہ چلا کہ شام کے سائے گہرے ہو رہے ہیں۔ شاپنگ سے فارغ ہو کر میں مارکیٹ سے نکلی تو اندھیرا ہر شے کو اپنے شکنجے میں جکڑنے کے لئے زمین پر اتر رہا تھا۔ اس پر ستم یہ کہ برف باری بھی شروع ہو گئی تھی۔ میں نے مارکیٹ سے نکل کر ادھر ادھر نظر دوڑائی تو کسی قسم کی سواری ملنے کا امکان نظر نہ آیا۔ اس لئے سواری کے انتظار میں مزید وقت ضائع کرنا مناسب نہ سمجھا اور پیدل ہی گھر کی طرف چل پڑی تا کہ اندھیرا گہرا ہونے سے پہلے گھر پہنچ جاؤں جو وہاں سے تقریباً ایک کلو میٹر کے فاصلے پر تھا۔

سڑکوں پر ٹریفک برائے نام رہ گئی تھی۔ گلیاں محلے سنسان پڑے تھے۔ دور دور تک کسی ذی روح کا نام ونشان نہیں تھا۔ رستے میں ایک بہت ہی سنسان جگہ پڑتی تھی ۔ مجھے بس اسی جگہ کی فکر تھی کہ وہاں سے خیریت سے گزر جاؤں کیونکہ اس سنسان جگہ پر اکثر قتل اور آبرو ریزی کے واقعات ہوتے رہتے تھے۔ بس اسی جگہ سے گزرنے کی مجھے

پریشانی تھی۔ خاص طور پر حبشی نوجوان ایسے کاموں میں خاصے بدنام ہیں۔ اس کے علاوہ کوئی اور متبادل راستہ بھی نہیں تھا۔ اگر تھا بھی تو بہت دور کا چکر کاٹ کر جانا پڑتا تھا اور اس طوفانی رات میں اتنی دور کا چکر کاٹنے کے لئے میں تیار نہ تھی لہٰذا میں نے رسک لیا اور اسی سنسان اور خطرناک راستے کو اختیار کرنے کا فیصلہ کیا اور چل پڑی۔ جوں جوں اس ویرانے کے قریب ہورہی تھی میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہورہی تھیں۔ دل کسی انجانے خوف سے ڈر رہا تھا اور پھر اس خطرناک وارداتوں والے علاقے میں داخل ہوگئی۔ میں دائیں بائیں دیکھتی ہوئی تیز تیز قدموں سے چل رہی تھی تا کہ جلد از جلد اس ویرانے سے نکل جاؤں دراصل یہ ویران علاقہ سڑک کے دونوں طرف تھا۔ مجرمانہ ذہنیت رکھنے والوں کے لئے یہ جگہ پسندیدہ تھی۔ اردگرد کے علاقے میں جرائم پیشہ کالے منڈلاتے رہتے تھے۔ رہزنی ان کا پیشہ تھا عورتوں کو پکڑ کر زبردستی ان کی آبروریزی کر کے قتل کر دینا ان کے لئے معمولی بات تھی۔ ہر لمحہ یہ خوف دامن گیر تھا کہ ابھی کسی عمارت کے پیچھے سے کوئی کالا حبشی نکلے گا اور مجھے اٹھا کر لے جائے گا اور بے آبرو کر کے قتل کر دے گا۔ میں دل ہی دل میں اللہ کو یاد کرتی ہوئی تیز تیز چل رہی تھی۔ اچانک مجھے رات کے دھندلکے میں سڑک کے کنارے پر لگے ایک کھمبے سے ٹیک لگائے ایک حبشی نظر آیا۔ ساڑھے چھ فٹ سے زیادہ لمبے قد کا مالک وہ کالا بھینسے کی طرح پلا ہوا تھا جو میرا راستہ روکے کھڑا تھا اور وہ بڑے غور سے میری طرف دیکھ رہا تھا اسے دیکھ کر میں سانس لینا بھی بھول گئی اور مجھے یقین ہوگیا تھا کہ یہ کالا مجھے نہیں چھوڑے گا۔

میری نظر اس پر پڑی جب میں اس سے چند قدم دور رہ گئی تھی میں اسے دیکھ کر ٹھٹھک کر رک گئی اور ادھر ادھر نگاہ دوڑائی مگر اس سے بچانے والا کوئی موجود نہ تھا۔ وہ مسلسل ٹکٹکی لگائے مجھے دیکھ رہا تھا۔ اس کے ارادے مجھے خطرناک لگ رہے تھے اور س کی آنکھوں میں مجھے ہوس نظر آرہی تھی۔ مجھے یقین ہوگیا کہ یہ کالا مجھے نہیں چھوڑے گا۔ میں یونہی گم صم بت بنی سوچتی رہی کہ کیا کروں۔ یہ چند ساعتیں مجھے صدیوں کے برابر لگیں۔ میں یونہی خالی خالی ذہن سے پتا نہیں کتنی دیر وہاں کھڑی رہی پھر میں نے جلدی

جلدی درود پاک کا ورد شروع کر دیا۔ جس سے مجھے بڑا حوصلہ ملا اور میرے دل کو سکون سا ملا اور میں نے اسی طرح درود پاک کا ورد جاری رکھتے ہوئے قدم آگے بڑھایا اور مسلسل ورد کرتی ہوئی اس سانڈ جیسے حبشی کے پاس سے گزرتی چلی گئی وہ خاموش کھڑا مجھے دیکھتا رہا اور میں بالکل خیریت سے اس کے پاس سے گزر کر گھر پہنچ گئی۔ گھر پہنچ کر میں نے اللہ رب العزت کا شکر ادا کیا۔

اگلے دن اخبار میں ایک خبر پڑھ کر خوف کی ایک سرد لہر میرے پورے بدن میں سرایت کر گئی۔ بالکل اسی جگہ ایک عورت کی برہنہ لاش برآمد ہوئی تھی جسے آبرو ریزی کے بعد بے دردی سے قتل کر دیا گیا تھا۔ قدرت نے مجھ پر خاص کرم کیا تھا اور مجھے ذلت سے بچالیا تھا۔ اخبار میں جو وقت لکھا تھا وہ میرے وہاں سے گزرنے کے تقریباً ایک گھنٹے بعد کا تھا۔ چند روز کے بعد اخبار میں اس عورت کے قتل کی گرفتاری کی خبر شائع ہوئی اور ساتھ ہی قاتل کی تصویر بھی شائع ہوئی تھی۔ میں نے تصویر دیکھی تو فوراً پہچان لیا وہ تصویر اسی حبشی کی تھی جو اس رات اس ویرانے میں کھمبے سے ٹیک لگائے میرا راستہ روکے کھڑا تھا۔ مگر میں درود پاک کا ورد کرتی ہوئی اس کے قریب سے خیریت سے گزر آئی تھی اور اس نے مجھے کچھ نہ کہا تھا جبکہ میرے وہاں سے آنے کے ایک گھنٹہ بعد ایک دوسری عورت اس کی ہوس اور درندگی کا نشانہ بن گئی۔ خبر پڑھ کر مجھے خیال آیا کہ میں وہاں سے گزری تو باوجود اس کے کہ وہ کالا میرے ساتھ سب کچھ کر سکتا تھا لیکن اس نے مجھے جانے دیا اور صرف ایک گھنٹہ بعد اس نے دوسری عورت کو اپنی ہوس کا نشانہ بنا کر قتل کر ڈالا۔ میں ایک بہت ہی خوبصورت عورت ہوں۔ یہ نہ سمجھیں کہ میں اپنے حسن کی تعریف کر رہی ہوں۔ میری دعویٰ ہے کہ کوئی بھی شخص مجھے دیکھنے کے بعد نظر انداز نہیں کر سکتا۔ پھر اس کالے نے مجھے نظر انداز کیوں کیا؟ یہی تجسس مجھے حوالات میں اس کالے سے ملاقات کے لئے لے گیا۔

میں نے اس سے پوچھا کہ اس رات جب تنہائی تھی اور میرے جیسی حسین اور تنہا عورت تمہارے سامنے موجود تھی تم میرے ساتھ جو سلوک چاہتے کر سکتے تھے جیسا کہ ٹھیک

ایک گھنٹے بعد تم نے وہاں سے گزرنے والی ایک عورت سے کیا اس کے ساتھ زیادتی کی اور پھر اسے بے دردی سے قتل کر دیا مگر میرے ساتھ تم نے ایسا نہیں کیا۔ کیوں؟ تمہیں کس چیز نے روکا؟

میرے اس سوال پر پہلے وہ حیران ہو کر میری طرف دیکھنے لگا پھر بولا کیا تم تنہا تھیں۔ اگر تم تنہا ہوتیں تو تمہارے جیسی حسین عورت کو میں کب چھوڑتا۔ تم جھوٹ بول رہی ہو۔ تم تنہا کب تھیں تمہارے دائیں بائیں دو باڈی گارڈ موجود تھے جو مجھ سے زیادہ دراز قد اور جسیم تھے اور بڑی قہر آلود نظروں سے مجھے گھور رہے تھے اور وہ اتنے طاقت ور نظر آ رہے تھے کہ میں ان کا مقابلہ نہیں کر سکتا تھا۔ پہلے وہ تمہارے ساتھ نہیں تھے بس اچانک ہی تمہارے دائیں بائیں سے نمودار ہوئے تھے۔ مجھے خیال گزرا کہ اگر میں نے تمہاری طرف آنکھ اٹھا کر بھی دیکھا تو وہ مجھے نہیں چھوڑیں گے ان کی موجودگی میں مجھے جرات ہی نہ ہوئی کہ تمہاری طرف دیکھ بھی لیتا۔

مگر میرے ساتھ تو کوئی بھی نہ تھا میں تو بالکل اکیلی تھی۔ مگر وہ میری بات کا یقین کرنے کو تیار نہ تھا۔ تم جھوٹ بول رہی ہو۔ اگر تم اکیلی ہوتیں تو میں کب تمہیں چھوڑنے والا تھا اور اس دوسری عورت کی جگہ تم میرا شکار ہو جاتیں۔ تب میں نے اسے بتایا کہ میں اکیلی ہی تھی مگر تم نے جو دو محافظ میرے دائیں بائیں دیکھے وہ درود پاک کے ورد کا کرشمہ تھا۔ میں نے اسے بتایا کہ میں مسلمان ہوں میں دیکھ کر بھانپ گئی تھی کہ تمہارا کیا ارادہ ہے لہٰذا میں نے اپنے اللہ کو یاد کیا اور اس سے دعا کی کہ تم سے میری جان اور آبرو محفوظ رکھے اور پھر میری زبان پر درود پاک جاری ہو گیا اور درود پاک کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے میری دعا قبول فرمائی اور دو محافظ بھیج دیئے جن کی موجودگی میں تمہیں جرات نہ ہوئی کہ میری طرف میلی آنکھ سے دیکھتے اور میں درود پاک کا ورد کرتی ہوئی تمہارے پاس سے بہ خیر و عافیت گزر آئی۔ میرا ایمان ہے کہ اللہ کے فضل نے درود پاک کی برکت نے مجھے تم سے بچا لیا۔

امریکی عدالت نے اس حبشی کو 17 (سترہ) سال قید کی سزا سنائی۔ اس واقعہ

کے بعد اس نے جیل کے اندر اسلام کا مطالعہ شروع کر دیا۔ پھر کچھ عرصے کے بعد ایک دن اخبار میں خبر پڑھی کہ اسلامی تعلیمات سے اور میرے واقعے سے متاثر ہو کر اس نے اسلام قبول کر لیا۔ (ماہنامہ ''حکایت'' لاہور۔ شمارہ بابت ستمبر ۲۰۰۴ء۔ صلوٰۃ وسلام : ع۔م۔ چوہدری)

۴۵۔ قدرت اللہ شہاب کو درود شریف کی کثرت کے سبب روحانی دولت ملنا:

قدرت اللہ شہاب اپنی سوانح عمری 'شہاب نامہ' کے آخری باب میں لکھتے ہیں کہ آزاد کشمیر میں میرا اسکول دو گھنٹے کی پیدل مسافت پر تھا۔ جنگل سے اکیلے گزرتے انہیں ڈر لگتا تو انہوں نے جاتے آتے درود شریف کا ورد شروع کر دیا۔ طویل عرصہ تک ایسا کرنے کے سبب طبیعت درود شریف کی ایسی عادی ہوئی کہ جب تک اتنی دیر درود نہ پڑھ لیا جائے انہیں چین نہ پڑتا۔ درود شریف کی برکت سے بچپن میں ہی حضور ﷺ زیارت سے مشرف ہوئے۔ ایک مرتبہ کسی مسجد میں نماز جمعہ پڑھنے گئے۔ امام صاحب سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے فضائل ومناقب بیان کر رہے تھے اور بتا رہے تھے کہ حضور ﷺ ان کی خوشنودی و دلجوئی اس قدر عزیز تھی کہ سیدہ کی کسی بات کو رد نہ فرماتے اور اگر صحابہ کو حضور سے کوئی بات منوانی ہوتی تو وہ جناب سیدہ کے ذریعے سفارش کرواتے۔ یہ باتیں سن کر قدرت اللہ شہاب پر ایک کیفیت طاری ہو گئی۔ نماز سے فراغت کے بعد لوگ مسجد سے چلے گئے مگر یہ دیر تک نوافل پڑھتے رہے پھر ان نوافل کے ثواب کو سیدہ کی بارگاہ میں ہدیہ کر کے عرض گزار ہوئے کہ اے سیدہ، حضور آپ کی ہر بات مانتے ہیں اے کاش کہ آپ میرے حق میں حضور کی بارگاہ میں سفارش کریں کہ حضور مجھے روحانی سلسلے میں اویسی طور پر قبول فرما لیں اور منازل ومراتب طے کروا دیں۔ چند روز بعد آپ اس بات کو بھول گئے اس واقعہ کے پندرہ دن بعد آپ کو جرمنی سے آپ کی بھابی کے ہاتھ کا لکھا خط ملا۔ ان کی بھابھی جرمن خاتون تھیں اور مشرف بااسلام ہو کر نماز روزے کی پابند تھیں۔ انگریزی میں لکھے ہوئے اس خط میں تحریر تھا کہ 'میری بڑی خوش نصیبی ہے کہ گزشتہ رات مجھے رسول اللہ ﷺ صاحبزادی سیدہ فاطمہ کی زیارت خواب میں

ہوئی۔ انہوں نے مجھ سے کہا کہ اپنے بھائی قدرت اللہ کو لکھ دو کہ میں نے ان کی درخواست حضور اقدس ﷺ بارگاہ میں پیش کر دی ہے اور حضور ﷺ نے اپنے کرم سے اسے قبول کرلیا ہے'۔ قدرت اللہ فرماتے ہیں خط میں یہ پڑھ کر مجھ پر سرور وانبساط کی ایسی کیفیت طاری ہوگئی جو بیان سے باہر ہے۔ اس واقعہ کا میرے علاوہ کسی کو علم نہ تھا اور میں یہ سوچ سوچ کر مست ہوا جاتا تھا کہ ایسی عظیم بارگاہ میں میرا تذکرہ ہوا اور مجھ حقیر کی یہ عرضداشت حضور کی بارگاہ میں قبول ہوگئی۔ فرماتے ہیں انبساط کی یہ کیفیت مجھ پر تین دن تک طاری رہی پھر مجھے اچھے خواب نظر آنے لگے خواب میں مقاماتِ مقدسہ اور بزرگوں کی زیارت ہونے لگی پھر میری تربیت کے لئے ایک عجیب وغریب ذریعہ بن گیا جس کے احکامات پر عمل کرتے ہوئے میں بتدریج روحانی منازل ومقامات طے کر گیا۔

# افضلُ احسن درود

درود پاک کے بے شمار صیغے ہیں۔ دلائل الخیرات، اوائل الخیرات، افضل الصلوٰت اور دیگر کتابوں میں متعدد صیغے اور ان کے پڑھنے کے طریقے درج کئے گئے۔ سید عبدالرحمن چھوروی رحمتہ اللہ علیہ نے بے شمار صیغے تیس پاروں کی شکل میں جمع فرمائے ہیں۔ ہر طریقے سے درود پڑھنا ہزار ہا برکتیں اور سعادتیں حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔ یہ تاثر غلط ہے کہ حضور نے صرف درود ابراہیمی پڑھنے کی تلقین کی، اس کے علاوہ کوئی اور درود نہ پڑھنا چاہئیے۔ اس بارے میں نہ حق تعالیٰ نے کوئی قید لگائی نہ حضور ﷺ نے۔ ہر درود کی اپنی تاثیر وفوائد ہیں۔ جس درود کی بھی اجازت سلسلے کے بزرگوں سے ملے وہ کثرت سے پڑھنا چاہئیے۔ اس کے علاوہ بھی حسب حال کسی بھی درود کا یا تمام کا پڑھنا موجب خیر و برکت وسعادت ہے۔ فضائل درود پر مایہ ناز تصنیف آب کوثر میں یہ صیغے درج کئے گئے ہیں:

۱۔ سیدِ دوعالم، شفیع اعظم ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَّعَلیٰ اٰ لِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلیٰ اِبْرَاھِیْمَ وَعَلیٰ اٰلِ اِبْرَاھِیمَ اِنَّکَ حَمِیْد‘‘ مَّجِیْد‘‘۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَعَلیٰ اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلیٰ اِبْرَاھِیْمَ وَعَلیٰ اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْد‘‘ مَّجِیْد‘‘

۲۔ نبی اکرم نورِ مجسم ﷺ درود پاک:

سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا ہم نے دربارِ رسالت میں عرض کی یا رسول اللہ (ﷺ) ہم نے آپ پر سلام عرض کرنے کا طریقہ جان لیا لیکن حضور (ﷺ) یہ فرمائیے کہ ہم آپ پر درود پاک کیسے پڑھیں؟ تو سرکار دوعالم ﷺ نے فرمایا یوں پڑھو:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلٰوتِکَ وَرَحْمَتَکَ وَبَرَکَاتِکَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَ اِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِیّنَ مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ اِمَامِ لْخَیْرِ وَ رَسُوْلِ

الرَّحمۃِ اَللّٰھُمَّ ابۡعَثۡہُ مَقامًا مَحۡمُوۡدًا یَغۡبِطُ بِہِ الۡاَوَّلُوۡنَ وَ الۡآخِرُوۡنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَبۡلِغۡہُ الۡوَسِیۡلَۃَ وَالدَّرجَۃَ الرَّفِیۡعَۃَ مِنَ الۡجَنَّۃِ اَللّٰھُمَّ اجۡعَلۡ فِی الۡمُصۡطَفَیۡنَ مُحَبَّتَہٗ وَ فِی الۡمُقَرَّبِیۡنَ مُوَدَّتَہٗ وَ فِی الۡاَعۡلِیۡنَ ذِکۡرَہٗ وَالسَّلَامُ عَلَیۡہِ وَ رَحۡمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ۔ (سعادۃ الدارین۔ص ۱۷)

۳۔ حبیب خدا شاہ انبیاء ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ وَ اَزۡوَاجِہٖ اُمَّھَاتِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَ ذُرِّیّٰتِہٖ وَ اَھۡلِبَیۡتِہٖ (سعادۃ الدارین۔ص ۲۳۱)

۴۔ رسول اللہ ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرۡتَنَا اَنۡ نُّصَلِّیَ عَلَیۡہِ وَ صَلِّ عَلَیۡہِ کَمَا یَنۡبَغِیۡ اَنۡ یُّصَلّٰی عَلَیۡہِ

(سعادۃ الدارین۔ص ۲۳۲)

۵۔ سید المرسلین ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ صَلَاۃً تَکُوۡنُ لَکَ رِضًا وَ لِحَقِّہٖ اَدَاءً وَ اَعۡطِہِ الۡوَسِیۡلَۃَ وَ الۡمَقَامَ الۡمَحۡمُوۡدَ الَّذِیۡ وَعَدۡتَّہٗ وَاجۡزِہٖ عَنَّا مَا ھُوَ اَھۡلُہٗ وَ اجۡزِہٖ عَنَّا مِنۡ اَفۡضَلِ مَا جَزَیۡتَ نَبِیًّا مِّنۡ اُمَّتِہٖ وَ صَلِّ عَلٰی جَمِیۡعِ اِخۡوَانِہٖ مِنَ النَّبِیّٖنَ وَ الصّٰلِحِیۡنَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ۔ (سعادۃ الدارین ص ۲۳۲)

۶۔ صاحب لولاک ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَنۡزِلۡہُ الۡمَقۡعَدَ الۡمُقَرَّبَ عِنۡدَکَ یَوۡمَ الۡقِیَامَۃِ (سعادۃ الدارین۔ص ۲۳۲)

۷۔ حبیب رب العلمین ﷺ درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَ عَلٰی جَسَدِہٖ فِی الْاَجْسَادِ وَ عَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ (سعادۃ الدارین۔۲۳۱) حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص اس درود کو پڑھے گا اسے خواب میں میری زیارت ہوگی اور جس نے مجھے خواب میں دیکھا وہ مجھے قیامت کے دن بھی دیکھے گا اور جو مجھے قیامت کے دن دیکھے گا میں اس کی شفاعت کروں گا وہ میرے حوض کوثر کا جام پیئے گا اور اس کا جسم اللہ دوزخ پر حرام کردے گا۔ (کشف الغمہ ۔القول البدیع)

۸۔ سیدنا موسیٰ کلیم اللہ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کا درود پاک:

حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جب حبیب خدا ﷺ امت کی شان ملاحظہ کی تو دربارِ الٰہی میں درخواست پیش کی یا اللہ مجھے بھی اس امت میں سے کردے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہوا ''اے پیارے کلیم! تو میرے حبیب ﷺ پر درود پاک پڑھ'' تو اس وقت موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ درود پاک پڑھا :

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ الْاَنْبِیَاءِ وَ مَعْدَنِ الْاَسْرَارِ وَ مَنْبَعِ الْاَنْوَارِ وَ جَمَالِ الْکَوْنَیْنِ وَ شَرْفِ الدَّارَیْنِ وَ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ الْمَخْصُوْصِ بِقَابَ قَوْسَیْنِ۔ (سعادۃ الدارین۔ص ۲۳۲)

۹۔ باب مدینہ علم حیدر کرار مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کا درود پاک:

صَلٰوۃُ اللّٰہِ وَ مَلٰئِکَتِہٖ وَ اَنْبِیَائِہٖ وَ رُسُلِہٖ وَ جَمِیْعِ خَلْقِہٖ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ وَّ عَلَیْہِ وَ عَلَیْہِمُ السَّلَامُ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ

۱۰۔ سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا درود پاک:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ رُوْحُہٗ مِحْرَابُ الْاَرْوَاحِ وَ الْمَلٰئِکَۃِ وَ الْکَوْنِ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ اِمَامُ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمُرْسَلِیْنَ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ اِمَامُ اَھْلِ الْجَنَّۃِ عِبَادِ اللّٰہِ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ (سعادۃ الدارین۔ص ۲۴۵)

۱۱۔ سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا درود پاک:

اَللّٰھُمَّ یَا دَائِمَ الْفَضْلِ عَلٰی الْبَرِیَّۃِ۔ یَا بَاسِطَ الْیَدِیْنِ بِالْعَطِیَّۃِ۔ یَا صَاحِبَ الْمَوَاھِبِ السَّنِیَّۃِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْوَرَای سَجِیَّۃٍ۔ وَاغْفِرْ لَنَا یَا ذَا الْعُلَا فِیْ ھٰذِہٖ الْعَشِیَّۃِ۔ (سعادۃ الدارین۔ص ۲۴۲)

۱۲۔ **قطب الاقطاب فرد الافراد غوث الاغواث سیدنا غوث اعظم جیلانی قدس سرہٗ کا درود پاک:**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِکَ وَ مَعْدَنِ اَسْرَارِکَ وَلِسَانِ مُحَبَّتِکَ وَ عُرُوْسِ مَمْلُکَتِکَ وَ اِمَامِ حَضْرَتِکَ وَ طِرَازِ مُلْکِکَ وَ خَزَائِنِ رَحْمَتِکَ وَ طَرِیْقِ شَرِیْعَتِکَ الْمُتَلَذِّذِ بِمُشَاھَدَتِکَ اِنْسَانِ عَیْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِیْ کُلِّ مَوْجُوْدٍ۔ عَیْنِ اَعْیَانِ خَلْقِکَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُّوْرِ ضِیَائِکَ صَلٰوۃً تُحِلُّ بِھَا عُقْدَتِی وَ تُفَرِّجُ بِھَا کُرْبَتِیْ صَلَاۃً تُرْضِیْکَ وَ تُرْضِیْہِ وَ تَرْضٰی بِھَا عَنَّا یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُکَ وَاَحْصَاہُ کِتَابُکَ وَ جَرٰی بِہٖ قَلْمُکَ وَ عَدَدَ الْاَمْطَارِ وَ الْاَحْجَارِ وَ الْاَشْجَارِ وَ مَلٰئِکَۃِ الْبِحَارِ وَ جَمِیْعِ مَا خَلَقَ مَوْلَانَا مِنْ اَوَّلِ الزَّمَانِ اِلٰی آخِرِہٖ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ وَحْدَہٗ۔ (سعادۃ الدارین۔ ص ۲۵۵)

۱۳۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہیں کہ رات کو سوتے وقت اس درود شریف کو چند بار پڑھ لینے سے نبی اکرم ﷺ خواب میں زیارت نصیب ہوگی مگر بڑی شرط اس دولت کے حصول میں قلب کا شوق سے پُر ہونا اور ظاہری و باطنی معصیتوں سے بچنا ہے۔ درود پاک یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَ الْحَرَامِ رَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَ رَبَّ الرُّکْنِ وَ الْمَقَامِ اَبْلِغْ لِرُوْحِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ

۱۴۔ حضور کی زیارت کیلئے خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کا بتایا ہوا درود یہ ہے اسے رات کو ایک ہزار مرتبہ پڑھنا چاہیئے :اَللّٰھُمَّ صَلِّ مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَ نَبِیِّکَ وَ رَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ عَلٰی اٰلِہٖ

۱۵۔ درودِ ہزارہ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍوَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج محمد ﷺ اور آل محمد ﷺ ہر ایک ذرہ کے عوض دس لاکھ بار اور برکت نازل فرما اور سلام بھیج۔

درودِ ہزارہ طالبان روحانیت کا محبوب ورد ہے کیونکہ اس کے ورد سے سالکین کو روحانی منازل طے کرنے میں بہت آسانی ہو جاتی ہے اور رسول کریم ﷺ خاص شفقت عنایات اور توجہ حاصل ہوتی ہے لہٰذا جو شخص حضور اکرم ﷺ زیارت کا خواہش مند ہو تو اسے چاہیئے کہ رمضان المبارک میں یہ درود روزانہ تہجد کے وقت ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ بہت جلد زیارت سے سرفراز ہو گا۔ اس ورد کے اور بھی بہت سارے فیوض و برکات ہیں۔

۱۶۔ درودِ قطب:

حضرت سید احمد بدوی رحمتہ اللہ علیہ بہت بڑے بزرگ گزرے ہیں۔ آپ کو حضور نبی کریم ﷺ ذاتِ گرامی سے بے پناہ عشق تھا اور اس عشق میں آپ جو درودِ پاک پڑھا کرتے تھے وہ درود بدوی کے نام سے مشہور ہوا۔ حضرت سید احمد بدوی کا یہ درود نور الٰہی کے حصول کا سبب ہے کیونکہ اسے پڑھنے سے بہت سے اسرار کا انکشاف ہوتا ہے۔ یہ درود خواب اور بیداری میں نبی کریم ﷺ سے رابطہ کا سب سے بڑا ذریعہ ہے۔ اسے پڑھنے سے زیارت نبی ﷺ اصل ہونے کے بعد حضوری کا مقام حاصل ہوتا ہے۔ اس کے بعد حتیٰ کہ درجہ قطبیت حاصل ہو جاتا ہے۔ چالیس دن تک روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھنے سے بے پناہ انوارِ الٰہیہ کا حصول ہو گا۔ درودک پاک یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَ سِرِّ الْاَسْرَارِ وَ تِرْیَاقِ الْاَغْیَارِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُخْتَارِ وَ اٰلِہٖ وَ الْاَطْھَارِ وَ اَصْحَابِ الْاَخْیَارِ عَدَدَ نِعَمِ اللّٰہِ وَ اَفْضَالِہٖ

ترجمہ: یا الٰہی درود بھیج نور الانوار اور اسراروں کے راز کھولنے والے پر اور اغیار کے

تریاق سیدنا محمد ﷺ پر اوران کی آل اطہار اوران کے بہترین صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر رحمت نازل فرما، اللہ کی حضور پر نعمتوں اور اللہ کے حضور ﷺ فضل کی تعداد کے برابر۔
(خزینہ درود شریف۔علامہ عالم فقری)

۱۷۔ جادو،ٹونہ اور جنات سے حفاظت کے لئے:

حضور نبی کریم ﷺ کے دربارِ عالی میں حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے شکایت کی کہ ان کے رہائشی مقام پر رات کے وقت قوم جن کا ایک فرد ساری رات مختلف طور پر پریشان کرتا رہا اور خوف زدہ ہو کر میں آپ کی بارگاہ میں آیا ہوں۔حضور اکرم ﷺ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مذکورہ درود شریف اور آیات قرآنی لکھوا کر حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عطا فرمائیں اور ہدایت کی کہ رات کو تکیہ کے نیچے رکھ کر سوئے۔ حسب تعمیل انہوں نے ایسا ہی کیا اور جنات نے رونا شروع کر دیا اور دہائی دینے لگے کہ ہم کو چھوڑ دو۔ہم اب تنگ نہیں کریں گے ہم یہاں سے بھاگ جائیں گے تو حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ،حضور پر نور ﷺ بارگاہ عالی میں حاضر ہوئے اور سارا ماجرا عرض کیا تو سرکار دو جہاں ﷺ نے فرمایا کہ جابر وہ تعویذ اپنے تکیے کے نیچے سے نکال لو ورنہ قوم جن ہلاک ہو جائے گی۔اس طرح جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جنوں سے نجات مل گئی اور جن دوبارہ وہاں واپس نہیں آئے۔جنات سے حفاظت کا درود درج ذیل ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْمَبْعُوْثِ اِلَی الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالْاَسْوَدِ وَالْاَحْمَرِ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَ ھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ یَا طٰہٰ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ**

ترجمہ : یا اللہ درود نازل فرما، ہمارے آقا و مالک نبی کریم جناب محمد مصطفی ﷺ جو بھیجے گئے ہیں جنوں، انسانوں اور تمام سرخ وسیاہ مخلوق کی طرف رسول بنا کر۔اے محبوب! اللہ آپ کے لئے کافی ہوگا بے شک وہی سننے اور جاننے والا ہے۔یاطٰہٰ درود نازل فرمائے اللہ تعالیٰ آپ پر اور سلام۔(دولت دارین)

۱۸۔ جنوں سے فائدے کے لئے:

حضرت مولانا شاہ فضل رحمان گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف پڑھا کرو اس کے پڑھنے سے جنات سے فائدہ ہو گا۔ درود شریف یہ ہے :

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی مُؤْمِنِ الْجِنِّ۔**

**کالے علم اور جادو کے ذریعے کوئی تنگ کرے تو:**

اگر کوئی شخص کسی دشمن کی دشمنی سے تنگ آ گیا ہو اور طرح طرح کی اذیتوں اور پریشانیوں میں مبتلا ہو تو اسے چاہیئے کہ اس درود پاک کو روزانہ سو (۱۰۰) مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھنا شروع کر دے اور ہمیشہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ دشمنوں سے امان میں رہے گا۔

اگر کسی دشمن نے آپ کی روزی کے ذرائع، جادو اور کالے علم کی بناء پر وقتی طور پر روک دیئے ہوں تو یہ درود ۴۰ دن تک بعد فجر سو مرتبہ روزانہ پڑھیں انشاء اللہ دشمن کے کئے ہوئے تعویذ دھاگے اور کالے علم اور جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔

اگر آپ کا کوئی دشمن ہر وقت زبان درازی کرتا ہو تو سات جمعرات تک ہر جمعرات سات مرتبہ پانی پر دم کر کے دشمن کے مکان کی طرف منہ کر کے پاکیزہ جگہ پر چھینٹے ماریں اللہ کے حکم سے دشمن زبان درازی چھوڑ دے گا۔ بہت ہی مجبوری کی صورت میں یہ عمل کریں۔ درود شریف یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ و اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ بَارِکْ وَسَلِّمْ۔ اَللّٰھُمَّ اقْھِرْ بِھَا عَلٰی اَعْدَائِنَا وَ اَلْزِمْھُمْ وَ عَجِّلْ اَلَیْھِمْ مَا قْصَدُوْنِیْ بِہٖ فِیْ اَمْوَالِھِمْ وَ عِزَّتِھِمْ وَ اَمَالِھِمْ وَ اَنْفُسِھِمْ** (نافع الدارین فی الصلوٰۃ سید الکونین ﷺ ع۔م۔ چوہدری)

**۱۹۔ دشمن سے نجات کیلئے:**

یہ درود شریف دشمن کی تباہی کے لئے نہایت مجرب ہے۔ اس کو سورۃ التوبہ کی آخری آیت لقد جاء کم ... رؤف الرحیم کے بعد ایک سو بار پڑھنا چاہیئے مگر یاد رہے کہ بلا وجہ یا معمولی تنازعات کی وجہ سے یہ عمل کرنے سے الٹا نقصان ہوتا ہے۔ اس لئے احتیاط اور اجازت (مرشد یا کسی مخلص عامل سے) لازم ہے۔ درود پاک یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنَ الصَّلٰوۃِ شَیْئٌ وَ ارْحَمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنَ الرَّحْمَۃِ شَیْئٌ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنَ الْبَرَکَۃِ شَیْئٌ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنَ السَّلَامِ شَیْئٌ

**۲۰۔ فتح مندی اور دشمن کے وار سے محفوظ رہنے کے لئے:**

یہ درود پاک مقہوری اعداء وحصول مقصد، اظہار غلبہ وعظمت اور فتح مندی و دشمن کے وار سے محفوظ رہنے کے لئے اکسیر اعظم ہے۔ ۲۱ یا ۳۱۳ مرتبہ روزانہ (۴۰) یوم تک پڑھنے سے مقصد حاصل ہوگا اور ہمیشہ ورد رکھنے سے مخلوق میں عظمت قائم ہو جاتی ہے۔ درود پاک یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِیْ مَلَاَتَ قَلْبَہٗ مِنْ جَلَالِکَ وَعَیْنَہٗ مِنْ جَمَالِکَ فَاَصْبَحَ فَرِحًا مُّؤَیِّدًا مَنْصُوْرًا وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا** (نافع الدارین فی الصلوٰۃ علی سید الکونین ﷺ ع۔م۔ چوہدری)

**۲۱۔ فتح ونصرت اور بربادی دشمناں کیلئے:**

فتح ونصرت اور مقہوری اعداء کے لئے ۴۱ مرتبہ اس درود شریف کا ہمیشہ ورد رکھنا بہت مفید ہے اور کاروباری حضرات کے لئے اس درود پاک کا ورد بہت موثر ہے لہٰذا انہیں چاہیئے کہ اپنے کاروبار کے مقام پر روزانہ گیارہ مرتبہ اس کا ورد جاری رکھیں تو ان کے کاروبار میں ہر لحاظ سے نفع ہوگا اور خیر و برکت ہوگی، انشاء اللہ۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَنْ خَتَمْتَ بِہِ الرِّسَالَۃَ وَ اَیَّدْتَّہٗ بِالنَّصْرِ وَالْکَوْثَرِ وَالشَّفَاعَۃِ**

**۲۲۔ دشمن کی عداوت زائل کرنے کے لئے:**

مندرجہ ذیل درود پاک کے ورد سے مخلوق کے دلوں میں سالک کی محبت اور

اس کی رغبت پیدا ہوتی ہے اور وہ محبوب خلائق بن جاتا ہے اور ایسے ہی اگر کوئی اس کا دشمن ہے تو اس کے پڑھنے سے اس کی عداوت زائل ہو جاتی ہے۔ ساس بہو کی عداوت دور کرنے کے لئے بھی موثر ہے روزانہ ۱۳۱ مرتبہ پڑھنا چاہیئے۔ درود پاک یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ قُرِنَتِ الْبَرَکَۃُ بِذَاتِہٖ وَ مَحَیَّاہُ وَ تَعَطَّرَتِ الْعَوَالِمُ بِطِیْبِ ذِکْرِہٖ وَرَیَّاہُ**

(نافع الدارین فی الصلوٰۃ علی سید الکونین علیہ الصلوٰۃ۔ ع۔م۔ چوہدری)

### ۲۳۔ مشکلات ومصائب سے نجات کے لئے:

حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے کہ جو شخص کسی مہم یا پریشانی یا مصیبت میں ہو وہ اس درود پاک کو ایک ہزار مرتبہ محبت واخلاص سے پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت ٹال دے گا اور پڑھنے والے کو اپنی مراد میں کامیاب فرمادے گا۔ درودِ جمالی یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ بِقَدْرِ حُسْنِہٖ وَ جَمَالِہٖ**

### ۲۴۔ درود اسم اعظم:

درودِ اسم اعظم کا روزانہ کم سے کم ۱۰۰ مرتبہ ورد کا معمول بنالیں پھر اس کی برکات دیکھئے کہ دین ودنیا کے ہر کام میں کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔ ناکامی کی بادِ خزاں کبھی دور سے بھی نہ گزرے گی۔ درود اسم اعظم یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَا** (شمع شبستانِ رضا، حصہ سوم)

حضرت مولانا ابراہیم رضا خان جیلانی میاں رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے درود شریف کے یہ صیغے (**اَللّٰھُمَّ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَا**) اعلیٰ حضرت کی بعض تصانیف اور دلائل الخیرات سے اخذ کئے ہیں سفر حج سے پہلے ان کا ورد کیا کرتا تھا۔ حج کے دوران طوافِ کعبہ کرتے ہوئے حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی انہوں نے میرے سر پر ہاتھ رکھا اور باآواز بلند فرمایا: **نَحْنُ عِبَادُ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَا** اس کے بعد میرا معمول ہو گیا کہ جب بھی (**اَللّٰھُمَّ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی عَلَیْہِ وَ سَلَّمَا**) پڑھتا

ہوں تو اس کے ساتھ **نَحنُ عِبَادُ مُحَمّدٍ صَلَّی عَلَیہِ وَسَلَّمًا** بھی پڑھتا ہوں۔(نافع الدارین۔ع۔م۔چوہدری)

**۲۵۔ فتنہ اور تنگی دور کرنے کے لئے درودِ پاک:**

آج کل فتنوں کا دور ہے۔فتنوں کی بہت ساری قسمیں ہیں خصوصاً فتنہ دجال مختلف شکلوں میں ظہور پذیر ہے۔ اس فتنے کو سمجھنے اور اس سے بچنے کی سخت ضرورت ہے۔اسی طرح تنگی وترشی کا دور دورہ ہے۔بے روزگاری، رزق کی کمی اور بے برکتی وغیرہ یہ درود پاک مفتی دمشق علامہ حامد قنوی عماری علیہ الرحمہ سے نقل کیا گیا ہے فتنہ اور تنگی دور کرنے کا بہترین نسخہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہ**

**۲۶۔ دورِدِ خاص:**

کوئی رنج یا مصیبت آجائے تو صدقِ دل سے اس درود پاک کا ورد کیجئے انشاء اللہ تمام مصیبتیں تکلیفیں اور رنج وغم ختم ہوجائیں گے جتنی بھی تعداد میں پڑھیں فائدہ ہی فائدہ ہے۔**صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ یَا مُحَمَّدُ نُوْرٌ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰہِ**

**۲۷۔ روزگار میں ترقی کے لئے:**

صاحب مطالع المسرات فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اس درود پاک کو روزانہ گیارہ مرتبہ ورد کرے تو اس کے روزگار میں دن بدن ترقی ہوگی۔حاسدوں اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔درود پاک یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْھِمْ تَسْلِیْمًا وَ ھَبْ لَنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْھِمْ اَجْرًا عَظِیْمًا** (شرح دلائل الخیرات۔نافع الدارین)

**۲۸۔ مفلسی دور کرنے کے لئے:**

جب گھر میں داخل ہوں تو مندرجہ ذیل درود شریف پڑھیں بطریق سلام خواہ

گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو۔ ان شاء اللہ مفلسی دور ہو جائے گی۔ درود شریف یہ ہے :اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ (نافع الدارین فی الصلوٰۃ علی سید الکونین ﷺ)

۲۹۔ جب کوئی ہمدرد اور غم خوار نظر نہ آئے:

جب کوئی پریشانی ہو اور دل ڈوب رہا ہو، دل کی دھڑکن بڑھ گئی ہو آس پاس کوئی ہمدرد و غم خوار نظر نہ آئے، اس وقت اللہ کے محبوب اعظم ﷺ امتی غلام اپنے آقا ﷺ سے نظر کرم کی بھیک مانگے اور مندرجہ ذیل درود شریف کا ورد کثرت سے کرے اور درود شریف کم از کم اتنی آواز سے پڑھے کہ ہر حرف کی آواز کانوں میں صاف سنائی دے اور دل میں اپنے آقا ﷺ تصور قائم ہو پھر دیکھیں کہ آقا و مولا غم کو کس طرح خوشی میں تبدیل فرماتے ہیں۔

واللہ وہ سن لیں گے فریاد کو پہنچیں گے اتنا بھی تو ہو کوئی جو آہ کرے دل سے

درود شریف درج ذیل ہے :اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

ہر بلا اور مصیبت کے رد کے لئے:

ہر مصیبت اور بلا جو لوگوں پر نازل ہوتی ہے اس کو یہ درود شریف دفع کر دیتا ہے۔ آپ بھی پڑھئے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَ سَلِّمْ

۳۰۔ ہر مشکل کے حل کے لئے:

رات سونے سے پہلے وضو کر کے لیٹ جائیں۔ جسم کو ڈھیلا چھوڑ دیں اور درج ذیل درود شریف کا دل سے ورد کریں۔ زبان یا لب نہ ہلائیں اور پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔ ورد کے دوران بات چیت نہ کریں اور مقصد دل میں رکھیں جس کیلئے وظیفہ پڑھا جا رہا ہے۔ اگر مقصد رزق میں ترقی ہے تو یہ تصور کریں کہ میرے حالات بدل رہے ہیں میں اچھے کپڑوں میں ملبوس ہوں۔ میرے ہاتھوں میں نوٹوں کے بنڈل ہیں۔ وظیفہ کی مدت چالیس یوم ہے۔ اگر پہلے کام ہو جائے تو بھی اس عمل کو چالیس روز تک کریں۔ درود پاک یہ ہے :صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ یَا مُحَمَّدُ (نافع الدارین۔ ع۔م۔ چوہدری)

۳۱۔ **جملہ آفات ارضی وسماوی سے بچنے کے لئے:**

ہر سہ شنبہ کی صبح کو ایک ہزار مرتبہ اس درود شریف کو پڑھئے انشاء اللہ حفظ و امان میں رہیں گے۔

**صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ سَلِّمْ**

**(نافع الدارین فی الصلوٰۃ سید الکونین ﷺ ع۔م۔ چوہدری)**

۳۲۔ **عجیب وغریب درود شریف:**

حضرت سید ابوالفیض قلندر علی سہروردی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہر شخص ہر جائز و مستحق غرض کے لئے بطور عمل اس درود شریف کو پڑھ سکتا ہے خلاف شرح اور ناجائز کام کے لئے پڑھنے سے آدمی برباد ہو جاتا ہے لہٰذا احتیاط سے پڑھنا چاہیئے۔ ہر شخص کو اس کی اجازت حاصل کرنا ضروری ہے۔ درود شریف یہ ہے: **یَا مَخْدُوْمِیْ الصَّلَاۃُ**

۳۳۔ **جب کوئی صدمہ یا مشکل پیش آجائے:**

جب کوئی مشکل یا صدمہ پیش آجائے تو وضو کر کے دو رکعت نفل پڑھیں اور نماز کے بعد سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھیں۔ یہ درود شریف حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے معمول میں تھا۔ حل المشکلات کے لئے آپ بھی پڑھیں:

**اَغِثْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ عَلَیْکَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ**

۳۴۔ **تنگ دستی دور کرنے کے لئے:**

حضرت علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ ایک حدیثِ پاک نقل کرتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو تنگ دستی کی حالت میں ہو وہ مجھ پر کثرت سے یہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ اس کے ورد سے تنگ دست کا ٹھکانا مکرم ہو جائے گا۔ درود پاک یہ ہے: **اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ** (نافع الدارین فی الصلوٰۃ علی سید الکونین ﷺ ع۔م۔ چوہدری)

۳۵۔ **صحت وتندرستی اور شفائے امراض کے لئے:**

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اگر کسی کے کان میں گرانی (یا درد) ہو تو اس

درود شریف کو پڑھے اس کے پڑھنے سے اجروثواب کے علاوہ بیماری سے بھی نجات مل جائے گی۔ درود شریف یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَ الْاٰخِرِیْنَ وَ فِی الْمَلَاءِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ** (شفاء القلوب)

**۳۶۔ اگر زبان میں لکنت ہو تو:**

اگر کسی کی زبان میں لکنت ہو اور وہ بات کرنے میں تکلیف یا پریشانی محسوس کرتا ہو یا کسی کی زبان بند ہو جائے تو مندرجہ ذیل درود شریف طاق دنوں (۳، ۷، ۱۱، ۱۳، ۱۷، ۱۹) تک طاق اعداد (۳، ۷، ۱۱، ۱۳، ۱۷، ۱۹، ۲۱، ۱۱۱ یا ۳۱۳) میں پڑھ کر دم کریں یا لکھ کر پلائیں۔ درود پاک یہ ہے:

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیّٰتِہٖ صَلٰوۃً تَشْرَحُ بِھَا صَدْرِیْ وَ تُیَسِّرُ بِھَا اَمْرِیْ وَ تَجْبُرُ وْ بِھَا لُسَرِیْ وَ تَحُلُّ بِھَا عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ** (سعادۃ الدارین)

**۳۷۔ شدید بیماری میں:**

اگر کسی شدید قسم کی بیماری میں مبتلا مریض کے سرہانے اس درود پاک کو سو مرتبہ پڑھا جائے اور اس کے بعد نبی کریم ﷺ کے واسطہ سے اللہ تعالیٰ سے بیمار کی صحت یابی کے لئے دعا کی جائے تو اللہ تعالیٰ بحرمت رسول اکرم ﷺ ضرور قبول فرمائے گا۔ اگر کوئی اس درود پاک کا ورد ہر نماز کے بعد جاری رکھے تو وہ ذلت سے نکل کر عظمت میں آجائے گا اور اگر کسی حاکم یا کسی افسر کے پاس جائے گا تو وہ عزت کرے۔ درود شریف یہ ہے: **اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی حَبِیْبِکَ الْمُصْطَفٰی وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ** (گلدستۂ درود شریف، نافع الدارین)

**۳۸۔ دانتوں کی تکلیف کے لئے:**

سید محمد ابو طاہر گیلانی نقش بندی عمیمی اپنی تالیف 'درود شریف ﷺ ولتِ

خوشنودی‘ میں لکھتے ہیں کہ دانتوں کی تکلیف کے لئے کم از کم ۳۰۰ مرتبہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَى النَّبِیِّ الطَّاھِرِ پڑھیں اور دم کریں۔ ’افضل الصلوٰۃ‘ میں بزرگان دین کے حوالہ سے ہے کہ جو شخص بدبو والی چیز جیسے مولی، پیاز وغیرہ کھانے کے بعد اگر اس درود شریف کو پڑھے تو درود شریف کے ورد کی برکت سے اس کا منہ بدبو سے پاک رہے گا شرط یہ ہے کہ ایک ہی سانس میں گیارہ مرتبہ پڑھے۔ (نافع الدارین۔ ع۔م۔ چوہدری)

۳۹۔ آنکھوں کی جملہ بیماریوں کے لئے:

آنکھوں میں سرمہ ڈالنا سنتِ رسول مقبول ﷺ ہے۔ آج کل نبی مکرم ﷺ کسی بھی سنت پر عمل کا ثواب سو شہیدوں کے ثواب کے برابر ہے۔ جناب ع۔م۔ چوہدری ’نافع الدارین‘ میں کئی حوالوں سے لکھتے ہیں کہ آنکھوں میں سرمہ ڈالتے وقت اس درود شریف کو پڑھنے سے آنکھیں ہر قسم کی بیماری سے محفوظ رہتی ہیں۔ صاحبزادہ محمد ابو الحسن کہتے ہیں کہ اس درود پاک کو تمام امراض میں پڑھ کر دم کرنا مفید و مجرب ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰى سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ وَعَلٰى اٰلِہٖ کَمَا لَا نِھَایَۃَ لِکَمَالِکَ وَعَدَدَ کَمَالِہٖ

۴۰۔ دل کی بیماری کے لئے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ یَا اللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ قَلْبِیْ مَارَا کُنْ مُسْتَقِیْمَ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ یَا سَلَامُ یَا قَادِرُ یَا قَدِیْرُ

ترکیب استعمال: اول و آخر تین بار درود شریف اور گیارہ مرتبہ یہ دعا مریض خود پڑھے اور اپنے قلب (دل) پر دم کرے۔ اگر کوئی دوسرا شخص پڑھے تو قَلْبِیْ مَارَا کُنْ مُسْتَقِیْمَ کی بجائے قَلْبِشْ کُنْ مُسْتَقِیْمَ پڑھے اور دم کرے بہت اکثیر ہے۔ پانی پر دم کر کے بھی پی سکتے ہیں۔ کسی نماز کے بعد دو بار۔ بہتر ہے یہ عمل روزانہ کیا جائے۔ (درود شریف دولت خوشنودی از سید محمد ابو طاہر گیلانی نقش بندی عمیمی)

۴۱۔ میٹھی نیند کے لئے:

آج کے پرآشوب دور میں انسان نیند کی عظیم دولت سے محروم ہوتا جارہا ہے۔ لوگ نیند لانے کے لئے دوائیوں کا استعمال کرتے ہیں لیکن پھر بھی انہیں نہ سکون ملتا ہے اور نہ نیند آتی ہے۔ سید محمد ابو طاہر گیلانی نقشبندی عمیمی اپنی تالیف درود شریف دولت خوشنودی میں تحریر فرماتے ہیں کہ جس کسی کو نیند کم آتی ہو تو سوتے وقت سورہ احزاب کی یہ آیت شریف پڑھے۔

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِ یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً

۴۲۔ دردسر سے نجات:

حضرت مولانا فضل رحمان گنج مرادآبادی رحمتہ اللہ علیہ کا فرمان ہے کہ کتھے پر تین مرتبہ اس درود شریف کو پڑھ کر سر پر لگا لو فوراً آرام آجائے گا۔ درود پاک یہ ہے: صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ یا یہ درود پاک چند بار پڑھ کر سر پر دم کریں تو انشاء اللہ شفا ہوگی۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَ سَلِّمْ (نافع الدارین۔ ع۔م۔ چوہدری)

۴۳۔ کمزور دل افراد کے لئے:

درود شریف کا بکثرت ورد انتہائی مفید ہے۔ باوضو حالت میں بکثرت درود شریف کے ورد سے دل قوی یعنی مضبوط ہوتا ہے۔ بزدلی اور خوف وہراس جاتا رہتا ہے اور دل میں بہادری اور جرات پیدا ہو جاتی ہے۔ کوئی سا بھی درود شریف پڑھا جا سکتا ہے۔ (صلو علیہ وآلہ۔ ع۔م۔ چوہدری)

۴۴۔ ایک عجیب سریع الاثر درود شریف:

حضرت ابو انیس صوفی برکت علی لدھیانوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ:

بیماری نے کہا وہ جانے کی نہیں ـــــ شرمندہ ہو کر لوٹ گئی

ناداری نے کہا وہ جانے کی نہیں ـــــ خجل ہو کر بھاگ گئی

قضا نے کہا وہ ٹلنے کی نہیں ـــــ ٹل گئی

کیوں؟ کیونکہ میں کثرت سے پڑھتا ہوں یہ درود شریف :سَیِّدِنَا کَرِیْمٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ

وَسَلِّمْ (صلوعلیہ وآلہ۔ع۔م۔چوہدری)

**چند مقبول ومبرور درود شریف:**

یوں تو ہر درود شریف بارگاہِ الٰہی میں مقبول ومبرور ہوتا ہے۔ وجہ یہ ہے کہ خالق کائنات خود اور اس کے ملائکہ ہر وقت درود شریف کے ورد میں مصروف رہتے ہیں۔ ظاہر ہے جو کام اللہ عزوجل خود انجام دے رہے ہیں اور وہی کام اللہ تعالیٰ کی مخلوق بھی کرے تو اس فعل کے رد ہونے کا اندیشہ تک نہیں ہوتا۔ مخلوق میں صرف جن وانس شامل نہیں بلکہ اللہ عزوجل کے حکم کے مطابق کائنات کی ہر شے اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتی ہے اس میں خشکی اور پانی کی تمام مخلوقات شامل ہیں۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا مینڈک کو نہ مارو کہ یہ اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کرتا ہے۔ عرض کیا گیا حضور فرمائیے یہ کیا کہتا ہے؟ اللہ کے حبیب ﷺ نے فرمایا یہ کہتا ہے ''سبحان (میرا اللہ) جو پانیوں میں ہے''۔ اسی طرح سے شہد کی مکھی کا شہد بناتے وقت درود شریف پڑھنا اور مچھلی کا درود شریف کا ورد کرنا احادیث مبارکہ سے ثابت ہے۔ الغرض جس طرح تمام مخلوقات اللہ تعالیٰ کا حکم مانتی ہیں اور خالق کائنات کی کسی نہ کسی طور پر عبادت کرتی ہیں اسی طرح درود شریف بھی پڑھتی ہیں۔

اسی لئے درود شریف کے ورد کا بے حد اجر وثواب ہے۔ اجر وثواب کا پیمانہ اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے۔ ہماری ناقص عقل کی رسائی وہاں تک نہیں جہاں اجر وثواب تقسیم کیا جاتا ہے۔

لیکن جس درود شریف کے ورد کے رب کائنات کا محبوب ﷺ (جن کے لئے یہ درود شریف ورد کئے جاتے ہیں) اپنے لب مبارک سے پسندیدگی کا اظہار فرمادیں یا یہ فرمادیں کہ فلاں درود شریف اتنی تعداد میں پڑھا کرو، اس درود شریف کے عمدہ اور مقبول ہونے پر مہر لگ جاتی ہے۔ اگر سرکار دوعالم ﷺ آپ کو خواب یا عالم بیداری میں کوئی خاص درود شریف ورد کرنے کا حکم فرمائیں تو اس سے بڑھ کر آپ کی اور کیا خوش نصیبی ہو گی۔ یقیناً رحمتہ اللعالمین کی نظر کرم سے قاری کا بیڑہ پار ہو جائے گا۔ ذیل میں اسی قسم کے چند نادر درود شریف درج کئے جاتے ہیں۔ محسنِ انسانیت کے خوش نصیب امتی اگر چاہیں تو

فائدہ اٹھالیں۔

۴۵۔ درودِ حسینی:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلْقِکَ وَ رِضَا نَفْسِکَ وَ زِیْنَۃَ عَرْشِکَ وَ مِدَادَ کَلِمَاتِکَ

حضرت مخدوم حسین نوشۂ توحید بلخی فردوسی رحمتہ اللہ علیہ نے مذکورہ بالا درود شریف صحیح بخاری شریف کی ایک حدیث سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَ رِضَا نَفْسِہٖ وَ زِیْنَۃَ عَرْشِہٖ وَ مِدَادَ کَلِمَاتِہٖ سے مرتبہ کیا ہے۔جس کی تعلیم حضور ﷺ نے ام المومنین حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کو دی تھی۔مخدوم حسین فردوسی نے اپنے کسی رسالہ میں اس درود شریف کا ترجمہ اس طرح تحریر فرمایا:

(۱) اے خداوند محمد ﷺ ر آپ کی آل پر درود نازل فرما، اپنی تمام مخلوقات کی تعداد کے مطابق (اور اللہ تعالیٰ کی مخلوقات کی تعداد کسی کو معلوم نہیں کہ کتنی ہیں)۔

(۲) اور محمد ﷺ ر آپ کی آل پر درود نازل فرما اپنی ذات پاک کی خوشنودی کی مقدار میں (اور جب اس کی ذات پاک کی کوئی انتہا نہیں تو محمد ﷺ اس کی رحمت کی بھی کوئی انتہا نہ ہوگی)۔

(۳) اور محمد ﷺ ر آپ کی آل پر درود نازل فرما اپنے عرش کے وزن کی مقدار میں (اور عرش کا وزن اور وسعت لوگوں کے علم سے بالاتر ہے)۔

(۴) اور محمد ﷺ اور آپ کی آل پر درود نازل فرما اپنے کلمات کی مقدار میں (اور اللہ تعالیٰ کے کلمات کی کل تعداد کا علم کسی کو نہیں ہے)۔

جس رات آپ نے یہ درود ترتیب دیا آپ کے عم (چچا) بزرگوار، استاد و مرشد حضرت مولانا مظفر بلخی بھی وہیں مکہ مکرمہ میں تھے۔آدھی رات کا وقت تھا کہ مولانا نے سرکار دو عالم ﷺ خواب میں دیکھا۔حضور اکرم ﷺ فرما رہے ہیں کہ مولانا مظفر آج کی رات تمہارے بھتیجے (مخدوم حسین) نے میرے پاس ایسا تحفہ بھیجا ہے جیسا کہ کم لوگوں نے بھیجا۔اس کے بعد وہ درود شریف پڑھ کر سنایا اور مولانا نے سرکار ابد قرار ﷺ سے سن کر

ہی یاد کرلیا۔ تاجدار مدینہ ﷺ نے یہ بھی فرمایا کہ اس سے پہلے مجھے ایک حسین محبوب تھے یعنی حسین ابن علی اب دو حسین محبوب ہیں۔ ایک حسین ابن علی اور دوسرے حسین بن معز۔ مکہ مکرمہ میں حج کے لئے آئے ہوئے تیس چالیس اولیائے کرام کو بھی اس رات خواب میں سرکار مدینہ ﷺ نے فرمایا کہ یہ درود شریف یاد کرلو۔ (ماخوذ از اوراد فصلی، مرتبہ مولانا مخدوم حسین نوشہ توحید بلخی فردوسی، درود شریف ﷺ ولتِ خوشنودی۔ از سید محمد ابو طاہر گیلانی نقش بندی عمیمی)

۴۶۔ **درود غوثیہ بے پناہ فوائد و برکات کا حامل ہے۔ درود یہ ہے:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ الْکَرَمِ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَ الْحِلْمِ وَ الْحِکَمِ وَ عَلٰی آلِہٖ وَ بَارِکْ وَ سَلِم**

۴۷۔ امام جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں کہ اس درود کے پڑھنے پر چھ لاکھ درودں کا ثواب ملتا ہے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلَاۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِ الْمُلْکِ اللّٰہ**

(اے اللہ ہمارے سردار محمد ﷺ اور آپ کی آل پاک پر اس قدر درود نازل فرما جس قدر چیزیں تیرے علم میں ہیں اور ایسا درود جو اس وقت تک باقی رہے جب تک تیرا ملک باقی ہے)۔ دلائل الخیرات

۴۸۔ کسی نے امام شافعی رضی اللہ عنہ کو خواب میں دیکھا پوچھا حق تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا فرمایا مجھ پر رحمت کی میری مغفرت فرمائی مجھے بہشت میں لے جایا گیا جیسے کسی دلہن کو لے جاتے ہیں مجھ پر موتی اور یاقوت نچھاور کئے گئے جیسے دلہن پر کرتے ہیں اور یہ سب اس درود کی وجہ سے ہوا۔ **صَلَّ اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا ذِکْرِہ الذَّاکِرُوْنَ وَ عَدَدَ مَا غفل عَنْ ذِکْرِہ الغَافِلُوْن** (جذب القلوب)

ایک اور روایت میں ہے امام شافعی نے فرمایا اللہ نے مجھے ان پانچ کلمات کی برکت سے بخش دیا۔ اسے درودِ خمسہ بھی کہتے ہیں۔ درود خمسہ یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنۡ صَلّٰی عَلَیۡهِ

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنۡ لَّمۡ یُصَلِّ عَلَیۡهِ

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرۡتَ بِالصَّلٰوۃِ عَلَیۡهِ

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ اَنۡ یُّصَلّٰی عَلَیۡهِ

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا یَنۡبَغِیۡ اَنۡ یُّصَلّٰی عَلَیۡهِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

مفہوم: یا اللہ! درود بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ ان لوگوں کی تعداد کے برابر جو ان پر درود بھیجتے ہیں۔

اور درود بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ ان لوگوں کی تعداد کے برابر جو ان پر درود نہیں بھیجتے۔

اور درود بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ جیسا کہ تو نے ہمیں آپ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔

اور درود بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ جیسا کہ تو پسند فرماتا ہے کہ ان پر درود بھیجا جائے۔

اور درود بھیج سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ جیسا کہ درود آپ پر بھیجا جانا چاہیئے۔

۴۹۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی جذب القلوب میں فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ خواب میں دیکھنے کے لئے طہارت کے ساتھ اس درود شریف کو کثرت سے پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَسلم کَمَا تُحِبُّ وَتَرۡضٰی لَهٗ (جذب القلوب)

**۵۰۔ سب درودوں کا سرتاج یعنی درودِ تاج:**

درود تاج کی شرح میں مشہور شاعر ادیب رائے پوری لکھتے ہیں کہ یہ درود تاج حضرت ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ نے ترتیب دیا اور اسے حضور اقدس ﷺ بارگاہ عالیہ میں پیش کر کے منظور کروایا۔ ساتھ یہ بھی عرض کی کہ یارسول اللہ اسے لوگ فاتحہ شریف کے آخر میں پڑھیں، بلا و مصیبت دور کرنے کے لئے، امراض میں شفا کے لئے، جادو ٹونے سے دفاع کے لئے الغرض جس مقصد کے لئے درود تاج کا ورد کیا جائے سرور دو عالم ﷺ کرم فرماتے ہیں:

# درود تاج

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ○دَافِعِ الْبَلَآئِ وَالْوَبَآئِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ○اِسْمُہٗ مَکْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ ○سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ○ جِسْمُہٗ مُقَدَّسٌ مُعَطَّرٌ مُّطَھَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِی الْبَیْتِ وَالْحَرَمِ ○شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِ الدُّجٰی صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِ الْھُدٰی کَھْفِ الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ○جَمِیْلِ الشِّیَمِ ○ شَفِیْعِ الْاُمَمِ ○صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ ○وَاللّٰہُ عَاصِمُہٗ وَجِبْرِیْلُ خَادِمُہٗ ○ وَالْبُرَاقُ مَرْکَبُہٗ ○وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُہٗ وَسِدْرَۃُ الْمُنْتَھٰی مَقَامُہٗ ○وَقَابَ قَوْسَیْنِ مَطْلُوْبُہٗ ○وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُہٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُہٗ ○سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ ○خَاتَمِ النَّبِیّٖنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ ○اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ ○رَاحَۃِ الْعَاشِقِیْنَ ○ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ ○شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ ○سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ ○مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ ○ مُحِبِّ الْفُقَرَآئِ وَالْغُرَبَآئِ وَالْمَسَاکِیْنِ ○سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ ○اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ ○وَسِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ ○صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَیْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلَانَا وَمَوْلَی الثَّقَلَیْنِ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ نُوْرٌ مِّنَ اللّٰہِ ○یَآاَیُّھَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا○

## ۵۱۔ درود تنجینا

مناہج الحسنات شرح دلائل الخیرات میں لکھا ہے کہ ابن فا کہانی نے اپنی کتاب فجر منیر میں ذکر کیا ہے ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ نابینا تھے انہوں نے اپنا قصہ مجھ سے نقل کیا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا میں اس میں تھا اس وقت مجھ کوغنودگی سی معلوم ہوئی اسی حالت میں جناب فخر موجودات حضرت رسالت مآب ﷺ نے مجھ کو یہ درود تعلیم فرمایا

کہ ہزار بار اس کو جہاز والے پڑھیں ہنوز تین سو پر نوبت نہیں پہنچی تھی کہ جہاز نے ڈوبنے سے نجات پائی اور ساحل مقصود پر پہنچ گیا وہ درود نجات یہ ہے:

**درود تنجینا**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰ فَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعِ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَآ اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ۔**

**۵۲۔ درودِ محمدی:**

درود محمدی کے فوائد، فضائل اور ثواب بے شمار ہیں۔ اس درود شریف کو عارفان وقت نے درود محمدی اس لئے کہہ کر پکارا ہے کیونکہ یہ خاص حضور ﷺ کے لئے ہے اور حضور ﷺ محبت کے حصول کے لئے یہ درود ہی نہیں بلکہ ایک راز ہے۔

اس درود کے فوائد وفضائل اتنے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی طاقت نہیں کہ انہیں شمار کر سکے۔ اس لئے اس درود کو عارفانِ وقت 'درود اعظم' کہتے ہیں۔ درحقیقت یہ ایسا ہی ہے۔ اگر کسی کی خواہش ہو کہ اس کے سب کے سب گناہ معاف ہو جائیں، قیامت میں کوئی مرتبہ نصیب ہو، فقیری بلکہ قلندری حاصل ہو تو اس درود کا بکثرت ورد کرے۔ جب کوئی بھی کام حسب منشا نہ ہو، کامیابی کی آثار دکھائی نہ دیتے ہوں، کسی دوا یا وظیفے سے کوئی فائدہ نہ ہو رہا ہو الغرض ہر طرف سے مایوسی ہو تو اس درود شریف کا ورد کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر پریشانی خوشی میں بدل جائے گی۔ یہ درود نہیں بلکہ ایک راز ہے یہ کیسی طاقت ہے اس کو کوئی بھی انسان بیان نہیں کرسکتا۔

درود محمدی بندوں پر اللہ تعالیٰ کی خصوصی رحمت ہے اگر محبت اور اخلاص کے ساتھ صرف ایک بار بھی اس درود شریف کو پڑھ لیا جائے تو آدمی سر سے پیر تک رحمت میں ڈھک جاتا ہے۔ جمعہ کی رات، جمعہ کے دن اور پیر کے دن پڑھنا بہت نفع بخش ہے۔

ان گونا گوں فوائد کی بناء پر ہر شخص کو چاہیئے کہ اس درود پاک کو دن میں کسی بھی

نماز کے بعد ایک مرتبہ ضرور پڑھ لے تا کہ وہ ہمیشہ اللہ کی رحمت میں رہے۔ اسے چالیس یوم میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھنا ہر قسم کی مشکل کا حل ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

عَبۡدِکَ وَ رَسُوۡلِکَ النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ بِعَدَدِ اَنۡفَاسِ الۡخَلَآئِقِ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ خَلۡقِ اللّٰہ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بخشش کرنے والا بڑا مہربان ہے

مفہوم: یا اللہ! تو ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ جو تیرے بندے ہیں اور تیرے رسول، نبی امی ہیں، ان پر اور ان کی آل اولاد پر اتنی تعداد میں درود بھیج جتنی تعداد میں مخلوق سانس لیتی ہے اور اتنا درود بھیج جو اس وقت تک قائم رہے جب تک تیری مخلوق قائم ہے۔

۵۳۔ درود الفاتح:

حضرت شیخ یوسف بن اسمٰعیل فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف کرامات کا موتی ہے۔ سید محمد البکری فرماتے ہیں کہ درود فاتح ایک ایسا عجیب درود ہے جس کو میں نے ایک برس پڑھا۔ پھر میں حج کو گیا۔ جب میں منبر اور روضۂ شریف کے بیچ والے حصے میں بیٹھ گیا تو مجھے حضرت رسول کریم ﷺ زیارت نصیب ہوئی اور آپ نے مجھ سے شفاعت کا وعدہ فرمایا اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تم کو اس درود کے ورد کے باعث برکت دے گا اور تمہاری اولاد کی اولاد کو برکت ہوگی۔

حضرت الاستاذ السید احمد دحلان رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے مجموعہ میں اس درود شریف کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ درود شریف غوث الاعظم، قطب الکامل السید الشریف الشیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ کو بہت پسند تھا۔

یہ درود شریف مبتدی ومنتہی اور متوسط سب کے لئے مفید ہے۔ بہت سے عارفین نے اس کے وہ وہ اسرار وعجائب بیان کئے ہیں جن سے عقل حیران رہ جاتی ہے۔

یہ درود شریف خاص الخاص عجائب گنشتگینات اور راز ہائے سربستہ کا حامل ہے جو شخص اس کو روزانہ باقاعدگی سے سو بار پڑھے گا اس کے لئے اس کے حجابات کھل جائیں

گے اور اسے وہ انوار حاصل ہوں گے جس کی قدر و منزلت اللہ ہی جانتا ہے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَ الْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَ النَّاصِرِ الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَ الْھَادِیْ اِلٰی صِرَاطِکَ الْمُسْتَقِیْمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ حَقَّ قَدْرِہٖ وَ مِقْدَارِہِ الْعَظِیْمِ**

ترجمہ: یا اللہ! درود و سلام اور برکت بھیج ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ جو ہر بند چیز کے کھولنے والے ہیں جو گزر گیا اس کی انتہا ہیں اور دین حق کی حق کے ساتھ مدد کرنے والے ہیں اور تیری سیدھی راہ کی طرف ہدایت کرنے والے ہیں۔ یا اللہ ان پر اور ان کی آل پر اور ان کے اصحاب پر ایسا درود بھیج جو ان کی قدر و منزلت عظیمہ کے شایان شان ہو۔

**۵۴۔ درود نور القیامۃ:**

اللہ تعالیٰ نے اس درود پاک کو اپنی رضا اور اپنے قرب کا ذریعہ بنایا ہے لہٰذا جو شخص جتنا زیادہ اس درود پاک کو پڑھے گا اتنا ہی زیادہ اللہ جل شانہٗ کے قریب ہو جائے گا اور جو اللہ تعالیٰ کے قریب ہو جائے وہ اللہ تعالیٰ کا دوست بن جاتا ہے اور زیادہ رحمت حاصل کرنے کا حقدار ہو جاتا ہے۔ اس درود کے پڑھنے والے کے اعمال پاکیزہ ہو جاتے ہیں اور دل روشن ہو جاتا ہے اور بالآخر وصل رسول اللہ ﷺ مقام حاصل ہو جاتا ہے لہٰذا اس درود پاک کو کثرت سے پڑھنا چاہیئے۔

سیدی احمد صاوی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں کہ اس درود شریف کو میں نے ایک پتھر پر قدرت کے خط سے لکھا ہوا دیکھا۔ اس درود کا نام صلوٰۃ نور القیامۃ ہے اور اس کا یہ نام اس لئے رکھا گیا ہے کہ اس کے پڑھنے والے کو قیامت کے دن بکثرت نور حاصل ہوگا۔ شرح دلائل میں بعض اولیاء کبار سے منقول ہے کہ اس کا پڑھنا چودہ ہزار بار درود شریف پڑھنے کے برابر ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ اس کے پڑھنے والے کو ستر ہزار درودوں کے برابر ثواب ملتا ہے۔

شیخ محمد ابن علی عیاشی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اس درود کو حضرت سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ نے اپنا معمول بنایا ہوا تھا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَحْرِ اَنْوَارِکَ وَ مَعْدِنِ اَسْرَارِکَ وَلِسَانِ حُجَّتِکَ وَ عَرُوْسِ مَمْلَکَتِکَ وَ اِمَامِ حَضْرَتِکَ وَ طِرَازِ مُلْکِکَ وَ خَزَآئِنِ رَحْمَتِکَ وَ طَرِیْقِ شَرِیْعَتِکَ الْمُتَلَذِّذِ بِتَوْحِیْدِکَ وَ مُشَاھَدَتِکَ اِنْسَانِ عَیْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ فِیْ کُلِّ مَوْجُوْدٍ عَیْنِ اَعْیَانِ خَلْقِکَ الْمُتَقَدِّمِ مِنْ نُوْرِ ضِیَآئِکَ صَلٰوۃً تَدُوْمُ بِدَوَامِکَ وَ تَبْقٰی بِبَقَآئِکَ لَا مُنْتَھٰی لَھَا دُوْنَ عِلْمِکَ صَلٰوۃً تُرْضِیْکَ وَ تُرْضِیْہِ وَ تَرْضٰی بِھَا عَنَّا یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ جو تیرے نور کے سمندر ہیں اور تیرے رازوں کی کان ہیں اور تیری روشن دلیل کی زبان ہیں اور تیری مملکت کے دولہا ہیں اور تیری درگاہ کے امام ہیں اور تیرے ملک کی زینت ہیں اور تیری رحمت کا خزانہ ہیں اور تیری شریعت کا راستہ ہیں اور تیری توحید اور تجلیات سے لذت پانے والے ہیں، جو موجودات کی آنکھ کی پتلی ہیں اور ہر پیدا ہونے والے کے وجود کا سبب ہیں اور جو آنکھ ہیں تیرے بزرگان خلقت کی اور جو تیری ذات کی تجلی کے نور سے سب سے پہلے ظاہر ہونے والے ہیں۔ ایسا درود جو تیری ہمیشگی کے ساتھ ساتھ ہمیشہ ہمیشہ رہے اور تیری بقا کے ساتھ ساتھ ہمیشہ باقی رہے، نہ ہی تیرے علم کے سوا اس کی انتہا ہو۔ ایسا درود جس سے تو خوش ہو جائے اور جو ان کو بھی خوش کر دے اور جس کی وجہ سے تو ہم سے راضی ہو جائے۔ اے تمام عالمین کے پروردگار۔

**۵۵۔ درود کمالیہ:**

یہ بزرگ ترین درود شریف ہے۔ علامہ امام یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ میں نے اس درود شریف کو سیدی احمد الدیرنی کی کتاب پر عارف صاوی کی شرح میں دیکھا کیونکہ اس درود کو پڑھنے سے اہل طریقت کو روحانیت میں کمال

حاصل ہوتا ہے اسلئے اسے درود کمالیہ کہا جاتا ہے۔ بہت سے صوفیاء نے اس درود کو بہت پسند کیا ہے اور یہ ان کے وظائف میں معمول رہا ہے۔ لہٰذا اللہ کا محبوب بندہ بننے کے لئے اسے ہر نماز کے بعد دس مرتبہ پڑھنا چاہیئے اور اگر اسے روزانہ ۱۰۰ بار بعد نماز فجر اور ۱۰۰ بار بعد نماز عشاء پڑھا جائے تو تمام روحانی اسرار کھل جائیں گے اور بے پناہ ثواب ہو گا۔

بعض نے لکھا ہے کہ اس کے ایک بار پڑھنے پر ستر ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ بعض نے لکھا ہے کہ اس کا ثواب ایک لاکھ درود شریف کے برابر ہے۔ شیخ سالم بن احمد الشماع نے لکھا ہے کہ یہ درود شریف خضر علیہ السلام کی طرف منسوب ہے اور دفع نسیان کے لئے مشہور ہے۔ بعض نے لکھا ہے کہ یہ مغرب اور عشاء کی نماز کے درمیان کسی معین عدد کے بغیر یعنی بلا تعداد پڑھا جاتا ہے۔ اس درود پاک کے پڑھنے سے بیماریوں سے بھی شفا یابی میسر آتی ہے اور خدانخواستہ اگر کسی کو نسیان ( بھول جانے ) کی بیماری ہو تو اس درود پاک کی بدولت یہ بیماری ختم ہو جائے گی اور حافظہ تیز ہو جائے گا۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ کَمَا لَا نِھَایَۃَ لِکَمَالِکَ وَ عَدَدَ کَمَالِہٖ (افضل الصلوٰت)**

یا اللہ! ہمارے سردار اور نبی کامل سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ اور آپ کی آل پر درود سلام اور برکتیں نازل فرما ایسے درود وسلام اور برکتیں جیسے تیرے کمال کی انتہا نہیں ہے اور نبی محترم کے کمالات کے بقدر۔

**۵۶۔ درود حبیب:**

یہ درود عاشقان رسول اکرم ﷺ خصوصی وظیفہ ہے۔ اس کے بے پناہ فیوض و برکات ہیں۔ اسے پڑھنے سے اللہ کی بے پناہ رحمت ہوتی ہے اور گناہ معاف ہوتے ہیں۔ بھولی ہوئی چیزیں یاد آ جاتی ہیں۔ حضور ﷺ قربت نصیب ہوتی ہے۔ دنیا کے غموں سے نجات ملتی ہے۔ اعمال نامہ میں کثرت سے نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ اس درود کے

پڑھنے والوں سے اللہ تعالیٰ راضی ہو جاتا ہے۔ یہ درود شریف قبر کی روشنی ہے۔ یہ درود حضور ﷺ شفاعت کا بہترین ذریعہ ہے۔ لہٰذا ہر دعا کے آغاز اور اختتام پر اور ہر مجلس کے شروع میں یہ درود پڑھنا چاہیئے۔ صبح وشام بلکہ ہر نماز کے بعد یہ درود پڑھنا بہت مفید ہے۔ وعظ وتقریر کے شروع میں، حج کے مناسک ادا کرتے وقت، مساجد میں، فارغ وقت میں، گویا جس وقت موقع پائیں اس درود پاک کو کثرت سے پڑھیں۔ انشاء اللہ دنیا اور آخرت میں کامیابی حاصل ہوگی۔

اَلصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ

۵۷۔ درود کوثر:

حضرت حسن بصری رحمتہ اللہ علیہ جو اپنے وقت کے کامل ولی اور قطب تھے، فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو تمنا ہو کہ وہ اللہ جل شانہٗ کا قرب حاصل کرلے تو وہ اس درود کو بکثرت پڑھا کرے۔ اس درود کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ اس کو پڑھنے والا دنیا کی نظروں میں ہمیشہ کے لئے باعزت ہو جاتا ہے اور اس درود پاک کی بدولت اللہ تعالیٰ اسے ایسی عزت واعزاز سے نوازتا ہے کہ اسے کوئی چھین نہیں سکتا۔

یہ درود شریف ایک بہت مجرب دعا ہے جو یہ چاہتا ہو کہ اسے روز قیامت کسی قسم کا ملال پریشان نہ کرے تو وہ اس درود شریف کا ورد رکھے۔ درود کوثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی النَّبِیِّنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ وَ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔ (دلائل الخیرات)

۵۸۔ درود رحمت:

جس سے رحمت کے ستر ہزار دروازے کھلتے ہیں۔ امام عبدالوہاب الشعرانی فرماتے ہیں کہ جو اس درود شریف کا ورد کرتا ہے گویا وہ اپنے نفس پر رحمت الٰہی کے ستر

ہزار دروازے کھول لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے لوگوں کی محبت کا مرکز اور منظور نظر بنا دیتا ہے اس درود خواں کے ساتھ وہ بغض رکھے گا جس کے قلب میں منافقت پوشیدہ ہوگی۔

حافظ سخاویؒ حضرت فقیہہ ابی اللیث سمرقندیؒ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ حضرت خضر والیاس علیہما السلام کی ملاقات سے مشرف ہوئے۔ ان دونوں نے فرمایا کہ بنی اسرائیل میں ایک نبی تھے جن کا نام سموئیل علیہ السلام تھا۔ اللہ تعالیٰ ان کو ہمیشہ کافروں پر غالب رکھتے تھے۔ ایک دن وہ کافروں کی تلاش میں نکلے۔ دشمن انہیں آتے دیکھ کر کہنے لگے کہ وہ ساحر ہماری فوجوں کو اپنی جادوگری سے تباہ کرنے نکل پڑا ہے چلو ہم سب ساحل سمندر میں گھات لگا کر تاک میں رہتے ہیں جب وہ ہمیں ڈھونڈتے ہوئے وہاں پہنچے گا تو ہم سب مل کر یکا یک اس پر حملہ کر کے موت کے گھاٹ اتار دیں گے۔ اس منصوبہ کے ماتحت تمام کافر ساحل سمندر کے پاس چھپے رہے۔ جب سموئیل علیہ السلام اپنے ساتھیوں کے ساتھ وہاں پہنچے یک بیک بے خبری میں کافروں نے حملہ کر دیا۔ سموئیل علیہ السلام کے ساتھیوں نے کہا کہ اب ہم کیا کریں؟ ہم تو نرغے میں آ گئے ہیں۔ سموئیل نے حکم دیا کہ حملہ کرو اور نعرہ 'صلی اللہ علی محمد' لگاتے جاؤ۔ پس وہ درود پڑھتے ہوئے کافروں پر ٹوٹ پڑے اور سب دشمنان خدا سمندر میں غرق ہو گئے۔

مزید فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ملک شام سے ایک شخص نے خدمت رسول میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ میرے والد ماجد بوڑھے ہیں۔ چلنے پھرنے سے عاجز ہیں۔ لیکن وہ آپ کے دیدار کے مشتاق ہیں۔ سرور کونین ﷺ نے فرمایا کہ ان کو میرے پاس لے آؤ۔ شامی نے کہا وہ نابینا ہیں کچھ دیکھ نہیں پاتے۔ سید السادات، صاحب معجزات ﷺ نے فرمایا کہ تم اپنے والد سے کہہ دو کہ وہ متواتر سات رات مندرجہ ذیل درود شریف کی کثرت کرے۔ جب وہ پیر نابینا حکم رسول بجا لایا بقدرتِ الٰہی وہ بمعجزہ نبوی خواب میں سرور دو عالم ﷺ زیارت سے مشرف ہوا۔ درود شریف یہ ہے:

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ

**۵۹۔ درود شفاء:**

دل کے امراض اور دیگر بیماریوں کے لئے تریاقِ مجرب

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَ دَوَآئِھَا وَ عَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَآئِھَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِیَآئِھَا وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ سَلِّمْ**

اے اللہ! ہمارے سردار سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ درود بھیج جو دلوں کے طبیب اور دوا ہیں اور جسم کی عافیت اور شفا ہیں اور آنکھوں کا نور اور اس کی روشنی ہیں اور درود و سلام بھیج آپ کی آل و اصحاب پر۔

**۶۰۔ ایک لاکھ درود پاک کا ثواب:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النُّوْرِ الذَّاتِیِّ السَّارِیْ فِیْ جَمِیْعِ الْاٰثَارِ وَ الْاَسْمَآئِ وَ الصِّفَاتِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ سَلِّمْ**

اس درود پاک کو ایک بار پڑھا جائے تو ایک لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ نیز اگر کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو تو یہ درود پاک پانچ سو بار پڑھے۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔ (احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسلام)

**۶۱۔ آبِ کوثر سے بھرا پیالہ:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ اَوْلَادِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَ اَصْحَارِہٖ وَ اَنْصَارِہٖ وَ اَشْیَاعِہٖ وَ مُحِبِّیْہِ وَ اُمَّتِہٖ وَ عَلَیْنَا مَعَھُمْ اَجْمَعِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ**

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص حوضِ کوثر سے بھرا پیالہ پینا چاہے وہ اس درود پاک کو پڑھے۔

**۶۲۔ لاعلاج مرض کا علاج:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی قَلْبِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُلُوْبِ وَ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی جَسَدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی قَبْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ**

حضرت شیخ شہاب الدین ارسلان کو بعض صلحاء نے خواب میں دیکھ کر اپنے مرض کی

شکایت کی تو انہوں نے فرمایا تریاق مجرب سے کیوں غافل ہو۔ یہ درود پڑھا کرو۔

**۶۳۔ تمام مخلوق کے اعمال کے برابر ثواب:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ مِنْ خَلْقِکَ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ کَمَا یَنْبَغِیْ لَنَا اَنْ نُّصَلِّیْ عَلَیْہِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیْ عَلَیْہِ**

حضورا کرم نور مجسم ﷺ نے فرمایا جو شخص ہر روز صبح کو دس مرتبہ یہ درود پڑھتا ہے تو اس کی وجہ سے تمام مخلوق کے اعمال کے مثل ثواب حاصل کر لیتا ہے۔

**۶۴۔ درود خضری:**

**صَلَّ اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ سَلَّمْ**

اس درد کے بیشمار فوائد ہیں اس کا پڑھنے والا حضور اقدس ﷺ محبوب غلام بن جاتا ہے۔ اگر یہ دس ہزار مرتبہ روز پڑھا جائے تو تین سال میں تعداد ایک کروڑ ہو جاتی ہے۔ کئی افراد کو ایک کروڑ تعداد کے بعد حضورا کرم ﷺ زیارت اور خصوصی عنایات کا شرف نصیب ہوا۔

**۶۵۔ ایک ہزار دن کی نیکیاں:**

**جَزَی اللّٰہُ عَنَّا (سَیِّدَنَا وَ مَوْلٰنَا) مُحَمَّدًا (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمْ) مَاھُوَ اَھْلُہٗ**

یہ درود پاک پڑھنے والے کے لئے ستر فرشتے ایک ہزار دن تک نیکیاں لکھتے ہیں۔

**۶۶۔ دیدارِ مصطفیٰ ﷺ:**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ وَ سَلِّمْ**

بزرگوں نے فرمایا کہ جو شخص ہر شب جمعہ اس درود شریف کو پابندی سے کم از کم ایک مرتبہ پڑھے گا۔ موت کے وقت سرکار مدینہ ﷺ زیارت کرے گا اور قبر میں داخل ہوتے وقت بھی۔ یہاں تک کہ وہ دیکھے گا کہ سرکارِ مدینہ ﷺ سے قبر میں اپنے محبت بھرے ہاتھوں سے اتار رہے ہیں۔ (افضل الصلوٰۃ علی سید السادات)

۶۷۔ روحانی تربیت کے واسطے مجرب درود:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّ نَفْسٍ م بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

۶۸۔ صلوٰۃ السعادت:

جس کے ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً م بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ

شیخ الدلائل سید علی یوسف مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کی کہ اس درود شریف کو ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ درود شریف کا ثواب حاصل ہوتا ہے اور ایک روایت یہ بھی ہے کہ جو اس درود شریف کو ہر روز ہزار بار پڑھے گا دونوں جہان میں سعادت مند ہو گا اس درود کو 'صلوٰت السعادت' کہتے ہیں۔ (صحیح دلائل الخیرات ص ۱۰۱)

۶۹۔ جب بارش ہو تو یہ درود پڑھنا چاہیئے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ قَطْرَاتِ الْاَمْطَارِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل پاک پر بارش کے قطروں کی تعداد کے برابر۔

۷۰۔ جب درختوں کے پتوں پر نظر پڑے تو پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل طیبین پر درختوں کے پتوں کی تعداد کے برابر۔

۷۱۔ جب سمندر کی لہریں دیکھے تو پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَمْوَاجِ الْبِحَارِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل طیبین پر سمندر کی لہروں

کی تعداد کے بابر۔

۷۲۔ جب سمندر کو دیکھے تو یہ بھی پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَاخُلِقَ فِیْ الْبِحَارِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل طیبین پر سمندروں کی مخلوق کی تعداد کے برابر۔

۷۳۔ جب ریت کے ذرّوں پر نظر پڑے تو پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رِمِلِ الْقِفَّارِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل طیبین پر ریت کے ذروں کی تعداد کے برابر۔

۷۴۔ جب ستاروں پر نظر پڑے تو پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نَجُوْمِ السَّمٰوٰاتِ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل طیبین پر ستاروں کی تعداد کے برابر۔

۷۵۔ درود ماہی

ایک روز نبی کریم ﷺ مدینہ منورہ کی مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک اعرابی آیا اور ایک طباق نبی کریم ﷺ کے آگے رکھ دیا۔ حضور نبی کریم ﷺ نے پوچھا کہ اس میں کیا ہے؟ اعرابی نے جواب دیا یا رسول اللہ ﷺ تین روز ہوئے میں اس مچھلی کو پکا رہا ہوں لیکن یہ پکتی نہیں۔ اس کو آگ کا اثر ہی نہیں ہوتا۔ اب میں اس کو آپ ﷺ کے پاس لایا ہوں۔ آپ ﷺ اس کو اچھی طرح جان سکتے ہیں۔ حضور ﷺ نے اس مچھلی سے پوچھا وہ بحکم خدا

بولنے لگی مچھلی نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ﷺ ایک روز میں پانی میں تھی ایک آدمی اس درود شریف کو پڑھ رہا تھا کہ اس کی آواز میرے کانوں میں پہنچی اور میں نے کچھ نہیں کیا۔ آنحضرت ﷺ نے حکم دیا کہ سنا۔ مچھلی نے درود شریف سنا دیا حضور ﷺ نے فرمایا اے علی اس درود شریف کو لکھ لو اور لوگوں کو سکھا دو۔ انشاء اللہ دوزخ کی آگ اس پر حرام ہو جائے گی۔ درود شریف مبارک یہ ہے:

**درود ماہی**

**بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ خَیۡرِ الۡخَلَآئِقِ وَاَفۡضَلِ الۡبَشَرِ وَشَفِیۡعِ الۡاُمَمِ یَوۡمَ الۡحَشۡرِ وَالنَّشۡرِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍم بِعَدَدِ کُلِّ مَعۡلُوۡمٍ لَّکَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکۡ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیۡعِ الۡاَنۡبِیَآءِ وَالۡمُرۡسَلِیۡنَ وَصَلِّ عَلٰی کُلِّ الۡمَلٰٓئِکَۃِ الۡمُقَرَّبِیۡنَ وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیۡنَ وَسَلِّمۡ تَسۡلِیۡمًا کَثِیۡرًا کَثِیۡرًا ط بِرَحۡمَتِکَ وَبِفَضۡلِکَ وَبِکَرَمِکَ یَآ اَکۡرَمَ الۡاَکۡرَمِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ یَآ اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ ط یَا قَدِیۡمُ یَا دَآئِمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ یَا وِتۡرُ یَآ اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا مَنۡ لَّمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَد ط بِرَحۡمَتِکَ یَآ اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ ط**

## احمد مختار ﷺ کے اختیارات وتصرفات

ہر زمانے ہر دور میں انبیاء، اولیاء مومنین یہاں تک کہ یہود ونصاریٰ حضور اقدس ﷺ کے اختیارات وتصرفات کے قائل رہے اور حضور کا توسل اختیار کرتے رہے۔ سیدنا آدم علیہ السلام کی توبہ حضور کے وسیلے سے قبول ہوئی۔ نوح کی کشتی حضور کے سبب غرقاب ہونے سے بچی رہی۔ ابراھیم علیہ السلام پر آگ حضور کے سبب گلزار ہو گئی۔ اسمٰعیل علیہ السلام پر چھری حضور کی وجہ سے نہ چل سکی۔ مولانا جامی فرماتے ہیں

اگر نام محمد رانیا وردِ شفیع آدم نہ آدم یافتے توبہ نہ نوح از غرق نجینا

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ جذب القلوب میں فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے علمائے حدیث نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے کہ جب حضرت آدم صفی اللہ سے خطا سرزد ہوئی تو توبہ کے لئے 'یا رب اسئلک بحق محمد ان تغفر لی' (اے میرے رب میں تجھ سے بطفیل محمد ﷺ ال کرتا ہوں کہ مجھ کو بخش دے)

حضور ﷺ کے چچا حضرت عباس نے حضور کے روبرو ثناء وتعریف میں اشعار کہے ان میں فرمایا:

وردت نار اً خلیلاً مکتمتا فی صلبه انت کیف یحترق

یارسول اللہ جب خلیل اللہ کو آگ میں ڈالا گیا تو اس آگ میں آپ نے بھی جلوہ گری فرمائی اور جب آپ ان کی صلب میں موجود تھے تو آگ انہیں کیسے جلا سکتی تھی۔

**۱۔ یہود ونصاریٰ کا کفار کے مقابلے میں حضور کے وسیلے سے فتح کی دعا مانگنا:**

**وَ کَانُوا مِن قَبۡلُ یَسۡتَفۡتِحُونَ عَلَی الَّذِیۡنَ کَفَرُوا فَلَمَّا جَآءَ ھُم مَّا عَرَفُوا کَفَرُوا بِهٖ فَلَعۡنَةُ اللّٰہِ عَلَی الۡکَافِرِیۡنَ (البقرہ۔۸۹)**

ترجمہ: اور اس سے پہلے وہ اسی نبی کے وسیلہ سے کافروں پر فتح مانگتے تھے تو جب تشریف لایا ان کے پاس وہ جانا پہچانا، اس سے منکر ہوئے تو اللہ کی لعنت منکروں پر'

جب کبھی اہل کتاب (یہودی) مشرکین سے جنگ کرتے تو حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کے وسیلہ سے دعائے نصرت کرتے تھے کہ خدایا اس نبی آخر الزماں کے طفیل ہمیں فتح دے۔ رب تعالیٰ انہیں فتح دیتا تھا اس آیت میں وہ واقعات یاد دلائے جارہے ہیں کہ پہلے تم ان کے نام کے طفیل دعائیں مانگتے تھے۔ اب جب وہ تشریف لے آئے تو تم ان کے منکر ہو گئے۔ معلوم ہوا کہ حضور اکرم کے توسل سے دعائیں مانگنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آمد سے پہلے کی سنت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کے توسل کو قبول فرمایا۔

**۲۔ دنیا و آخرت کی جملہ نعمتیں حضور اقدس ﷺ کے تصرف و اختیار میں ہیں:**

اللہ عزوجل نے اپنے پیارے حبیب پر اپنی ساری نعمتیں فرمادیں اور حضور کو اختیار وتصرف دے دیا کہ جسے چاہیں، جتنا چاہیں، جیسے چاہیں عطا فرمائیں۔ حق تعالیٰ نے فرمایاوَ اَتۡمَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ نِعۡمَتِیۡ میں نے اپنی ساری نعمتیں آپ پر تمام فرمادیں۔ ان تمام نعمتوں کو مخلوق پر تقسیم کرنے کا اختیار آپ کو عطا کیا گیا۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا 'انما انا قاسمٌ و للہ معطی' اللہ مجھے عطا فرماتا ہے اور میں تقسیم کرتا ہوں۔ دنیا اور آخرت کی نعمتوں سے جس کسی کو جو بھی حصہ ملا حضور کی تقسیم سے ہے حضور کے عطا فرمانے سے ہے اور یہ جملہ نعمتیں آنجناب رسالتمآب ﷺ حق تعالیٰ سے عطا ہوئیں۔

نہ صرف دنیاوی نعمتیں، بلکہ جس کسی نے اخروی نعمتوں اور سعادتمندی کا سوال کیا، آپ ﷺ نے اسے محروم نہ رکھا، حضرت ربیعہ بن کعب اسلمی رضی اللہ عنہ نے آپ کو وضو کروایا تو حضور نے فرمایا 'سَلۡ مَاشِئۡتَ' جو چاہے مانگ لے۔ حضرت ربیعہ عرض گزار ہوئے 'اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ مُرَافقَتَکَ فِی الۡجَنَّۃِ' میں آپ سے جنت میں آپ کی رفاقت کا سوال کرتا ہوں۔ اس ایک سوال میں کتنی چیزیں مانگ لیں۔ ایمان پر موت، مغفرت، جنت میں دخول، پھر جنت کے سب سے بلند ترین درجہ میں جگہ اور وہاں حضور کی رفاقت۔ حضور ﷺ نے بھی یہ سوال سن کر یوں نہ کہا کہ اللہ سے مانگو، مجھ سے کیوں سوال کرتے ہو؟ مجھے تو اپنی بھی خبر نہیں کہ میرے ساتھ کیا ہوگا؟ جنت اور پھر جنت میں سب سے بلند درجہ عطا کرنا اللہ کا کام ہے۔ اللہ سے سوال کرو۔ یہ نہ فرمایا بلکہ فرمایا یہ عطا کیا اور بھی کچھ مانگ لے۔ حضرت ربیعہ نے کہا یارسول اللہ! اس کے علاوہ اور کچھ نہیں چاہیئے۔ حضور ﷺ نے فرمایا 'اعنی علی ذالک بکثرۃ السجود' اس بات پر کثرت سجود سے میری مدد کر یعنی یہ سب تو تجھے مل گیا اب عمل نہ چھوڑ دینا عمل کی کثرت کرنا۔

### ۳۔ حضور اقدس ﷺ نے عملاً توسل (وسیلے) کی تعلیم دی:

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں 'حضرت فاطمہ بنت اسد رضی اللہ تعالیٰ عنہا، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ ماجدہ نے وفات پائی تو رسول اللہ ﷺ نے ان کو اپنی قمیض مبارک کا کفن دیا اور قبر تیار کرنے کا حکم فرمایا۔ قبر کی کھدائی کے دوران حضور علیہ الصلوٰۃ

والسلام اپنے ہاتھ مبارک سے لحد کھودتے اور مٹی باہر نکالتے رہے آپ ﷺ میں لیٹ گئے اور دعا فرمائی۔

'یا اللہ میری ماں فاطمہ بنت اسد کی مغفرت فرما۔ اس کے لئے اس کی قبر کو کشادہ کردے اپنے نبی محمد ﷺ کے صدقے میں اور ان انبیاء کے صدقے میں جو مجھ سے قبل گزر چکے ہیں۔ بے شک آپ ہی سب سے زیادہ رحم فرمانے والے ہیں'

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ نے ان کو اپنی قمیض کا کفن کس لئے دیا۔ نبی رحمت ﷺ نے فرمایا 'میں نے اپنی قمیض کا کفن انہیں اس لئے دیا تا کہ اس کے صدقے میں انہیں جنت کا لباس پہنایا جائے اور میں ان کی قبر میں ان کے ساتھ اس لئے لیٹا تا کہ انہیں تنگئ قبر کے عذاب سے نجات دلاؤں۔' ( شواہد الحق۔ جذب القلوب )

اس حدیث مبارکہ سے ثابت ہوا کہ

۱۔ حضور اقدس ﷺ مسلمانوں کے لئے مستحکم وسیلہ ہیں۔

۲۔ سید المرسلین محمد الرسول اللہ ﷺ وسیلہ اختیار کرنا خود حضور کی سنت ہے۔

۳۔ محبوبانِ خدا کا وسیلہ پکڑنے سے عذاب الٰہی سے نجات ملتی ہے مصیبتیں اور بلائیں دور ہوتی ہیں۔

۴۔ محبوبانِ خدا کے استعمال کئے ہوئے کپڑے بھی دافع البلاء ہیں۔

**۴۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حکماً نداء یا رسول اللہ اور توسل ( وسیلہ ) کی تعلیم فرمائی:**

حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ خدمت میں ایک نابینا آیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ میرے لئے دعا فرمائیے کہ اللہ مجھے بینائی عطا فرمائے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اگر تو چاہے تو میں دعا کروں اگر تو چاہے تو صبر کرے کہ یہ تیرے حق میں بہتر ہے۔ اس نے عرض کی یا رسول اللہ آپ دعا فرمائیں۔ پس آپ ﷺ نے اس کو حکم دیا کہ بہت اچھی طرح وضو کر اور یہ دعا مانگ۔ **اللھم انی اسئلک و اتوجہ الیک بنبیک محمد نبی الرحمۃ یا محمد انی توجھت بک الی ربی فی**

حاجتی ھذہٖ لتقضی لی۔ اللھم شفعہ (جذب القلوب)

اے اللہ میں آپ سے سوال کرتا ہوں اور آپ کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ آپ کے نبی رحمت محمد ﷺ کے وسیلے سے۔ یا رسول اللہ میں آپ کے وسیلہ سے اپنے رب کی طرف اس لئے متوجہ ہوتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کے صدقے میری یہ حاجت پوری کر دے یا اللہ ان کی شفاعت میرے حق میں قبول فرمالیں۔' (مشکوۃ المصابیح، ترمذی۔ ابن ماجہ۔ مستدرک للحاکم۔ حصن حصین۔ الترغیب والترہیب)

حضرت سیدنا عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں' اللہ عزوجل کی قسم ہم لوگ ابھی اٹھنے بھی نہ پائے تھے باتیں ہی کررہے تھے کہ وہی نابینا شخص ہمارے پاس آ گیا۔ اس کی آنکھیں ایسی روشن ہو چکی تھیں گویا کبھی اندھے ہی نہ ہوئے تھے'۔ حصن حصین کی شرح حرزثمین میں حضرت ملا علی قاری علیہ الرحمہ فرماتے ہیں یہاں 'حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ندا کر کے عرض کیا گیا ہے کہ یارسول اللہ! آپ میری حاجت روائی فرمائیں۔ تو یہ معنیٰ ہوں گے کہ یا رسول آپ میری حاجت کے پورا ہونے میں اور مراد کے حاصل ہونے میں سبب اور وسیلہ بن جائیں۔ پس آپ ﷺ طرف حاجت روائی کی نسبت نسبتِ مجازی ہے'۔

**حبیب خدا نے تعلیم امت کے لئے کافر سے پناہ طلب کی:**

بعض لوگ کم علمی کے سبب حضور کو وسیلہ بنانے اور حضور ﷺ سے امداد و استعانت اور پناہ طلب کرنے کو شرک گردانتے ہیں۔ جبکہ تمام مسلمانوں کا یہی ایمان ہے کہ انبیاء اور اولیاء کے تصرفات و اختیارات اللہ عزوجل کی عطا سے ہیں۔ جب یہ مان لیا تو شرک اور برابری کی جڑ کٹ گئی کہ حق تعالیٰ کو جملہ قدرت اختیارات وتصرفات کسی اور نے عطا نہیں کئے۔ اللہ کی ہر صفت اس کی ذاتی، ازلی اور قدیم ہے۔ ہمیشہ ہمیشہ سے ہے اور اس سے کوئی دوسرا چھین نہیں سکتا جبکہ انبیاء اولیاء مومنین کے اختیارات وتصرفات بہ عطائے الٰہی ہیں اور جائز الفناء ہیں۔

تاریخ میں موجود درج ذیل واقعہ بتاتا ہے کہ اگر بوقت ضرورت کسی کافر سے

بھی پناہ طلب کی جائے یہ سمجھتے ہوئے کہ اسے پناہ دینے اور مدد کرنے کی قوت حق تعالیٰ نے بخشی ہے حق تعالیٰ کی عطا کردہ قوت و مال سے وہ میری مدد کر رہا ہے تو یہ بھی کسی طرح شرک یا ناجائز بات نہیں۔

حضور اقدس ﷺ جب اہل طائف کو اسلام کی دعوت دے کر اور ان کے بے پناہ مظالم سہہ کر واپس مکہ کی طرف لوٹے تو آپ کے رفیق سفر حضرت زید بن حارثہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ کس طرح مکہ تشریف لے جائیں گے جبکہ وہاں لوگ ہمارے خون کے پیاسے ہیں اور انہوں نے ہمیں وہاں سے نکلنے پر مجبور کر دیا ہے۔ ان کو یہ خدشہ تھا کہ سرکار دو عالم جب مکہ میں داخل ہوں گے تو مکہ کے مشرکین پہلے سے بھی زیادہ حضور کو اذیت پہنچائیں گے لیکن سرکار دو عالم ﷺ نے اپنے مخلص ساتھی کو یہ فرماتے ہوئے تسلی دی۔

'اے زید! اللہ تعالیٰ اس مشکل کو خود آسان فرما دے گا بے شک اللہ تعالیٰ اپنے دین کو غلبہ دے گا اور اپنے نبی کی مدد فرمائے گا۔'

حضور حرا کے مقام پر پہنچے وہاں عبداللہ بن الاریقط سے ملاقات ہوئی شیخ ابوزہرہ لکھتے ہیں:

کہ حضرت زید نے یہ مشورہ دیا کہ عرب کے رواج کے مطابق ہمیں کسی کی پناہ لے کر مکہ میں داخل ہونا چاہیئے، مبادا! کفار مکہ طائف میں بظاہر ناکامی جو درحقیقت عظیم اور غیر متناہی کامیابیوں کا پیش خیمہ بننے والی تھی، اس ظاہری ناکامی کے باعث کسی غلط فہمی میں مبتلا ہو کر حضور کو تکلیف پہنچائیں۔ چنانچہ حضور نے عبداللہ بن اریقط کو اخنس بن شریق الثقفی کے پاس بھیجا کہ وہ حضور ﷺ اپنی پناہ میں مکہ میں لے آئے۔ اس نے کہا کہ، میں قریش کا حلیف ہوں اور حلیف قریش کے خلاف کسی کو پناہ نہیں دے سکتا'۔ اس طرح اس نے شرف عظیم کو حاصل کرنے سے معذرت کر دی۔ پھر حضور ﷺ نے سہیل بن عمرو کے پاس اریقط کو بھیجا۔ اس نے بھی معذرت کرتے ہوئے کہا کہ میں بنی عامر کا آدمی ہوں اور ہمارے اختیار میں نہیں کہ ہم کعب بن لوی کی اولاد کے خلاف کسی کو پناہ

دے سکیں۔

پھر حضور نے اسے مطعم بن عدی کے پاس بھیجا۔ اس کو جب یہ پیغام پہنچا تو اس نے کہا میں بسر وچشم حاضر ہوں۔ آپ سے عرض کرو کہ میرے پاس تشریف لائیں۔ چنانچہ ابن اریقط نے یہ پیغام رحمت عالم کی بارگاہ میں عرض کیا۔ حضور مکہ میں تشریف لے آئے اور یہ رات مطعم بن عدی کے پاس بسر فرمائی۔

جب صبح ہوئی تو مطعم اپنے چھ سات بیٹوں کے ہمراہ حضور کو لے کر مسجد حرام کی طرف روانہ ہوا۔ مطعم اور اس کے بیٹوں نے ہتھیار سجائے ہوئے تھے، تلواریں گلے میں حمائل کی ہوئی تھیں۔ جب مسجد حرام میں پہنچے تو اس نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا: آپ طواف فرمائیں اور خود اپنے بیٹوں کے ساتھ چوکس ہو کر بیٹھ گیا۔ اس کے چار بیٹے بیت اللہ شریف کے ایک ایک کونہ پر کھڑے ہو گئے۔ اس کے باقی فرزند تلواریں حمائل کئے ہوئے باپ سمیت مطاف میں موجود رہے یہاں تک کہ حضور نے طواف مکمل کیا۔ مطعم کے اس مظاہرہ سے تمام اہل مکہ کو معلوم ہو گیا کہ اس نے سرکار دوعالم ﷺ پناہ دی ہے۔ یہ سن کر ابوسفیان بعض نے ابوجہل کا نام لیا (ممکن ہے دونوں ہوں) پیچ و تاب کھاتا ہوا مطعم کے پاس پہنچا اور اس سے دریافت کیا اے مطعم! تو نے ان کو صرف پناہ دی ہے یا تو نے ان کی اطاعت قبول کرلی ہے اور مسلمان ہو گئے ہو؟ مطعم نے کہا کہ میں نے صرف پناہ دی ہے ابوسفیان نے کہا پھر تمہیں ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ جس کو تو نے پناہ دی ہے اس کو ہم نے بھی پناہ دی۔

علامہ شیخ ابوزہرہ رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں بڑا لطیف نکتہ بیان کیا ہے فرماتے ہیں: ابوسفیان نے یا ابوجہل نے یہ سوال پوچھ کر اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ اگر تم نے ان کی اطاعت قبول کرلی اور ان پر ایمان لائے ہو تو جس طرح وہ ہمارے دشمن ہیں تم بھی ہمارے دشمن ہو اور تمہارے ساتھ وہ سلوک کریں گے جو ایک دشمن کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ لیکن اگر تم نے ان کے دین کو قبول نہیں کیا اور ایمان نہیں لائے بلکہ صرف رشتہ داری کی بناء پر ان کو اپنے جوار میں لیا ہے تو پھر تم ہماری ملت کے فرد ہو، اس لئے ہم

تمہارے جوار کو تسلیم کرتے ہیں۔

شیخ لکھتے ہیں کہ حضرت ابو طالب نے اس مصلحت کے تحت اپنے اسلام کا اعلان نہیں کیا تھا، کیونکہ اگر آپ اپنے مسلمان ہونے کا اعلان کر دیتے تو پھر جس طرح وہ حضور کا دفاع کر رہے تھے وہ نہ کر سکتے۔ کئی عظیم ہستیوں کے مسلمان ہونے کے باوجود بھی کفار کا ظلم و ستم جاری رہا۔ حضرت ابو طالب اگر اپنے اسلام کا اعلان کر دیتے تو وہ حضور کی حمایت اور دفاع نہ کر سکتے۔ شیخ موصوف کی عبارت ملاحظہ ہو:

'اس سے اللہ تعالیٰ کی اس حکمت کا پتہ چلتا ہے جس کی وجہ سے ابو طالب نے حضور کی حمایت کے باوجود اسلام کا اعلان نہ کیا کیونکہ اگر وہ اسلام کا اعلان کر دیتے تو کفار ان کے ساتھ بھی اسی طرح برسر پیکار ہو جاتے جس طرح وہ دوسرے حضور ﷺ کے پیرو کاروں کے ساتھ برسر پیکار تھے اور ان کی ایذا رسانی میں انہیں نہ کسی رشتہ داری کا پاس تھا اور نہ کسی وعدہ کا'۔ (خاتم النبیین۔ محمد ابو زہرہ)

یہاں یہ شبہ پیدا ہوتا ہے کہ رحمت عالم ﷺ نے ایک کافر کے جوار (پناہ) کو کیوں قبول کیا؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ حضور کے مکہ سے طائف جانے کی خبر وہاں کے سارے باشندوں کو ہو گئی تھی۔ نیز طائف کے مکینوں نے جو انسانیت سوز سلوک کیا تھا اس کا بھی انہیں علم ہو گیا تھا۔ انہوں نے اجتماعی طور پر یہ فیصلہ کیا کہ وہ حضور کو مکہ میں داخل نہیں ہونے دیں گے۔ اس وقت مسلمانوں کی تعداد اتنی نہ تھی کہ وہ مشرکین مکہ کے اس منصوبہ کو اپنی قوت بازو سے خاک میں ملا سکتے اور نہ ابھی جہاد کا اذن ملا تھا۔ ان حالات میں یا تو حضور مکہ کے مرکز کو نظر انداز فرما دیتے اور جا کر صحرا کے کسی گوشہ میں فروکش ہو جاتے۔ یہ بات کسی طرح بھی دعوت اسلامی کے لئے مفید نہ ہوتی۔ نیز حضور کے مکہ سے نقل مکانی کے بعد مٹھی بھر جاں نثار بے آسرا ہو کر رہ جاتے۔ مکہ میں عام قبائل سے مختلف مواقع پر رابطہ قائم کرنے کے جو امکانات تھے وہ بھی معدوم ہو جاتے۔ اس لئے اَخَفُّ الْبَلِيَّتَيْنِ (دو مصیبتوں میں سے کمتر مصیبت) کے اصول پر عمل کرتے ہوئے مطعم بن عدی کے جوار کو قبول کرنا عین مصلحت تھا اور اس ہادیٔ کامل نے اسی صورت کو اختیار کیا جس کے

نتائج بہت جلد رو پذیر ہوئے اور اسلام کے سنہری دور کا آغاز ہو گیا : حدیث پاک میں ہے:

'یعنی اللہ تعالیٰ اس دین کی امداد کبھی کسی فاسق و فاجر شخص سے بھی کرا دیتا ہے۔'

اور دوسری حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس دین کی امداد ایسی قوموں سے کرا دیتا ہے جن کا اس دین پر کوئی حصہ نہیں ہوتا۔

مطعم بن عدی کا خاتمہ اگرچہ کفر پر ہوا لیکن سرور کائنات ﷺ کی اس مروت کو ہمیشہ یاد رکھتے ہیں اور اس کا ذکر اچھے الفاظ سے فرماتے۔ جنگ بدر میں جب کفار کو شکست فاش ہوئی ان کے ستر جنگ جو موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے اور ستر کافروں کو جنگی قیدی بنا لیا گیا اس وقت حضور ﷺ نے فرمایا:

'اگر مطعم آج زندہ ہوتا اور وہ ان قیدیوں کے بارے میں سفارش کرتا تو اس کی وجہ سے میں ان تمام کو آزاد کر دیتا۔' (ضیاء النبی۔ السیرۃ النبویہ)

راقم یہ کہتا ہے کہ کریموں سے ہمیشہ کرم کی امید کی جاتی ہے اور ہمارے پیارے نبی ﷺ تمام کریموں کے سردار ہیں۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ مطعم بن عدی حضور ﷺ پناہ دے۔ حضور کی حفاظت کے لئے اپنے جوان بیٹے متعین کر دے، حضور کی ان ظالم مشرکوں سے حفاظت فرمائے اور حضور اسے ایمان کی دولت سے بھی نہ نوازیں۔ عذاب الٰہی سے نہ بچائیں۔ میرا ایمان ہے کہ حضور اقدس ﷺ کے تصرف سے وقت آخر مطعم بن عدی کو یقینا ایمان نصیب ہوا ہو گا اور وہ کلمہ پڑھ کر اس دنیا سے رخصت ہوا ہو گا کہ **هل جزاء الاحسان الا الاحسان**۔ بھلائی کی جزا صرف احسان اور بھلائی ہے۔

یہ بات نہیں کہ حضور ان کفار سے خوفزدہ تھے یا حق تعالیٰ نے آپ کی حفاظت سے ہاتھ اٹھا لیا تھا یا حضور اپنے آپ کو ان ظالموں کے مظالم سے بچانے کا اختیار نہ رکھتے تھے۔ حضور ﷺ سے نہ ڈرتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک نو وارد شخص اونٹ بیچنے مکہ آیا۔ ابو جہل نے اس سے اونٹ خریدا مگر رقم کی ادائیگی میں ٹال مٹول کرتا رہا۔ ناچار وہ شخص بیت اللہ میں قریش کے اکابرین کے پاس آیا اور کہا میں یہاں نو وارد ہوں فلاں شخص نے مجھ سے

اونٹ خریدا مگر ادائیگی نہیں کر رہا۔ تم میں سے کون مجھے میرا حق دلا سکتا ہے۔ ان رؤسا کو شرارت سوجھی۔ حضور کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ وہ جو نماز پڑھ رہا ہے وہ تمہیں تمہارا حق دلا سکتا ہے۔ وہ شخص حضور ﷺ خدمت میں حاضر ہوا۔ جب حضور نماز سے فارغ ہوئے تو اس نے ساری بات بتائی اور کہا کہ مجھے قریش کے ان سرداروں نے بتایا کہ آپ مجھے میرا حق دلا سکتے ہیں۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ہاں میں تمہیں تمہارا حق دلا سکتا ہوں۔ چلو میرے ساتھ۔ حضور اسے لے کر ابوجہل کے مکان پر آئے اور اسے آواز دی۔ ابوجہل جوں ہی باہر نکلا تو حضور کا چہرہ دیکھتے ہی اس کا رنگ فق ہو گیا۔ حضور ﷺ نے ڈانٹ کر کہا فوراً اس شخص کی ادائیگی کرو۔ ابوجہل اندر گیا اور فوراً ساری رقم لا کر ادا کر دی۔ وہ شخص خوش خوش دوبارہ سرداران مکہ کے پاس گیا کہ تم لوگوں کا شکریہ کہ تم نے مجھے ایسے شخص کے پاس بھیجا جس نے میرا حق فوراً دلوا دیا۔ وہ لوگ ابوجہل کے پاس آ کر ملامت کرنے لگے کہ تو نے ایسی بزدلی کا مظاہرہ کیا۔ ابوجہل نے کہا تمہیں کیا پتہ جب محمد نے میرا نام پکارا تو مجھے یوں محسوس ہوا گویا میرے جسم سے جان نکل گئی۔ جب میں نے انہیں دیکھا تو محمد کے سر پر ایک ہیبت ناک سرخ اونٹ منہ پھاڑے تھا اگر میں ذرا سی تاخیر کرتا تو وہ مجھے سالم نگل لیتا۔

تو حضور ﷺ کسی سے ڈرتے تھے نہ دبتے تھے۔ آپ نے مظالم سہے مگر اپنی روحانی قوت کو اپنی ذات کے دفاع کے لئے خود استعمال نہیں کیا اور مطعم بن عدی سے پناہ طلب کی تاکہ یہ بھی سنت بن جائے کہ آڑے وقت میں کافر، فاسق و فاجر کی پناہ لے لی جائے۔ یقیناً مطعم بن عدی کی یہ نیکی رائیگاں نہیں گئی ہوگی کہ سیدنا کریمؐ ﷺ ایسے کریم ہیں کہ اگر کوئی ان کی اولاد، عترت میں سے کسی مجبور کی مدد کرے تو وہ بھی رائیگاں نہیں جاتا۔

الشرف المؤبد میں امام یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ شیخ عدوی نے اپنی کتاب مشارق الانوار میں ابن جوزی کے حوالے سے نقل کیا کہ بلخ میں ایک سید قیام پذیر تھا اس کی ایک زوجہ اور چند بیٹیاں تھیں قضائے الٰہی سے اس کا انتقال ہو گیا اس کی بیوی دشمنوں کے خوف سے بچیوں کو ساتھ لے کر سمرقند چلی گئی وہاں سخت

سردی تھی اس نے اپنی بچیوں کو مسجد میں چھوڑا اور خوراک کی تلاش میں باہر گئی۔ دیکھا ایک جگہ ایک شخص کے گرد لوگ جمع ہیں اس نے پوچھا تو لوگوں نے بتایا یہ رئیس شہر ہے۔ وہ اس کے پاس گئی اور اپنی حالت زار بیان کی تو رئیس شہر نے کہا اپنے سید ہونے پر کوئی گواہ پیش کرو اور اس کی حالت زار پر کچھ رحم نہ کیا۔ وہ خاتون واپس مسجد کی طرف لوٹی تو دیکھا راہ میں ایک بوڑھا شخص بلند جگہ بیٹھا ہے کچھ لوگ اس کے ارد گرد ہیں لوگوں نے بتایا یہ محافظِ شہر ہے اور مجوسی ہے وہ خاتون اس کے پاس گئی اور اپنی سرگزشت بیان کی اور رئیس شہر کے جواب سے بھی آگاہ کیا اور اسے بتایا کہ میری بچیاں مسجد میں ہیں اور میرے پاس ان کے کھانے کے لئے کچھ نہیں۔ اس نے اپنے خادم سے کہا میری بیوی سے کہہ کہ فوراً تیار ہو کر آئے۔ اس کی بیوی کچھ کنیزوں کے ہمراہ آئی۔ اس بوڑھے مجوسی نے کہا کہ اس عورت کے ساتھ مسجد میں جا کر اس کی بیٹیوں کو اپنے گھر لے آ۔ وہ اس خاتون کے ہمراہ گئی اور بچیوں کو ساتھ لے کر اپنے گھر لے آئی۔ بوڑھے مجوسی نے اپنے گھر میں ان کے واسطے الگ رہائش گاہ کا انتظام کیا، بہترین کپڑے پہنائے طرح طرح کے کھانے کھلائے۔

اس رات رئیس شہر نے خواب میں دیکھا کہ قیامت قائم ہے لواء الحمد نبی اکرم ﷺ کے سر انور پر لہرا رہا ہے۔ حضور ﷺ نے رئیس شہر سے اعراض کیا۔ اس نے عرض کیا یا رسول اللہ میں مسلمان ہوں آپ مجھ سے اعراض کرتے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنے مسلمان ہونے پر گواہ پیش کرو، تو بھول گیا کہ تو نے اس عورت کو جو کہا تھا۔ پھر آپ ﷺ نے جنت کے ایک محل کی طرف اشارہ کر کے فرمایا یہ محل اس بوڑھے کا ہے جس کے گھر میں وہ عورت ہے۔

رئیس بیدار ہوا تو رونے لگا اپنے منہ پر طمانچے مارے اور غلاموں کو اس عورت کی تلاش میں بھیجا، خود بھی تلاش کے لئے نکلا معلوم ہوا کہ وہ عورت ایک مجوسی کے گھر میں قیام پذیر ہے۔ رئیس شہر نے مجوسی سے کہا اس خاتون کو میرے گھر بھیج دو۔ اس نے کہا یہ نہیں ہوسکتا۔ رئیس نے کہا مجھ سے یہ ہزار دینار لے لو تو اس بوڑھے نے کہا اگر تم ایک

لاکھ دینار دوتب بھی ایسا نہیں ہوسکتا جو محل تم نے خواب میں دیکھا وہ واقعی میرا ہے۔ تم مجھ پر اس لئے فخر کر رہے ہو کہ تم مسلمان ہو۔ بخدا جیسے ہی وہ علوی خاتون میرے گھر تشریف لائیں ہم سب ان کے ہاتھ پر مسلمان ہو گئے ان کی برکتیں ہمیں حاصل ہو چکی ہیں۔ مجھے خواب میں رسول اللہ ﷺ زیارت ہوئی آپ ﷺ نے فرمایا تم نے میری بیٹی کی تعظیم و تکریم کی اس لئے یہ محل تمہارے اور تمہارے گھر والوں کے لئے ہے اور تم جنتی ہو۔

جو حضور کی نسل پاک میں سے ایک خاتون کی تعظیم کرے اس کی مدد کرے حضور اسے ایمان کی دولت سے نواز دیں، جنت میں محل عطا فرما دیں اور جس ہستی مبارک کی ساری زندگی حضور اقدس ﷺ شفقت و محبت، حمایت و نصرت میں گزری یعنی حضرت ابو طالب، حضور اس کے واسطے کچھ نہ کرسکیں؟ اور جو حضور کی مدد و حمایت کرے، حضور کو پناہ دے اپنے بیٹے حضور کی محافظت میں لگا دے یعنی مطعم بن عدی، حضور اسے ایمان کی دولت سے نہ نوازیں! ان کے واسطے کچھ نہ کرسکیں؟ کیا احمد مختار ایسے بے اختیار ہو سکتے ہیں؟

**۵۔ حق تعالیٰ نے اہل ایمان کو کبیرہ گناہوں سے معافی کے لئے حضور ﷺ کے در پر بھیجا:**

آج بھی آپ کا در اقدس وا ہے جیسا چاہے سائل سوال کرے۔ خود حق تعالیٰ گناہگاروں کو آپ کے حضور معافی کے لئے بھیج رہا ہے فرمایا: **وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذ ظَّلَمُوا أَنفُسَهُمْ جَآؤُكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّاباً رَّحِيماً** (سورہ نساء۔ ٦٤) جب بھی تم میں سے کوئی اپنے نفس پر (گناہ کبیرہ کر کے) ظلم کر بیٹھے تو وہ حضور ﷺ بارگاہ میں حاضر ہو جائے اللہ سے استغفار چاہے اور رسول اللہ ﷺ اس کے حق میں استغفار چاہیں تو تم اللہ کو توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا پاؤ گے۔

یہ حکم امت کے واسطے قیامت تک کے لئے ہے جو بھی اپنے گناہوں کی معافی کا خواستگار ہو وہ حضور کی بارگاہ میں حاضر ہو جائے اگر نہیں جا سکتا تو یہاں سے متوجہ ہو جائے استغفار کرے جوں ہی حضور کے لبِ مبارک اس کے حق میں وا ہوں گے گناہ، گناہ نہ رہے گا۔

امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ کے پاس ایک نوجوان آیا اور سلام کیا۔ وہ شخص انتہائی گناہگار تھا۔ امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ نے اس کے سلام کا جواب نہ دیا اور اس سے منہ پھیر لیا۔ نوجوان نے کہا 'اے امام! آپ میرے گناہوں اور بدکاریوں کے سبب ایسا کر رہے ہیں میرا ایک خواب سن لیں۔ مجھے آج رات خواب میں حضور اقدس ﷺ زیارت ہوئی۔ میں نے دیکھا کہ آپ کے گرد کافی لوگ جمع ہیں۔ ان میں سے ایک ایک اٹھ کر آنجناب کے پاس جاتا، حضور اس کے حق میں دعائے مغفرت فرماتے اور مغفرت کا پروانہ اسے عطا کرتے۔ میں دل میں سوچ رہا تھا کہ میں اس قدر گناہگار و بدکار ہوں کیا منہ لے کے حضور ﷺ کے پاس جاؤں۔ ندامت کے سبب مجھے آپ کے روبرو جانے کی ہمت نہ ہوئی یہاں تک کہ سارے لوگ چلے گئے اور میں اکیلا رہ گیا۔ حضور ﷺ نے مجھے بلایا اور کہا 'تو کیوں مجھ سے گناہوں کو معاف کروانے کے لئے نہیں کہتا'؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ میں سخت گناہگار ہوں کیا منہ لے کر آپ کی جناب میں آؤں۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا 'تو اللہ اور اس کے رسول سے حیا کرتا ہے اور دل میں شیخین کا ادب رکھتا ہے۔ جا اللہ نے تیرے سارے گناہ معاف فرما دیئے'۔ پھر میری آنکھ کھل گئی۔ اے امام احمد! مجھ سے اعراض نہ کریں کہ اب میں تمام گناہوں سے تائب ہو گیا ہوں۔

مجرم بلائے جاتے ہیں جاؤ ک ہے گواہ     پھر رد ہو کب یہ شان کریموں کے در کی ہے

### ۶۔ حضور اقدس ﷺ سے نسبت جلنے سے بچاتی ہے:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ دعوت کی۔ کھانے کے بعد حضور اقدس ﷺ نے ایک رومال سے ہاتھ صاف کیا۔ وہ رومال جب بھی میلا ہو جاتا تو حضرت انس اسے آگ کے تنور میں ڈال دیتے اس کا میل کچیل جل جاتا اور رومال صاف شفاف نکل آتا۔ حضور ﷺ کے دستِ مبارک جس سے مس ہو جائیں اسے آگ بھی نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ مولانا روم اس واقعہ کا تذکرہ کرتے ہوئے مثنوی شریف میں فرماتے ہیں:

اے دل ترسندہ از نار و عذاب     باچناں دست و لب کن اقتراب

چوں جمادے را چنیں تشریف داد     جانِ عاشق را چہا خواہد کشاد

اے وہ دل جسے نار جہنم کا ڈر ہے تجھے چاہیئے کہ آنجناب کے پیارے پیارے ہونٹوں اور مقدس دست مبارک سے نزدیکی حاصل کرلے۔ جب آپ نے بے جان چیز (جماد) یعنی دسترخوان کو ایسی فضیلت عطا فرمائی کہ وہ آگ میں نہ جلے تو جو اُن کے عاشق صادق ہیں جو ان کی بارگاہ بیکس پناہ کے بندے ہیں ان پر جہنم کیوں نہ حرام ہو۔

بیہقی میں حدیث ہے حضور ﷺ نے فرمایا جب اللہ کسی بندے سے بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے تو اس سے مخلوق کی حاجت روائی کا کام لیتا ہے‘۔یعنی وہ بندہ پھر حکم ربی سے دوسروں کی حاجت روائی کرتا ہے۔ حضور ﷺ کے غلاموں کا یہ حال ہے تو حاجت رواؤں کے سردار رحمت عالمیاں ﷺ کیا حال ہوگا۔

**۷۔ حضور کے توسل سے قحط کا دور ہونا:**

حضور اقدس ﷺ دافع القحط ہیں۔ تاریخ ابن ہشام میں ہے کہ مکہ میں ایک بار قحط پڑا تو لوگوں نے حضور کے دادا عبدالمطلب سے رجوع کیا۔ حضرت عبدالمطلب نے رحمت عالم ﷺ کعبہ کی دیوار کے ساتھ کھڑا کیا۔ آپ کے چہرہ انور کی طرف دیکھا پھر اس حسین ومنور رخ انور کا واسطہ دے کر حق تعالیٰ سے بارش کے لئے دعا مانگی تو حق سبحانہ تعالیٰ نے ابر کرم بھیج دیا۔ مکہ سیراب ہوگیا۔ خشک سالی دور ہوگئی۔

ایک مرتبہ حضور ﷺ مسجد نبوی میں تشریف فرما تھے۔ ایک اعرابی آیا اس نے قحط کی شکایت اشعار میں عرض کی اور آخر میں یہ شعر پڑھا:

**و لیس لنا الا الیک فرارنا وا این فرار الخلق الا الی الرسل**

یا رسول اللہ ﷺ آپ کے سوا کون ہے جس کے پاس جا کر ہم قرار پکڑیں اور خلق اپنے رسول کے پاس نہ جائے تو کس کے پاس جائے؟ اعرابی کی یہ فریاد سن کر حضور جلدی سے منبر پر تشریف لائے اور دعا کے لئے ہاتھ اٹھا دیئے ذرا سی دیر میں بارش شروع ہوگئی اور پورا ہفتہ بارش ہوئی۔ ایک ہفتے کے بعد وہی اعرابی آیا اور کہا یا رسول اللہ ﷺ بارش کے سبب ہمارے مکانات گرنے لگے ہیں۔ احمدِ مختار ﷺ نے بادلوں کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے فرمایا ’حوالینا لا علینا‘ ہمارے اردگرد برسو ہم پر نہ برسو۔ یہ فرمانا تھا کہ

بادل پھٹ گئے اور بارش موقوف ہوگئی۔ حضور ﷺ نے فرمایا آج ابو طالب زندہ ہوتے تو ان کی آنکھیں یہ دیکھ کر ٹھنڈی ہوتیں کون ہے جو ہمیں ان کے اشعار سنائے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے وہ اشعار سنائے۔ 'وہ گورے رنگ والا پیارا جس کے چاند سے چہرے کے صدقے مینہ اترتا ہے۔ وہ یتیموں کا حافظ، بیواؤں کا نگہبان وملجا و ماویٰ کہ تباہی کے وقت بڑے بڑے اس کی پناہ میں آ کر اس کی نعمت اور اس کے فضل سے چین حاصل کرتے ہیں'۔ یہ اشعار سن کر حضور ﷺ مسرور ہوئے اور فرمایا ہاں انہیں اشعار کو ہم سننا چاہتے تھے۔

بخاری شریف میں ہے قحط عام الرمادہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس کے وسیلے سے دعا کرتے ہوئے فرمایا اے اللہ ہم پہلے تیرے نبی کا وسیلہ پیش کرتے تھے اب ان کے چچا حضرت عباس کا وسیلہ لے کر آئے ہیں ان کے طفیل ہمیں سیراب فرما دے۔ حضرت عمر کی اس دعا کے بعد حضرت عباس منبر پر آئے اور بارش کیلئے ہاتھ پھیلا دیئے یکا یک آسمان پر بادل نمودار ہوئے اور دیکھتے ہی دیکھتے بارانِ رحمت نے سارے علاقے کو سیراب کر دیا۔ بارش اتنی غیر متوقع ہوئی کہ لوگ خوشی میں ڈوب کر حضرت عباس کے ہاتھوں اور پاؤں کا بوسہ لیتے اور کہتے یا ساقی الحرمین مبارک یا ساقی الحرمین مبارک۔

**۸۔ حضرت ابو طالب کو شفا بخشی:**

حضور اقدس ﷺ دافع المرض ہیں۔ ایک مرتبہ حضرت ابو طالب شدید بیمار ہو گئے انہوں نے حضور ﷺ بلایا اور دعا کے لئے کہا حضور ﷺ نے ان کی شفا یابی کے لئے دعا کی تو حضرت ابو طالب یکدم ٹھیک ہو گئے اس اچانک تبدیلی پر وہ حیران رہ گئے اور بے اختیار ان کے منہ سے نکلا اے بھتیجے بے شک تیرا رب تیری اطاعت کرتا ہے۔ حضور ﷺ نے یہ سن کر فرمایا اے چچا اگر تم اس پر ایمان لے آؤ تو وہ تمہارے ساتھ بھی ایسا ہی کرے۔

**۹۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے بچے زندہ فرما دیئے:**

ایک دن حضرت جابر بن عبداللہ نے حضور ﷺ کھانے کی دعوت دی۔ جب آپ حضرت جابر کے گھر تشریف لے گئے تو حضرت جابر نے بے حد مسرت و شادمانی کا اظہار کیا۔ فوراً ایک بکری کا بچہ ذبح کیا اور کھانا تیار کروایا۔ حضرت جابر کے بڑے بیٹے نے چھوٹے بھائی سے کہا تجھے بتاؤں کہ ہمارے والد نے بکری کے بچے کو کس طرح ذبح کیا؟ اس نے چھوٹے بھائی کو لٹا کر گلے پر چھری چلادی اور نادانی سے اسے ذبح کر دیا۔ حضرت جابر کی بیوی نے یہ دیکھا تو دوڑی، بچہ خوف سے چھت پر چلا گیا اور چھت سے گر کر ہلاک ہو گیا۔ اس صابرہ خاتون نے حضور ﷺ خاطر صبر اختیار کیا اور دونوں بچوں پر کپڑا ڈال دیا۔ جب کھانا حضور ﷺ کے سامنے رکھا گیا تو جبریل امین حاضر ہوئے اور خبر دی کہ حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جابر کے دونوں بیٹوں کے ساتھ کھانا کھائیں۔ حضور ﷺ نے بچوں کو بلوایا تو ماں نے کہا بچے گھر میں موجود نہیں۔ حضور ﷺ نے حق تعالیٰ کا حکم سنایا تو اس نے روتے ہوئے بچوں کی لاشوں سے کپڑا ہٹا دیا۔ گھر میں کہرام مچ گیا۔ حضور ﷺ نے ان بچوں کو زندہ فرمانے کے لئے دعا کی اور وہ دونوں اللہ کے حکم سے زندہ ہو گئے۔ (شواہد النبوۃ۔ مولانا جامی)

### ۱۰۔ حضور اقدس ﷺ تعظیم، بدعقیدگی، ہلاکت و بربادی اور گمراہی سے بچاتی ہے:

مولانا روم مثنوی شریف میں فرماتے ہیں انجیل میں جناب احمد ﷺ نام نامی درج تھا۔ آپ کے شمائل، اوصاف اور دیگر فضائل مذکور تھے۔ عیسائیوں کی ایک جماعت آنحضرت ﷺ کے نام مبارک کو بوسہ دیتی اور وہ اس ذکر مبارک پر بطور تعظیم اپنا منہ رکھ دیتے۔ اس تعظیم کی بدولت ان کی نسل بہت بڑھ گئی اور جناب احمد ﷺ نور مبارک ہر معاملے میں ان کا مددگار اور ساتھی بن گیا۔ نصرانیوں کا ایک دوسرا گروہ حضور ﷺ نام کی بے قدری کرتا تھا۔ وہ لوگ ذلیل وخوار ہوئے۔ بدمذہب اور بدعقیدہ ہو گئے اور قتل کئے گئے۔ جب آنجناب کا نام مبارک ایسی مدد کرتا ہے تو خیال کرو کہ آپ کا نور پاک کس قدر مدد کرسکتا ہے۔ جب جناب احمد مجتبیٰ ﷺ نام مبارک حفاظت کے واسطے محفوظ قلعہ ہے تو

اس روح اقدس کی ذات مبارک کیسی ہوگی۔

یہی وجہ تھی کہ حق تعالیٰ نے ایمان لانے کے بعد اہل ایمان کوسب سے پہلے حضور ﷺ تعظیم وتوقیر کا حکم دیا فرمایالتومنوا باللہ و رسولہ و تعذروہ و توقروہ یعنی ایمان لاؤاللہ پراوراس کے رسول پراوراس رسول کی تعظیم اور توقیر کرو۔حضور ﷺ تعظیم کا سب سے بڑا افائدہ یہ ہے کہ نورمحمدی ہمارا محافظ ہوجاتا ہے اورہمیں بدعقیدگی کے زہر قاتل سے بچاتا ہے۔آج دیکھ لیں جوحضور ﷺ تعظیم کے قائل ہیں ان کے ایمان (نورِمحمدی کی مدد کے سبب) سلامت ہیں اور جوتعظیم کے منکر ہیں اور حضور ﷺ تعظیم کوشرک گردانتے ہیں وہ تمام بدعقیدہ اور بد مذہب ہو گئے۔

**۱۱۔ حضوراقدس ﷺ سے نسبت ہونے پر امورغیبی منکشف ہونا:**

حضور ﷺ توبڑی شان ہے۔آنجناب سے جس کسی کونسبت ہوگئی اس پر غیبی امورمنکشف ہوگئے۔مولانا روم مثنوی میں ایک واقع لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ نماز سے فراغت کے بعد موزہ پہننے لگے تو ایک چیل نے جھپٹا مار کر موزہ دور پھینک دیا صحابہ نے دیکھا کہ موزہ سے ایک سانپ نکلا، اسے مار دیا گیا حضور نے چیل کو اپنے پاس بلایا اور پوچھا کہ تجھے کیسے پتہ چلا کہ موزہ میں سانپ ہے؟ چیل نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میں محو پرواز تھی میں نے دیکھا کہ آپ کی ذات مقدسہ سے نور کا ایک ستون آسمانوں کی طرف جارہا تھا جوں ہی میں اس نور کے ستون سے مس ہوئی مجھ پراس عالم کی بیشمار چیزیں منکشف ہوگئیں ساتھ ہی میں نے دیکھا کہ آپ کے موزہ میں سانپ ہے جوآپ کونقصان پہچانا چاہتا ہےتو میں نے اسے آپ سے دور کر دیا۔پھر اس چیل نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ آپ کے نور کے فیض سے مجھے یہ سب معلوم ہوگیا کیا آپ کوموزہ میں سانپ کا پتہ نہ چلا؟ حضوراقدس ﷺ نے فرمایامیں اس وقت حق کی طرف متوجہ تھا۔

حضوراقدس ﷺ شان مبارک کا کسے اندازہ کہ آپ کے غلاموں کی بصارت وبصیرت کااندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔امام جلال الدین سیوطی نے جامع کبیر میں یہ حدیث حارث بن مالک اور ابونعیم سے روایت کی۔اسی حدیث کومولانا روم نے مثنوی شریف

میں یوں بیان فرمایا ہے حضور اقدس ﷺ نے ایک دن صبح کے وقت حضرت زید رضی اللہ عنہ سے پوچھا اے زید تم نے کس حال میں صبح کی؟ زید نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ ایک مومن بندے کی حالت میں۔ حضور ﷺ نے پوچھا تمہارے اس قول کی کیا دلیل ہے؟ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا 'یارسول اللہ! یہ مخلوق تو آسمان کو دیکھتی ہے جبکہ میں عرش اور عرشیوں کو دیکھتا ہوں۔ آٹھوں بہشت اور ساتوں جہنم میرے سامنے ہیں۔ میں ساری مخلوق کو، ایک ایک کو جانتا اور پہچانتا ہوں اور میں جانتا ہوں کہ ان میں کون جنتی ہے اور کون دوزخی ہے۔ جنتی میرے سامنے خوشی سے بغلگیر ہو رہے ہیں اور میرے کان دوزخیوں کی ہائے ہائے، چیخ و پکار اور افسوس کے نعروں سے بہرے ہو گئے ہیں۔ یارسول اللہ! کیا میں حشر کا بھید کھول ڈالوں اور حشر کا راز آج سارے جہاں پر ظاہر کر دوں' یہ سن کر حضور ﷺ نے انہیں خاموش رہنے کا اشارہ فرمایا۔

حضور اقدس ﷺ نگاہ پاک کی وسعتوں کا اندازہ لگانا ہو تو حضور ﷺ کے نائب اعظم سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کی شان دیکھیں۔ سرکار غوثیت مآب فرماتے ہیں 'مجھے رب العزت کی قسم بیشک سعداء اور اشقیاء مجھ پر پیش کئے جاتے ہیں اور میری آنکھ لوح محفوظ میں دیکھتی ہے میں علم الٰہی کے سمندر میں غوطہ زن ہوں' (بہجۃ الاسرار) اور محبوب سبحانی نے فرمایا:

**نظرت الی بلاد اللّٰہ جمعاً　　　　کخردلۃ علی حکم اتصالٖ**

میں اللہ کے تمام شہروں کو اس طرح دیکھ رہا ہوں جیسے ایک رائی کا دانہ۔

**۱۲۔　امام شرف الدین بوصیری رحمۃ اللہ علیہ کا حضور ﷺ سے استغاثہ:**

امام شرف الدین بوصیری کا واقعہ تفصیل کے ساتھ گزشتہ اوراق میں موجود ہے اپنی لاعلاج بیماری میں امام بوصیری نے حضور سے مدد طلب کی، حضور کو غا کُشتگینانہ پکارا

**یا اکرم الخلق مالی من الوذبہ　سواک عند حلول الحادث العمم**

اے ساری مخلوقات میں سے مکرم ترین آپ کے سوا کون ہے جو اس مصیبت میں میری مدد کرے

حضور اقدس ﷺ بعد از وصال اختیار و تصرف دیکھیں کہ امام بوصیری کو اپنی محفل میں بلایا، پورا قصیدہ سنا، مرض فالج سے شفا بخشی اور اپنی چادر مبارک انہیں عطا فرمائی۔ ثابت ہوا کہ حضور کو اپنے ہر امتی کی خبر ہے آپ کو اختیار ہے قدرت ہے جسے چاہیں شفا بخشیں، عطا فرمائیں۔ نیز اگر حضور کو غا کُشتگینا نہ پکارنا شرک ہوتا تو کیا حضور مشرکوں پر ایسا کرم فرماتے؟'

**۱۴۔ مولوی محمد شریف سیالکوٹی کو فالج سے شفا بخشنا:**

حضرت سید قلندر علی سہروری فرماتے ہیں کہ مولوی محمد شریف سیالکوٹی کو ایک دفعہ فالج ہو گیا۔ بڑا علاج کیا مگر افاقہ نہ ہوا۔ بڑی مدت تک چارپائی پر پڑے رہے ایک دن مولوی ثناء اللہ امرتسری اہل حدیث نے مولوی صاحب کو ایک خط لکھا۔ انہوں نے خط میں لکھا کہ تم ساری عمر رسول اللہ ﷺ **دَافِعِ الْبَلَآئِ وَالْوَبَآئِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ** (درود تاج) کا عقیدہ رکھ کر پکارتے رہے ہو اور درود پڑھتے رہتے ہو اب تک کوئی بھی مدد کو نہیں آیا۔ سن لو کہ کسی نے بھی تمہاری مدد نہیں کرنی۔ اس لئے شرک والا عقیدہ چھوڑ اور اللہ تعالیٰ کو پکار۔ میں نے سنا ہے تم بیمار ہو اس لئے یہ خط لکھ رہا ہوں۔

مولوی محمد شریف صاحب کو جب یہ خط ملا تو وہ چارپائی پر لیٹے ہوئے تھے کچھ بیماری کی گھبراہٹ اور دوسرا یہ خط۔ سوچ کر بے اختیار آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ روتے روتے جونہی ذرا سی آنکھ لگی تو دیکھا کہ حضور ﷺ تشریف لائے ہیں آپ ﷺ نے پوچھا شریف کیا بات ہے؟ عرض کیا سرکار بیمار ہوں اور اب تو لوگ طعنے دینے لگے ہیں کہ اس **دَافِعِ الْبَلَآئِ وَالْوَبَآئِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ** نبی کو پکارتے رہے ہو، شرک کرتے رہے ہو حضور اب تو طعنوں پر نوبت آ گئی ہے کچھ رحم فرمائیں۔

حضور انور ﷺ نے مولوی صاحب کی بائیں آنکھ پر اپنی انگشتِ مبارک رکھی ادھر مولوی صاحب کے بائیں پاؤں کی انگلیوں کے درمیان سے چشمہ پھوٹا۔ فرمایا تم تندرست ہو، وہ پانی بہتا رہا، چونکہ جسم کے اندر سے نکلتا تھا اس لئے گرم تھا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام تشریف لے چلے تو مولوی صاحب نے نیند یا بے ہوشی کے عالم میں سرکار دو

عالم ﷺ دامن پکڑنا چاہا۔ اسی اثناء میں ان کے بھائی اور لڑکے نے انہیں پکڑ لیا کہ کہیں نیچے نہ گر پڑیں۔ مولوی صاحب ہوش میں آ گئے اور رونے لگے اور کہا کہ میں تو حضور انور ﷺ دامن تھامنے لگا تھا۔ اگر گرنے لگا تھا تو گرنے دیتے۔ اب میں بفضل تعالیٰ تندرست ہوں مجھے چارپائی سے اتار دو تا کہ میں ٹہلوں۔ انہوں نے مولوی صاحب کی خواہش کے مطابق انہیں بٹھایا اور پہننے کے لئے جوتا قریب کر دیا۔ وہ جوتا پہن کر ٹہلنے لگے اور اپنے آپ کو تندرست محسوس کرنے لگے۔

اپنی بیماری کے دوران مولوی صاحب سیالکوٹ کے مشہور ہندو ڈاکٹر لالہ بودھ راج کے زیر علاج رہے اسے کسی شخص نے بتایا کہ فالج کے مریض مولوی محمد شریف اب تندرست ہیں۔ ڈاکٹر لالہ بودھ راج یہ خبر سن کر حیرانی کے عالم میں کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا طب یا ڈاکٹری کے پیشے میں اس قسم کے فالج کا کوئی علاج نہیں۔ یہ علاج کسی اور طاقت نے کیا ہے۔ (تذکرہ حمیدیہ از سید میر زماں علی شاہ۔ صلوعلیہ وآلہ۔ ع۔م۔ چوہدری)

درود تاج میں دَافِعِ الْبَلَآئِ وَالْوَبَآئِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ کو شرک کہنے والے اپنی سوچ تبدیل کریں۔

**۱۴۔ حضور کے توسل سے اللہ کو پکارنے والا محروم نہیں رہتا۔**

قاضی شرف الدین البازری رحمتہ اللہ علیہ نقل کرتے ہیں کہ شیخ ابو عبداللہ بن موسیٰ بن النعمان رحمتہ اللہ علیہ نے بیان کیا کہ میں ۶۳۷ھ میں حجاج کے قافلہ کے ساتھ تھا۔ کسی ضرورت سے سواری سے نیچے اترا کہ وہیں نیند آ گئی۔ کچھ دیر کے بعد آنکھ کھلی تو قافلہ دور جا چکا تھا۔ تنہائی، خوف اور پیاس کی شدت سے رونے چلانے لگا۔ زندگی سے مایوس ہو گیا۔ موت سامنے نظر آنے لگی۔ اسی عالم میں صدق دل سے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کی کہ اپنے پیارے حبیب کے وسیلہ سے مجھ پر رحم فرما اور غیب سے میرے لئے مدد بھیج۔ ان الفاظ کا منہ سے نکلنا تھا کہ رب العزت نے مدد بھیج دی۔ مجھے ایک آواز سنائی دی اور اس کے ساتھ ہی کسی نے میرا ہاتھ پکڑ لیا۔ میرا خوف دور ہو گیا اور پیاس جاتی رہی۔ وہ شخص مجھے لیکر ابھی تھوڑی ہی دور چلا تھا کہ قافلہ والوں کی آواز سنائی دینے لگی۔ پھر ایک دم میری

سواری قافلہ کے سامنے آ گئی۔اس کے بعد وہ شخص مجھے میری سواری پر سوار کر کے یہ کہتا ہوا رخصت ہو گیا کہ ُجو شخص میرے وسیلے سے اللہ پاک سے مدد طلب کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے محروم نہیں فرماتا،اب میں سمجھا کہ یہ سیدالانبیاء حبیب کبریا ﷺ ہیں۔آپ ﷺ پس تشریف لے جا رہے تھے اور آپ ﷺ کے انوار سے اندھیری رات میں سارا میدان چمک رہا تھا مجھے سخت رنج اس بات کا تھا کہ میں آپ ﷺ قدم بوسی نہ کرسکا۔(بارگاہِ رسالت مآب۔از :ع۔م۔چوہدری)

**۱۵۔ حضور ﷺ کے توسل سے مردہ زندہ ہو گیا:**

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے ُانصار میں ایک نوجوان نے وفات پائی۔اس کی ماں اندھی بڑھیا تھی۔ہم نے اس نوجوان کو کفنا دیا،ابھی دفنایا نہیں تھا اوراس کی ماں کو بلا بھیجا۔ماں نے کہا میرا بیٹا مر گیا؟ ہم نے کہا ہاں۔یہ سن کر اس کی اندھی ماں نے یوں دعا مانگی ُیا اللہ اگر تجھے معلوم ہے کہ میں نے تیری اور تیرے نبی ﷺ طرف اس امید پر ہجرت کی ہے کہ تو ہر مشکل میں میری مدد کرے گا تو اس مصیبت کی مجھے تکلیف نہ دے، ہم وہیں بیٹھے تھے کہ اس نوجوان نے اپنے چہرے سے کپڑا اٹھایا اور ہمارے ساتھ کھانے میں شریک ہو گیا۔(مواہب الدنیہ، اس حدیث کو ابن ابی الدنیا نے بیہقی اور ابو نعیم نے نقل کیا ہے)

**۱۶۔ حضور ﷺ کے بلانے پر مدفون لڑکی قبر سے باہر نکلی اور حضور ﷺ سے ہم کلام ہوئی:**

کتاب ُالشفاء، قاضی عیاض جلد ا صفحہ ۲۱۱ کے حوالے سے حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نبی مکرم ﷺ خدمت میں حاضر ہوا۔اس نے حضور اکرم ﷺ یہ واقعہ سنایا کہ اس نے اپنی بیٹی کو فلاں وادی میں گڑھے میں دبا دیا (دفن کر دیا) تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اس کے ساتھ اس وادی میں تشریف لے گئے اور اس لڑکی کا نام لے کر اسے آواز دی۔کہ اے فلاں لڑکی باذن اللہ میرے بلانے کو قبول کر تو وہ لڑکی لبیک و سعدیک کہتی ہوئی قبر سے باہر نکل آئی۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے

اس لڑکی سے فرمایا تیرے ماں باپ دونوں مسلمان ہو چکے ہیں اگر تو پسند کرتی ہے اپنے ماں باپ کے پاس رہنے کو تو میں تجھے ان کے پاس لوٹا دوں؟ وہ بولی مجھ کو ان کے پاس رہنے کی کچھ ضرورت نہیں میں نے اللہ تعالیٰ کو ان سے بہتر پایا۔' (راہ ایمان جلد سوئم از مولانا محمد رمضان علی قادری)

**۱۷۔ حضور ﷺ کرم فرمائی سے عذاب دور ہو گیا:**

ایک روز حضرت مجدد الف ثانی، امام رفیع الدین رحمتہ اللہ علیہ کی زیارت کے لئے گئے۔ اس مقبرہ میں آپ کی قرابت دار ایک عورت بھی مدفون تھی۔ اس کی قبر کے مقابل دیر تک کھڑے رہے۔ اس کو مغضوب (جس پر غضب یا عتاب ہو) پایا تو متوجہ ہوئے۔ معلوم ہوا کہ دفع عذاب کی کوئی صورت نہیں۔ پھر اپنے آباء واجداد کی طرف متوجہ ہوئے مگر وہ کچھ نہ کر سکے۔ حضرت خواجگان کی طرف متوجہ ہوئے وہ تشریف لائے مگر دفع عذاب نہ ہوا۔ آخر میں حضرت محمد رسول اللہ ﷺ طرف بہ صد نیاز متوجہ ہوئے۔ آپ ﷺ تختِ نبوت پر سوار تشریف لائے۔ تختِ محمدی ﷺ ظاہر ہونا تھا کہ قبر رحمت کے پھولوں سے بھر گئی۔ پھر آپ ﷺ نے حضرت مجدد الف ثانی رحمتہ اللہ علیہ کو دعا دی کہ اللہ تجھے راحت پہنچائے کہ میری ایک امتی نے عذاب سے نجات پائی۔ (نور العارفین صفحہ ۶۳۸ تا ۶۳۹۔ سیرت النبی بعد از وصال النبی، حصہ اول)

**۱۸۔ وقت وصال عاشق صادق کو زیارت سے نوازنا:**

سکینۃ الاولیاء میں حضرت میاں میر قدس سرہٗ کے وصال کے تذکرہ میں ہے کہ جب آپ کا وقتِ رخصت آیا تو آقائے نامدار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ تشریف لائے۔ حضرت میاں میر اپنے آقا ﷺ کے استقبال کے لئے چارپائی سے نیچے اترے اور فرمایا 'الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ'

**۱۹۔ رسول اللہ ﷺ اپنی امت کے ساتھ ہر جگہ ہیں:**

ایک بزرگ رسول اللہ ﷺ کا دیدار جاگتے میں کیا کرتے تھے اور شہر فاس میں بیٹھے ہوئے مدینہ منورہ کی خوشبو سونگھا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ حج بیت اللہ کے لئے گئے

اور زیارتِ روضہ رسول کے لئے پہنچے تو ان کی حالت خراب ہوگئی اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ نہیں چاہتا کہ آپ کے پاس پہنچ کر فاس واپس جاؤں۔ اس پر حضور اقدس ﷺ قبر مبارک سے آواز آئی 'اگر میں قبر کے اندر بند ہوں تب تو جو آئے یہیں رہ پڑے اور اگر میں امت کے ساتھ ہوں تو تم جہاں کہیں بھی ہو میں تمہارے ساتھ ہوں۔''(ابریز کا اردو ترجمہ خزینہ معارف، حصہ دوئم )( زیارت نبی بحالتِ بیداری )

**۲۰۔ سرکار مدینہ ﷺ نے فرمایا 'جناح ! بر عظیم کے مسلمانوں کو تمہاری فوری ضرورت ہے'**

جناب ع۔م۔ چوہدری اپنی کتاب 'بارگاہ رسالت مآب ﷺ قائداعظم کے حوالے سے لکھتے ہیں : سید صابر حسین شاہ بخاری صاحب نے اپنی کتاب 'قائداعظم کا مسلک' میں حضرت قائداعظم رحمتہ اللہ علیہ کے بارے میں ایک ایمان افروز واقعہ تحریر فرمایا ہے۔ اس واقعہ کا تعلق اس دور سے ہے جب قائداعظم نے سیاست سے دل برداشتہ ہو کر مکمل طور پر انگلستان میں سکونت پذیر ہونے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ اس دوران بہت سے مسلمان اکابرین نے انہیں منانے کے لئے خطوط لکھے اور ملاقاتیں کیں مگر قائد واپس آنے پر راضی نہ ہوئے۔ پھر ان کے ساتھ ایک عجیب واقعہ پیش آیا جس کی وجہ سے وہ فوری طور پر ہندوستان واپس آنے کے لئے تیار ہو گئے اس واقعے کے بارے میں وہ اپنے ایک قریبی دوست کو بتاتے ہیں:

میں لندن میں اپنے فلیٹ میں سویا ہوا تھا۔ رات کا پچھلا پہر ہوگا۔ میرے بستر کو کسی نے ہلایا۔ میں نے آنکھیں کھولیں ادھر ادھر دیکھا کسی کو نہ پا کر میں پھر سو گیا، میرا بستر پھر ہلا۔ میں نے اٹھ کر کمرے میں ادھر ادھر دیکھا سوچا شاید زلزلہ آیا ہو۔ کمرے سے باہر نکل کر دوسرے فلیٹوں کا جائزہ لیا تمام لوگ سو رہے تھے میں کمرے میں آ کر بستر پر سو گیا کچھ ہی دیر بعد تیسری بار میرا بستر پھر کسی نے جھنجوڑا میں ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا پورا کمرہ معطر تھا میں نے فوری طور پر محسوس کیا کہ :ایک غیر معمولی شخصیت میرے کمرے میں موجود ہے۔ (An extra ordinary personality is in my room) میں نے کہا 'آپ کون

ہیں؟' ("Who are you?")۔ میں تمہارا پیغمبر محمد (ﷺ) ہوں (I am your Prophet Muhammad (Peace be upon him)۔ میں جہاں تھا وہیں بیٹھ گیا، دونوں ہاتھ باندھ لئے اور سر جھکا لیا فوراً میرے منہ سے نکلا 'آپ پر سلام ہو میرے آقا (Peace be upon you my Lord)۔ ایک بار پھر وہ خوبصورت آواز گونجی۔ جناح! برعظیم کے مسلمانوں کو تمہاری فوری ضرورت ہے اور میں تمہیں حکم دیتا ہوں کہ تحریکِ آزادی کا فریضہ انجام دو، میں تمہارے ساتھ ہوں تم بالکل فکر نہ کرو انشاء اللہ تم اپنے مقصد میں کامیاب رہو گے۔

Mr. Jinnah, You are urgently required by the Muslims of the Sub-Continent and I order you to lead the freedom movement. I am with you.. Do not wory at all. You will succeed, Insha Allah.

میں ہمہ تن گوش تھا، صرف اتنا کہہ پایا 'آقا آپ کا حکم سر آنکھوں پر' (Ok My Lord)

میں مسرت وخوشی اور حیرت کے گہرے سمندر میں غرق تھا کہ کہاں آپ ﷺ ذاتِ اقدس اور کہاں میں اور یہ شرف ہم کلامی۔ یہ تمام گفتگو انگریزی میں ہوئی۔ یہ عظیم واقعہ میری ہندوستان واپسی کا سبب بنا۔

مولف کے دوست محترم غلام جیلانی خان کثرت سے درود وسلام پڑھتے ہیں۔ درود وسلام کی برکت سے تین مرتبہ حضور اقدس ﷺ زیارت با سعادت سے مشرف ہوئے۔ پہلی زیارت ایک بزرگ کے روپ میں ہوئی۔ دوسری مرتبہ دیکھا کہ نبی کریم ﷺ مسند پر تشریف فرما ہیں اور حضرت بلال رضی اللہ عنہ ہاتھ باندھے باادب کھڑے ہیں۔ حضور اقدس ﷺ نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا کیوں بلال دین کا کام کرنا چاہیئے۔ حضرت بلال نے کہا 'بے شک کرنا چاہیئے'۔ اس زیارت میں فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے حضور ﷺ رخ انور صاف طور پر نہ دیکھ سکا۔ شاید قلب کی صفائی نہ ہونے کی وجہ سے۔

تیسری زیارت طویل تھی جس میں درود وسلام اور رونے کے علاوہ کوئی کلام نہ کر سکا۔ میں نے دیکھا کہ مجھے خواب میں بتایا جا رہا ہے کہ یہاں نبی کریم ﷺ تشریف لانے والے ہیں اور لوگوں کو اپنی زیارت باسعادت سے سرفراز فرمائیں گے۔ میں نے دیکھا کہ لوگوں کا ایک جم غفیر جمع ہو گیا۔ ایک کچی روڈ کے دونوں طرف لوگ ہاتھ باندھ کر کھڑے ہو گئے۔ اطراف میں مٹی کے ایک کمرے والے مکان بنے ہوئے تھے۔ میں یہ سوچ کر رونے لگا کہ جب حضور تشریف لائیں گے تو میں گناہگار، سراپا معصیت میں ڈوبا ہوا، کس منہ سے حضور کی زیارت کروں گا۔ روتے ہوئے درود شریف پڑھنے لگا۔ میں نے محسوس کیا کہ گویا جسم میں طاقت نہیں رہی۔ سوچا کسی کمرے میں چھپ جاتا ہوں۔ جب آقا تشریف لائیں گے تو دروازے کی چوکھٹ سے جھانک کر زیارت کرلوں گا۔ میں ایک کمرے میں آیا اور روتے ہوئے آنکھ بند کر کے درود وسلام پڑھتا رہا۔ جب آنکھ کھولی تو دیکھا کہ میرے آقا حضور اقدس ﷺ کمرے میں ہی تشریف فرما ہیں۔ آپ ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا 'چلو میرے ساتھ'۔ میرا جسم بے جان ہو رہا تھا۔ میں نے اس کریم آقا کے کاندھے پر اپنا سر رکھ دیا اور قدموں کو بمشکل گھسیٹ کر چلنے لگا۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم تو بے جان ہو رہے ہو۔ یہاں نہیں، چلو۔ پھر ہم ان مٹی کے مکانوں میں سے ایک مکان میں داخل ہوئے جس میں صرف ایک کمرہ تھا۔ کمرے میں مٹی کا چبوترہ بنا تھا۔ آپ ﷺ اس پر تشریف فرما ہوئے اور میں بھی دوزانوں بیٹھ گیا۔ حضور ﷺ نے اپنی جیب سے ایک شیشی نکالی اور اس میں سلائی ڈال کر میرے سیدھے ہاتھ کی پشت پر 'محمد' لکھ دیا۔ اسم گرامی چاندی کے رنگ میں چمک رہا تھا۔ پھر آقا نے فرمایا پڑھو صَلَّی اللّٰہُ حَبِیبَ اللّٰہ۔ میں نے پڑھنے کی کوشش کی مگر نہ پڑھ سکا، ندامت سے سر جھکا دیا۔ پھر حضور اقدس ﷺ نے مسکرا کر اپنے دست مبارک سے میری تھوڑی اٹھائی اور فرمایا پڑھو 'صَلَّی اللّٰہُ حَبِیبَ اللّٰہ'، تو میں نے بلا رکاوٹ پڑھنا شروع کر دیا۔ میری حالت معتدل ہوئی۔ میں نے آپ ﷺ کی قدم بوسی کی پھر آقا نے مجھے کھانے کے لئے ایک آدھی ٹکیہ دی اور فرمایا 'یہ بھی تم لے لو'۔ اس طرح یہ خواب اختتام پذیر ہوا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ صَلَّی اللّٰہُ حَبِیبَ اللّٰہ

## احوال امت سے آگاہی

**بیداری اور خواب میں حضور ﷺ زیارت کے دیگر واقعات:**

شیخ ابوالمواھب شاذلی فرماتے ہیں ۸۲۵ھ میں ایک مرتبہ میں جامعہ ازھر میں کچھ لوگوں کے ہمراہ بیٹھا تھا۔ وہ لوگ اِدھر اُدھر کی باتیں کرر ہے تھے۔ کچھ دیر بعد وہ لوگ چلے گئے اور میں اکیلا رہ گیا۔ میں نے دیکھا کہ مدینہ منورہ کی طرف سے نبی کریم ﷺ نور مبارک آیا اور آپ ﷺ میرے سامنے جلوہ افروز ہو گئے۔ حضور نے فرمایا اے میرے بیٹے غیبت حرام ہے۔ اللہ کا ارشاد ہے۔ **و لا یغتب بعضکم بعضا**۔ تو نے فلاں فلاں کی غیبت کی؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ نے کسی کی غیبت نہیں کی۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا تیرے پاس بیٹھے لوگ غیبت کرر ہے تھے اور تو سن رہا تھا۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا تجھے چاہیئے کہ سورہ اخلاص اور معوذتین پڑھ کر ان لوگوں کو بخشے جن کی تو نے غیبت سنی تاکہ غیبت وثواب متوارث اور متوافق ہو جائے۔

فیوض الحرمین میں شاہ ولی اللہ لکھتے ہیں کہ میں مکہ معظّمہ میں تھا۔ ربیع الاوّل کا مہینہ آ گیا مجھے ایک محفل میلاد میں شرکت کا موقع ملا۔ اس مجلس میں لوگ حضور ﷺ پیدائش کے وقت رونما ہونیوالے واقعات بیان کرر ہے تھے۔ درود وسلام پڑھ رہے تھے کہ یکا یک محفل پر نور کی برسات شروع ہو گئی۔ میں اپنے قلب کی طرف متوجہ ہوا کہ اس کا سبب دریافت کروں تو مجھ پر منکشف ہوا کہ یہ ان فرشتوں کا نور ہے جو ایسی مجالس میں حاضری پر متعین ہیں۔

انفاس العارفین میں شاہ ولی اللہ اپنے والد شاہ عبدالرحیم کا واقعہ لکھتے ہیں کہ والد صاحب کا معمول تھا ہر سال ۱۲ رربیع الاوّل کو محفل میلاد منعقد کرتے دوست احباب کو مدعو

کرتے حضور کا ذکر خیر ہوتا، فاتحہ ہوتا اور مہمانوں کو کھانا کھلایا جاتا۔ ایک سال قحط کے سبب گھر میں کھانا کھلانے کو کچھ نہ تھا کہ ربیع الاول کا مہینہ آ گیا۔ حسب دستور محفل میلاد ہوئی اور گھر میں موجود چنوں پر فاتحہ دے کر حاضرین میں تقسیم کئے گئے۔ محفل کے اختتام پر والد صاحب کو سخت صدمہ تھا کہ حضور کا یوم شایانِ شان طور پر نہ منایا جا سکا لوگوں کو کھانا نہ کھلا سکے۔ بار بار اس بات کی تکرار کرتے اسی رات خواب میں والد صاحب نے دیکھا کہ حضور اقدس ﷺ تشریف فرما ہیں آپ کے سامنے انواع واقسام کے کھانے رکھے ہیں اور بالکل سامنے وہ چنے رکھے تھے جو والد صاحب نے ایصال کئے تھے اور حضور ان چنوں کو دیکھ کر مسکرا رہے تھے گویا یوں فرما رہے ہوں اے عبدالرحیم غم نہ کر، تیرے یہ چنے بھی ہمارے ہاں مقبول ہیں۔

مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی حقہّ پیتے تھے ایک مرتبہ حقہّ پی کر کلی کئے بغیر مولود شریف کی محفل میں شریک ہوئے۔ محفل میں اونگھ آ گئی۔ دیکھا حضور اقدس ﷺ تشریف فرما ہیں اور فرما رہے ہیں ''عبدالحیٔ تمہیں کچھ احساس ہے؟ ہماری محفل میں منہ صاف کئے بغیر آ گئے؟''

شیخ عبدالحق محدث دہلوی مدینہ منورہ میں مقیم تھے۔ روز اپنی ریش سے حضور اقدس ﷺ کے روضے مبارک کی جاروب کشی کرتے۔ ایک رات خواب میں حضور ﷺ زیارت ہوئی۔ حضور نے فرمایا عبدالحق ہندوستان جاؤ اور میرے دین کی خدمت کرو۔ صبح اٹھے تو روتے ہوئے روضہ مبارک پر آئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ سے جدائی گوارہ نہیں خدارا مجھے اپنے آپ سے دور نہ کریں۔ دوسری رات پھر حضور اقدس ﷺ خواب میں تشریف لائے اور حکم دیا عبدالحق ہندوستان جاؤ اور میرے دین کی خدمت کرو۔ اگلی صبح شیخ عبدالحق پھر روتے ہوئے روضہ مبارک پر حاضر ہوئے اور نظر ثانی کے لئے درخواست گزار ہوئے۔ تیسری شب نبی کریم ﷺ خواب میں تشریف لائے اور فرمایا عبدالحق ہندوستان جاؤ اور میرے دین کی خدمت کرو۔ میں تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ تم وہاں روز میری زیارت سے مشرف ہوگے۔ اور جب ہندوستان جاؤ تو میرے فقراء کے ساتھ

نرمی کرنا۔ صبح جب بیدار ہوئے تو ہندوستان کے لئے رخت سفر باندھا۔ ہندوستان آ کر دہلی میں قیام پذیر ہوئے۔ درس وتدریس تصنیف وتالیف کا سلسلہ شروع کر دیا تھوڑے ہی عرصے میں سارے ہندوستان میں شہرت ہوگئی۔ جب سے ہندوستان آئے روزرات کو حضور کی پُر نور محفل میں حاضری نصیب ہوتی۔ دہلی میں ایک فقیر کا بڑا شہرہ تھا، اس کی کرامات مشہور تھیں۔ شیخ عبدالحق کے علم میں جب اس کا تذکرہ آیا تو آپ کو حضور ﷺ بات یاد آئی کہ آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ میرے فقراء کے ساتھ نرمی کرنا۔ آپ اس فقیر کی زیارت وملاقات کے لئے اس کے آستانہ پر گئے دیکھا مریدین کا اژدھام ہے۔ حضرت صاحب تشریف فرما ہیں۔ آپ بھی ایک کونے میں بیٹھ گئے۔ فقیر نے بھی آپ کو دیکھا، مریدین نے خبر دی کہ یہ وہی عبدالحق ہیں جن کا شہرہ ہندوستان میں ہے۔ شیخ عبدالحق نے دیکھا کہ ایک کونے میں بھنگ گھوٹی جا رہی تھی۔ خادم نے پیالہ بھر کر پہلے پیر صاحب کو پیش کی تو فقیر نے کہا پہلے مولوی صاحب ( شیخ عبدالحق ) کو پلاؤ۔ مرید نے پیالہ شیخ عبدالحق کو پیش کیا۔ آپ نے پینے سے انکار کیا۔ فقیر نے اصرار کیا پی لے پی لے۔ آپ نے فرمایا یہ اللہ اور اس کے رسول کے نزدیک حرام ہے۔ فقیر نے پھر کہا پی لے نہیں تو پچھتائے گا۔ آپ نے پھر منع فرمایا تو اس نے داڑھی پر ہاتھ پھیر کر دھمکی دی نہیں پیئے گا تو دیکھ لینا''۔ شیخ عبدالحق وہاں اٹھے اور باہر آ گئے۔ جیسے ہی باہر آئے جسم میں بخار کی حرارت محسوس ہوئی۔ گھر پہنچے تو شدید بخار میں مبتلا ہو گئے۔ رات ہوئی، خواب میں حسب معمول حضور اقدس ﷺ محفل مبارکہ میں حاضری کے لئے پہنچے تو یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ دروازے پر وہی فقیر راہ روکے کھڑا تھا۔ آپ نے کہا مجھے اندر جانے دو، کہنے لگا پہلے وعدہ کرو کہ پیئوں گا۔ آپ نے انکار کیا تو اس نے راہ دینے سے انکار کر دیا آنکھ کھلی تو بے حد پریشان ایک تو شدت کا بخار دوسرے حضور کی زیارت سے محرومی کا احساس۔ دوسری رات کو پھر خواب میں حضور کی بارگاہ تک پہنچے۔ دیکھا فقیر پھر راہ روکے کھڑا تھا آپ نے اندر جانا چاہا تو فقیر نے وہی اصرار کیا کہ پہلے وعدہ کرو کہ پیئوں گا آپ نے انکار کیا۔ آنکھ کھل گئی۔ تیسری شب پھر وہی معاملہ ہوا۔ فقیر سے تکرار جاری تھی کہ اندر سے حضور اقدس

ﷺ آواز سنائی دی، کیا بات ہے عبدالحق تین دن سے نہیں آیا؟ آپ ﷺ کے ایک صحابی نے عرض کیا یا رسول اللہ! وہ جو باہر کھڑا ہے اس نے روکا ہوا ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ''اس کتے سے کہہ دو کہ ہٹ جائے۔'' حضور کے دہن مقدسہ سے یہ لفظ نکلنا تھا کہ وہ فقیر اسی وقت کتا بن گیا اور راہ سے ہٹ گیا۔ شیخ عبدالحق اندر آئے۔ حضور ﷺ نے آپ کو گلے لگا لیا اور فرمایا اے عبدالحق یہ تمہارے ساتھ امتحان تھا، تمہیں مبارک ہو کہ تم اس امتحان میں کامیاب ہوئے۔ آنکھ کھلی تو طبیعت ہشاش بشاش، بخار کا نام ونشان نہ تھا۔ اگلے دن آپ اسی فقیر کے آستانے پر گئے کہ دیکھیں اس کا کیا حال ہے۔ دیکھا وہی حسب سابق مریدین کا اژدھام تھا مگر حضرت صاحب نظر نہیں آرہے تھے۔ آپ نے ان کے مریدین سے دریافت کیا۔ مریدین نے کہا ہم روز حجرے کا دروازہ کھولتے تھے تو حضرت صاحب باہر تشریف لاتے۔ آج جب دروازہ کھولا تو حضرت صاحب نظر نہ آئے البتہ ایک کتا حجرے سے نکل کر بھاگ گیا۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے مریدین کو سارا واقعہ بتایا۔ مریدین یہ سن کر تائب ہوئے اور آپ کی طرف رجوع کیا۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی انفاس العارفین میں لکھتے ہیں کہ میرے والد شاہ عبدالرحیم کو حضور ﷺ زیارت ہوئی۔ والد صاحب نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یسے تو آپ بڑے حسین وجمیل ہیں مگر وہ بات نظر نہیں آتی جو یوسف علیہ السلام میں تھی کہ زنانِ مصر نے مبہوط ہو کر انگلیاں تراش لیں اور انہیں احساس تک نہ ہوا۔ حضور ﷺ نے فرمایا: ''اللہ نے میرے حسن کو اپنی غیرت کے پردوں میں چھپا رکھا ہے۔ اگر آشکار ہو جائے تو لوگوں کا حال اس سے بھی زیادہ ہو جو یوسف علیہ السلام کو دیکھ کر زنان مصر کا ہوا۔ اگر وہ پردے اٹھ جائیں تو سارا عالم تاب نہ لا سکے، ہلاک ہو جائے''۔ عارفین فرماتے ہیں یہ سوال حضرت عائشہ صدیقہ نے حضور سے کیا تو حضور ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے میرے جمال پر ستّر ہزار پردے ڈالے ہوئے ہیں۔ حضور نے ان میں سے ایک پردہ ہٹا دیا تو ایسا نور چمکا کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا بے ہوش ہو گئیں۔

ایک جھلک دیکھنے کی تاب نہیں عالم کو　　　وہ اگر جلوہ کریں کون تماشائی ہو

حکیم صوفی محمد طفیل اپنے چیچہ وطنی کے دوست کا قصہ بیان کرتے ہیں کہ وہ بارہ برس سے درود شریف پڑھ رہے تھے مگر رسول اللہ ﷺ زیارت باسعادت سے مشرف نہ ہوئے ایک روز مایوس ہو کر رسی لے کر خودکشی کے لئے پیڑ پر چڑھ گئے گلے میں پھندا لگایا اور کود گئے۔ حضور اقدس ﷺ نے انہیں راہ میں ہی کمر سے پکڑ کر بچا لیا۔ حضور کے ایسے جلوے کی وہ تاب نہ لا سکے اور بے ہوش ہو گئے دو دن بعد ہوش آیا پھر مجذوب ہو گئے۔ بارہ سال زندہ رہ کر وصال فرما گئے۔ (زیارت النبی بحالت بیداری)

طبقات الکبریٰ میں امام عبدالوھاب شعرانی لکھتے ہیں کہ شیخ ابو العباس مرسی نے فرمایا چالیس سال تک کبھی بھی میں حضور کے مشاہدے سے غائب نہ رہا۔ اگر ایک لمحہ کے لئے بھی میں حضور کے مشاہدے سے حجاب میں ہوں تو اپنے آپ کو مسلمان نہ سمجھوں۔

جن دنوں سیدنا حضرت عثمان غنی محصور تھے۔ حضرت عبداللہ بن سلام ان سے ملاقات کے لئے گئے۔ حضرت عثمان غنی نے فرمایا ابھی مجھے حضور اقدس ﷺ زیارت ہوئی آپ ﷺ نے مجھے ایک ڈول پانی پلایا اور فرمایا اگر تم چاہو تو دشمنوں کے خلاف تمہاری مدد کی جائے یا چاہو تو میرے ساتھ افطار کرو۔ حضرت عثمان غنی کو اسی روز بلوائیوں نے شہید کر دیا۔

مولانا محمد علی جوہر بیجاپور جیل میں قید تھے۔ ایک دن دوپہر کو نیم بیداری کی حالت میں حضور اقدس ﷺ زیارت سے مشرف ہوئے۔ بیدار ہو کر دو رکعت شکرانے کے نفل ادا کئے اور یہ اشعار کہے ؎

ہر آن تسلی ہے، ہر آن تشفی ہے　　　ہر وقت ہے دلجوئی، ہر دم ہیں مداراتیں
کوثر کے تقاضے ہیں، تسنیم کے وعدے ہیں　　　ہر روز یہی چرچے، ہر رات یہی باتیں
معراج کی سی حاصل، سجدوں میں ہے کیفیت　　　ایک فاسق و فاجر میں اور ایسی کراماتیں
بے مایہ سہی لیکن، شاید وہ بلا بھیجیں　　　بھیجیں ہیں درودوں کی کچھ ہم نے بھی سوغاتیں

امام احمد رضا خاں بریلوی متعدد بار حضور اقدس ﷺ خواب میں زیارت سے مشرف ہوئے۔ایک مرتبہ مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو روضہ اقدس کے سامنے ساری رات ادب سے کھڑے درود وسلام پڑھتے رہے اس امید پر کہ حالت بیداری میں حضور کی زیارت نصیب ہوجائے۔مگر اس شرف سے محروم رہے۔اگلے روز اس ہجر کی کیفیت میں یہ نعت کہی ؎

وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں　　تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں
جو ترے در سے یار پھرتے ہیں　　در بدر یوں ہی خوار پھرتے ہیں
اس گلی کا گداہوں میں جس میں　　مانگتے تاجدار پھرتے ہیں
کوئی کیوں پوچھے تیری بات رضاؔ　　تجھ سے کتے ہزار پھرتے ہیں

رات کو مواجہ شریف کے سامنے صرف یہ نعت پڑھ کر ادب سے کھڑے ہو گئے۔قسمت جاگ اٹھی اور حالت بیداری میں حضور اقدس ﷺ زیارت باسعادت سے مشرف ہوئے۔

مناقب غوثیہ میں سید جلال الدین جہانیاں جہاں گشت کا واقعہ تحریر ہے۔ فرماتے ہیں کہ میں مدینہ منورہ میں حاضر تھا اور روز حضوری کی نیت سے تہجد کے وقت حضور ﷺ کے روضہ پر مراقبہ کرتا اور روز مراقبہ میں دیکھتا ایک بڑے باہیبت اور عظمت و کرامت والے بزرگ تشریف لاتے اور روضۂ اقدس میں داخل ہوجاتے۔میں ان کے پیچھے جانے کی کوشش کرتا تو مجھے روک دیا جاتا۔تین دن تک یہ منظر دیکھتا رہا۔میں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہ کون بزرگ ہیں؟ تو مجھے کہا گیا خاموش! حضور ﷺ تشریف فرما ہیں اور تم باتیں کرتے ہو۔پھر میں نے اپنے مرشد شیخ عبداللہ یافعی سے اس بات کا تذکرہ کیا اور کہا کہ حضور ﷺ زیارت تو کبھی کبھی ہوجاتی ہے مگر حضور ﷺ مجلس میں حضوری اور ہم کلامی سے محروم ہوں۔میرے مرشد مجھے میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے شیخ غوث الوریٰ کے پاس مدینہ سے باہر جنگل میں لے گئے۔دیکھا ایک بڑی عظمت و ہیبت والے بزرگ تخت پر

جلوہ افروز ہیں۔ اطراف میں بے شمار لوگ ہاتھ باندھے کھڑے ہیں۔ حضور اقدس ﷺ بارگاہ میں حضوری کے لئے اجازت نامے لکھے جا رہے ہیں اور وہ ہیبت وعظمت والے بزرگ ان پر دستخط فرما رہے ہیں۔ جب میں نزدیک ہوا تو پہچان گیا کہ یہ وہی بزرگ تھے جو روضۂ اقدس میں داخل ہوتے تھے۔ امام یافعی نے عرض کیا یا غوث الاعظم! حضوری کا ایک اجازت نامہ اسے بھی دے دیں۔ غوث الثقلین نے محبت سے فرمایا اسے تو میں اپنے ساتھ لے جاؤں گا۔ آپؓ اٹھے اور مجھے اپنے ساتھ حضور اقدس ﷺ مجلس مبارکہ میں لے گئے۔ میں آنجناب کی عنایت سے حضور کی زیارت، رفاقت، قربت اور ہم کلامی سے سرفراز ہوا۔ مجھے جو بھی نعمت ملی وہ سیدنا غوث الاعظم کی رحمت وعنایت سے ملی۔

فیوض الحرمین میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے فرمایا جب میں مدینہ منورہ حاضر ہوا تو میں نے حضور اقدس ﷺ روح مبارک کو ظاہراً وعیاناً دیکھا عالم ارواح میں، عالم مثال میں، اپنی آنکھوں سے بھی قریب تر۔ میں سمجھ گیا کہ یہ جو عوام میں مشہور ہے کہ حضور نمازوں میں تشریف لاتے ہیں امامت فرماتے ہیں یہ سب اسی دقیقہ کی باتیں ہیں۔ میں آنجناب کے روضہ اقدس کی طرف جب بھی متوجہ ہوا تو آپ ﷺ نے بصورت عظمت وہیبت، کبھی جذب ومحبت اور کبھی انسیت وانشراح کی شکل میں جلوہ فرمایا اور کبھی سریان کی کیفیت میں حتیٰ کہ مجھ پر منکشف ہوا کہ تمام فضا حضور ﷺ روح مبارک سے لبریز ہے اور روح اقدس فضا میں تیز ہوا کی طرح موجیں مار رہی ہے اور یہ موجیں دیکھنے والوں کو ملاحظہ اقدس کی طرف نظر کرنے سے روک رہی ہیں (آڑ ہیں)۔ میں نے آپ ﷺ آپ کی اصل صورت مبارکہ میں بار بار دیکھا جبکہ میں آپ کو روحانیت میں دیکھنا چاہتا تھا۔ جس وقت میں نے آپ ﷺ سلام بھیجا تو آپ ﷺ ش ہوئے اور انشراح فرمایا۔ یہ سب اس لئے ہے کہ آپ رحمۃ للعالمین ہیں اور یہ مسلک اہل سنت و الجماعت کا ہے۔

امام حسن بصری کو خواب میں حضور کی زیارت ہوئی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے حسن اگر تو ماہ محرم میں یوم عاشور کو نفل پڑھ کر ثواب میری بیٹی کے بیٹوں کو بخشے تو میں تیری

بخشش کا ضامن ہوں گا۔(نافع الخلائق)

علامہ شبلی نعمانی لکھتے ہیں میں ماہ محرم میں یکم تا دس محرم تک ہر شب 20 رکعت نفل پڑھ کر ثواب امام حسین کی روح پر فتوح کو بخشتا تھا۔ ایک رات خواب میں حضور اقدس ﷺ زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں اپنے ہاتھ سے تجھے جنت میں داخل کروں گا۔

حضرت عبداللہ بن مبارک حج کے لئے گئے۔ فراغت کے بعد مدینہ منورہ حاضر ہوئے۔ ایک رات خواب میں حضور اقدس ﷺ زیارت سے مشرف ہوئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا جب تم بغداد جاؤ تو بہرام مجوسی کو میرا اسلام کہنا اور اسے جنت میں داخل ہونے کی بشارت دینا۔ بیدار ہوئے تو لاحول پڑھی کہ کہا حضور اقدس ﷺ کہاں بہرام مجوسی۔ بغداد جا کر بہرام مجوسی کو تلاش کیا۔ پوچھا کہ تیرے کیا اعمال ہیں کہنے لگا سود کا کام کرتا ہوں۔ ایک لڑکی کو بیوی بنا کر گھر میں رکھا ہوا ہے ایک چار لڑکوں میں تقسیم کی ہوئی ہے جو اسے نان نفقہ دیتے ہیں۔ عبداللہ بن مبارک نے فرمایا یہ سب حرام کام ہیں کوئی نیک کام بھی کیا ہے؟ بہرام سوچ میں پڑ گیا پھر کہنے لگا ایک دن ایام جشن میں ایک عورت گھر میں آئی کہنے لگی میرے چھوٹے چھوٹے بچے بھوک سے قریب المرگ ہیں کھانے کی خوشبو پر اندر آ گئی ہوں میں نے اسے کھانا دیا اور کہا جب بھی ضرورت ہو یہاں سے کھانا لے جایا کرو۔ وہ آتی ہے اور کھانا لے جاتی ہے۔ عبداللہ بن مبارک نے بہرام کو اپنا خواب سنایا کہ میرے نبی ﷺ نے تجھے سلام کہا ہے اور جنت کی بشارت دی ہے۔ یہ سن کر بہرام عبداللہ بن مبارک کے قدموں پر گرا کلمہ پڑھ کر مسلمان ہوا اور ہمیشہ کے لئے ان تمام کاموں سے تائب ہو گیا۔ پھر ایک ہفتے میں ہی گناہوں کی ندامت سے روتے روتے مر گیا۔ عبداللہ بن مبارک نے سنا تو اسے غسل دے کر مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا۔(انیس الواعظین)

حضرت عبداللہ بن مبارک ایک بار قافلے کے ہمراہ حج کے لئے گئے اثنائے راہ ایک جگہ قافلے نے قیام کیا۔ آپ نے دیکھا کہ ایک عورت مری ہوئی بطخ کے پر نوچ

رہی ہے۔آپ نے اس سے کہا یہ کیا کر رہی ہو، مردار کھانا حرام ہے۔اس عورت نے کہا اپنا کام کرو میں دین کے مسائل جانتی ہوں۔آپ کو بڑی حیرت ہوئی آپ کے بے حد اصرار پر اس عورت نے بتایا میں سیدزادی ہوں میری تین جوان بیٹیاں ہیں ہم پر تین دن کا فاقہ گزر گیا ہے اور شریعت میں ہے کہ جان بچانے کے لئے حرام مردار کھایا جا سکتا ہے۔ آپ نے اس عورت سے کہا ذرا ٹھہرو۔آپ سالار قافلہ کے پاس گئے اور کہا میرا حج پر جانے کا ارادہ بدل گیا ہے تو میری رقم واپس کر دے۔سالار نے رقم واپس کر دی آپ اس عورت کے پاس گئے اور اسے ساری رقم 600 دینار دے کر واپس بغداد لوٹ آئے۔حج سے فراغت کے بعد جب آپ کے دوست احباب واپس لوٹے تو آپ نے انہیں مبارکباد دی۔وہ بھی آپ کو حج کی مبارکباد دینے لگے۔آپ نے کہا مجھے کیوں مبارکباد دیتے ہو میں تو راہ سے واپس لوٹ آیا تھا۔آپ کے دوست احباب نے کہا ہم نے آپ کو منیٰ، مزدلفہ، مکہ، مدینہ ہر جگہ دیکھا۔آپ حیران ہوئے۔رات کو خواب میں رسول اللہ ﷺ زیارت ہوئی۔آپ ﷺ نے فرمایا اے عبداللہ تو نے میری بیٹی کی مدد کی اللہ عزوجل نے ایک فرشتہ مقرر کر دیا ہے جو تیری شکل میں ہر سال حج کرے گا اور اس کا ثواب تجھے عطا کیا جائے گا۔

نزہتہ المجالس میں ہے۔احمد بن شمعون فرماتے ہیں۔میں نے خواب میں حضور اقدس ﷺ دیکھا حضور اقدس ﷺ نے فرمایا احمد بن حنبل اور بشر حافی کی قبروں کی زیارت کرنے والا مجھ سے قیامت کے روز حج اور عمرہ کے ثواب کا مطالبہ کر سکتا ہے۔

حضرت مالک بن دینار کا ایک شب جمعہ ایک قبرستان سے گزر ہوا تو انہوں نے قبرستان میں نور چمکتا دیکھا انہوں نے دریافت کیا کہ یہ نور کیسا ہے تو کسی نے کہا کہ ایک مومن نے دو رکعت نفل پڑھ کر اہل قبور کو ایصال کیا یہ اسی کا نور ہے۔حضرت مالک بن دینار نے یہ سن کر اپنا معمول بنا لیا کہ ہر روز دو رکعت نفل نماز کا ثواب مرحومین کو ایصال کرتے۔ایک شب خواب میں حضور ﷺ زیارت نصیب ہوئی۔آپ ﷺ نے فرمایا اللہ نے تجھے بخشا اور تیرے لئے جنت میں محل منیف بنایا۔مالک بن دینار نے عرض کیا

منیف کیا ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا سایہ کرنے والا۔

شیخ ابو الحسن شاذلی فرماتے ہیں میں نے خواب میں حضور اکرم ﷺ کو دیکھا تو عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ متابعت کی حقیقت کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہر شے کے نزدیک اور ہر شے میں متبوع کو دیکھنا۔

شیخ ابو موسیٰ زرہوتی خواب میں حضور اقدس ﷺ کے دیدار سے مشرف ہوئے۔ عرض کیا یا رسول اللہ میلاد کے موقع پر لوگوں کا خوشیاں منانا آپ کو کیسا لگتا ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا من فرح بنا فرحنا بہٖ" جو ہم سے فرحت پاتا ہے ہم اس سے فرحت پاتے ہیں۔ یعنی جو ہمارے ذکر سے خوش ہوتا ہے ہم اس کے ذکر سے خوش ہوتے ہیں۔ (خزینۃ الاصفیاء۔ سیرت شامی)

محبوب الٰہی خواجہ نظام الدین اولیاء کی نماز جنازہ شاہ رکن عالم نے پڑھائی اور انہیں اپنے ہاتھوں سے لحد میں اتارا تو وہاں حضور اقدس ﷺ کا پرنور جلوہ دیکھا۔ اس جلوہ مبارک کا ایسا اثر تھا کہ آپ باہر نکل کر فرط تاثیر سے بے ہوش ہو گئے۔

شاہ محمد آفاق مجدد الف ثانی کی اولاد میں سے تھے اور حضرت شاہ فضل الرحمن گنج مراد آبادی کے پیر و مرشد تھے۔ شاہ محمد فاروق کو اپنے انجام بخیر ہونے کے بارے میں بڑا تردد تھا۔ ایک شب خواب میں حضور اقدس ﷺ کی زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا تو اپنے بارے میں فکرمند ہے ارے جو تجھ سے محبت کرے گا اس کا بھی انجام بخیر ہوگا۔

شیخ ابو المواہب شاذلی نے خواب میں حضور کو دیکھا۔ حضور نے ان کے منہ کا بوسہ لیا اور فرمایا میں اس منہ کو بوسہ دیتا ہوں جو مجھ پر ہزار بار دن میں اور ہزار بار رات میں درود بھیجتا ہے۔ حالانکہ میں تیرے ثواب بخشنے سے غنی ہوں۔ ایک اور شب خواب میں حضور اقدس ﷺ نے ان سے فرمایا "ابو المواہب! تیری وجہ سے میری امت کے ایک لاکھ امتی بخشے جائیں گے۔ میں نے سبب دریافت کیا تو فرمایا تو روز ایک ہزار بار درود شریف پڑھتا ہے اور اس کا ثواب مجھ کو بخشتا ہے۔

**شانِ رسالتمآب ﷺ عارفین، کاملین کی نظر میں:**

شیخ ابو العباس، سید احمد کبیر رفاعی رحمتہ اللہ علیہ کے پاس بیعت کے لئے گئے تو انہوں نے شیخ ابو العباس کو شیخ عبدالرحیم کے پاس بھیجا۔ شیخ عبدالرحیم نے شیخ ابو العباس سے پوچھا کیا تمہیں حضور اقدس ﷺ معرفت حاصل ہے؟ انہوں نے عرض کیا نہیں۔ تو شیخ عبدالرحیم نے روحانی توجہ فرمائی اس توجہ کے سبب شیخ ابو العباس نے دیکھا کہ عرش و فرش، آسمان وزمین الغرض کائنات کی ہر شے میں حضور ﷺ نور مبارک موجود ہے۔ پھر شیخ عبدالرحیم نے وہی سوال پوچھا تو جواب دیا ہاں۔ شیخ عبدالرحیم نے فرمایا قطب، قطب اس وقت بنتا ہے، اوتاد اس وقت اوتاد بنتا ہے اور ولی تب ولی بنتا ہے جب اسے حضور ﷺ معرفت حاصل ہو جائے۔ (تحقیق العارفین فی الحقیقت سید المرسلین)

عارفین فرماتے ہیں۔ حضور ﷺ کے صرف ظاہر پر نظر نہ رکھو۔ اس ظاہر کے پردے میں ایک باطن ہے جس کی حقیقت سے، حقیقت محمدیہ سے کما حقہٗ کوئی آگاہ نہیں۔ شاہ ولی اللہ کے والد حضرت شاہ عبدالرحیم کو خواب میں حضور ﷺ زیارت ہوئی، انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ یسے تو آپ بڑے حسین وجمیل ہیں مگر وہ بات نظر نہیں آتی جیسی حسن یوسف میں تھی کہ عورتوں نے دم بخود ہو کر انگلیاں تراش لیں۔ تو حضور اقدس ﷺ نے فرمایا ''اللہ نے میرے جمال کو اپنے غیرت کے پردوں میں چھپا رکھا ہے اگر یہ پردے اٹھ جائیں تو سب کچھ جل کر تباہ ہو جائے۔''

حضور ﷺ ایسی شان ہے کہ بایزید بسطامی فرماتے ہیں۔ جب میری روح حقیقت محمدیہ تک پہنچی تو راہ میں ہزاروں آگ کے دریا حائل پائے اور نور کے ہزاروں حجاب نظر آئے اور عالم یہ تھا کہ اگر میں پہلے دریا میں قدم رکھتا تو جل کر برباد ہو جاتا۔ ہر چند میں نے کوشش کی کہ محمد ﷺ کے خیمے کی طناب تک ہی پہنچ جاؤں لیکن حقیقت محمدیہ تک نہ پہنچ سکا۔

پس آنحضرت ﷺ کوئی ادراک کرنے والا ادراک نہیں کرسکتا کوئی آپ کی حقیقت پر کما حقہٗ مطلع نہیں ہو سکتا۔ اللہ عزوجل کے سوا موجودات میں سے کسی کو بھی آپ ﷺ حقیقت کا علم نہیں اور جب کما حقہٗ آنجناب کا ادراک نہیں کرسکتا تو کما حقہٗ

تعریف بھی نہیں کر سکتا۔

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ اپنے جسم اور روح کے ساتھ زندہ ہیں۔ آپ جہاں چاہیں اطراف زمین میں اور عالم ملکوت میں تصرف کرتے ہیں اور آپ اس ہیئت پر ہیں جس پر آپ ظاہری وفات سے پہلے تھے۔ پس جب حق تعالیٰ کسی کو حضور ﷺ زیارت سے مشرف کرنے کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس سے حجاب دور کر دیتے ہیں اور وہ شخص آپ کو اسی حالت پر دیکھتا ہے جس پر آپ تھے۔

شیخ علی نور الدین حلبی رحمۃ اللہ علیہ امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کے اس کلام پر فرماتے ہیں کہ بات وہی ہے جو جلال الدین سیوطی نے فرمائی مگر ہم جو دیکھتے ہیں وہ اس سے بھی زیادہ اور خاص ہے۔ وہ یہ کہ آنجناب رسالت مآب ﷺ کے وجود مقدس سے کوئی جگہ خالی نہیں۔ نہ زماں نہ مکاں، نہ محل نہ امکاں، نہ عرش نہ کرسی، نہ لوح نہ قلم، نہ جنگل نہ سمندر۔ آپ ﷺ کے وجود مقدس سے سارا عالم اعلیٰ اس طرح پُر ہے جس طرح سارا عالم اسفل۔ (تحقیق العارفین فی الحقیقت سید المرسلین)

شیخ ابو المواھب شاذلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں مجھے خواب میں حضور اقدس ﷺ زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا میرے لئے موت نہیں۔ میری موت سے مراد صرف میرا اس شخص سے پوشیدہ ہونا ہے جسے معرفت الٰہی حاصل نہیں لیکن جسے معرفت حاصل ہے پس یہ میں ہوں کہ اسے دیکھتا ہوں اور وہ ہے کہ مجھے دیکھتا ہے۔

شیخ محمد مغربی رحمۃ اللہ علیہ حضور اقدس ﷺ شان میں فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ سمندر ہیں جس سے رحمٰن کی خوشبوئیں جاری ہوئیں اور آپ ﷺ قطب ہیں جس پر موجودات کے افلاک گردش کرتے ہیں۔ آنحضرت ﷺ نور ہیں جو عوالم حق اور جبروت کے عرش سے چمکا ہے۔ آپ ﷺ راز ہیں جو عوالم ملک و ملکوت کے سورج سے روشن ہوا ہے۔ آپ ﷺ جملہ انوار کو فیض پہچانے والے آفتاب ہیں اور تمام اسرار کا احاطہ کرنے والی بارگاہ ہیں۔ (تحقیق العارفین فی الحقیقت سید المرسلین)

خزینہ معارف (ابریز شریف) میں شیخ عبدالعزیز دباغ رحمۃ اللہ علیہ بیان

کرتے ہیں کہ احمد بن عبداللہ غوث نے اپنے مرید سے کہا بیٹا اگر سیدنا محمد ﷺ نور نہ ہوتا تو زمین کے اسرار میں سے ایک سر بھی ظاہر نہ ہوتا۔ اگر آپ کا نور معظم نہ ہوتا تو کوئی چشمہ نہ ابلتا نہ کوئی دریا بہتا۔ آپ کا نور مبارک مارچ کے مہینہ میں یعنی موسم بہار کے شروع میں تمام بیجوں پر تین مرتبہ مہکتا ہے۔ جس کی برکت سے ان میں پھل آتا ہے۔ اگر نور محمدی نہ ہوتا تو کوئی تخم پھل نہ لاتا۔ بسا اوقات ذاتِ انسانی ایمان کے بوجھ کو اٹھانے سے عاجز آ کر اسے پھینک دینے کا ارادہ کرتی ہے کہ دفعتاً نور محمدی مہکتا ہے اور بار ایمان کو اٹھانے میں مددگار ہو جاتا ہے۔ آپ ﷺ کے نور پاک کی برکت سے مومن کو ایمان شیریں اور پاکیزہ معلوم ہونے لگتا ہے اور وہ تباہ ہونے سے بچ جاتا ہے۔

تو روح محمدی، حقیقت محمدی اب بھی اس عالم کی روح رواں ہے۔ اس حقیقت محمدی سے استفادہ کا طریقہ بتاتے ہوئے حضرت شیخ محمد بن عبدالکریم السمان المدنی اپنے رسالہ 'التوجہ روحی' میں فرماتے ہیں 'اے طالب تو اپنی آنکھ بند کر کے دل کی بینائی سے یہ ملاحظہ کر کہ سارا عالم آنحضرت سے پُر ہے۔ آپ اس عالم کا عین ہیں (اس عالم کی حقیقت، اس عالم کی روح ہیں)۔ آپ نورِ محض ہیں جو ساری کائنات میں پھیلا ہوا ہے اور محسوس کر کہ تو اس نور میں غرق ہے۔ پس جب تجھ کو اس نور میں استغراق، محویت اور غائب ہونا حاصل ہوگا اس وقت تو مقام فنا کے ساتھ متصف ہو جائے گا اور جس کسی کو بھی حضور ﷺ میں فنا کا مقام حاصل ہوا اس نے آپ ﷺ محبت کا ذوق حاصل کیا۔

اس کے بعد فناء الفناء کا مقام ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ طرف متوجہ ہوتے وقت یہ محسوس کرے کہ حضور ﷺ دا اپنی ذات کی طرف متوجہ ہیں یہاں تک کہ تو حضور ﷺ ذات مقدسہ میں محو ہو جائے اور حضور پر درود شریف پڑھتے وقت بھی یہ تصور کر کہ درود شریف پڑھنے والے خود حضور ہیں نہ کہ تو ہے۔ کیونکہ تو خود اور تمام چیزیں حضور کے نور سے پیدا ہوئیں۔ تمام ذرات عالم میں سے ہر ذرہ حضور سے موجود ہے۔ ہر ذرہ میں اس مخفی تعلق کا راز موجود ہے اور تو بھی جملہ اشیاء میں سے ایک شہ ہے تجھ میں بھی حضور ﷺ سے تعلق کا راز موجود ہے۔ پس وہی راز محمدی جو تجھ میں پوشیدہ ہے حضور کی

طرف متوجہ ہے اور ہمیشہ یہ راز تیری توجہ کے موافق تجھ پر غالب ہوتا رہے گا حتی کہ تو حضور ﷺ میں مستغرق ہو جائے گا اور ایک مقام سے دوسرے مقام کی طرف مسلسل ترقی کرتا رہے گا۔ یہاں تک کہ مقام بقا میں منتقل ہو گا بس اس وقت تو انسان کامل حقیقت محمدی کا وارث اور کمالات مصطفوی کا جامع ہو گا۔ (تحقیق العارفین فی الحقیقت سید المرسلین)

اے ارحم الراحمین! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ ____________ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ ____________ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت ____________________

فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللّٰہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت ____________________

فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللّٰہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت ____________________

فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللّٰہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

---

اے ارحم الراحمین ! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ ______________________ کی روح کو ایصال فرما اور ان کی مغفرت فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یاارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین ! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ میرے والد سید مہدی حسن اور میری والدہ لطیف النساء کی روح کو ایصال فرما اوران کی مغفرت فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یاارحم الراحمین۔

اے ارحم الراحمین ! اپنے فضل عمیم سے اور اپنے حبیب علیہ الصلاۃ والسلام کے صدقے اس کتاب میں درج درودوں کا ثواب کتاب کے پڑھنے والے کے ساتھ ساتھ میرے والد سید مہدی حسن اور میری والدہ لطیف النساء کی روح کو ایصال فرما اوران کی مغفرت فرما، ان کے درجات کو بے حد بلند فرما اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرما۔ بجاہ نبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ سیدنا محمدٍ و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ و اولیائہٖ اجمعین۔ برحمتک یاارحم الراحمین۔

---